(آج کل مسلمان یونانی وعجمی تصوف کی ان تاریک وادیوں میں بلا مقصد ومدعا بھٹکنا چاہتا ہے جس کی تعلیم یہ ہے کہ گردوپیش کے حقائق ثابتہ سے آنکھیں بند کر لی جائیں اور توجہ اس نیلی پیلی اور سرخ روشنی پر مرکوز کر دی جائے جسے ''تجلیات'' کا نام دیا گیا ہے۔ یہ حقیقتاً دماغ کے ان خانوں سے پھوٹ پھوٹ کر نکلتی ہے جو ریاضت کی کثرت وتواتر کے باعث ماؤف ہو چکے ہیں۔ میرے نزدیک یہ خود ساختہ تصوف اور فنائیت یعنی حقیقت کو ایسے مقام پر تلاش کرنا جہاں اس کا وجود ہی نہ ہو، دراصل ایک بدیہی علامت ہے جس سے عالم اسلام کے روبہ انحطاط ہونے کا سراغ ملتا ہے۔)

اس مضمون میں وہ ایک جگہ اس امر پر بھی روشنی ڈالتے ہیں کہ تصوف کے حامی نبی ﷺ کی زندگی کے باطنی پہلو کے بھی قائل تھے، چنانچہ شریعت اور طریقت کی تقسیم اسی بے بنیاد نظریے کا شاخسانہ ہے۔ اقبال کہتے ہیں:

Do not listen to him who says there is a secret doctrine in ISlam Herein lies the power of which cannot be revealed to the uniniatied. This pretender and your thraldom. (74)

(اس آدمی کی بات پر دھیان نہ دیجیے جو یہ کہتا ہے کہ اسلام کا ایک باطنی پہلو یا مخفی اصول بھی ہے جسے غیر محرموں یا ناشناساؤں پر ظاہر نہیں کیا جا سکتا)۔

وحدت الوجود، تصوف کا ایک بنیادی مسئلہ ہے۔ اس کے متعلق علامہ اقبال کے خیالات محتاجِ وضاحت نہیں ہیں، مثلاً وحدت الوجود کے سب سے بڑے مبلغ شیخ اکبر ابن عربی کی معروف تصنیف ''**فصوص الحکم**'' کے بارے میں لکھتے ہیں: ''فصوص میں سوائے الحاد وزندقہ کے اور کچھ نہیں۔'' [۷۵] اسی طرح سید سلیمان ندوی کے نام ایک خط میں لکھتے ہیں: ''تصوف [وجودی] سرزمینِ اسلام میں ایک اجنبی پودا ہے، جس نے عجمیوں کی دماغی آب وہوا میں پرورش پائی ہے۔''[۷۶] علامہ اقبال نہایت سنجیدگی سے اس نتیجے پر پہنچے تھے کہ مسلمانوں کے زوال وانحطاط اور جمود کا بنیادی سبب رائج الوقت یا عجمی تصوف ہے۔ رموزِ بے خودی (ص ۱۶۷) میں وہ اسے ''برفابِ عجم'' قرار دیتے ہیں:

شل ز برفاب عجم اعضائے او
سرد تر از اشکِ او صہبائے او

چنانچہ علامہ نے ۱۹۱۷ء کے مذکورہ بالا مضمون میں مسلم نوجوانوں کو متصوفین سے دور رہنے کی تلقین ہے:

Moslem youngmen! Beware of the mystifier. His noose has now been too long round your neck. The regeneration of the Moslem world lies in the strong uncompromising , ethical Monotheism which was preached to the Arabs thirteen hundred years ago. Come, then, out of the fogs of persianism and walk into the brilliant desert sunshine of Arabia.(77

(مسلم نوجوانو! اس [تصوف کی] شعبدہ بازی سے خبردار رہو۔ شعبدہ بازوں [صوفیہ] نے اپنی کمند سے تمھاری گردنوں کو جکڑ لیا ہے۔ دنیاے اسلام کی نشاتِ ثانیہ کا انحصار اس پر ہے کہ لگی لپٹی رکھے بغیر اُس [خالص] توحید کو وثوق کے ساتھ اپنالیا جائے جس کی تعلیم تیرہ سو سال پیشتر عربوں کو دی گئی تھی (میری نصیحت ہے کہ) عجمیت کے دھند لکے سے باہر نکلو اور عرب کے درخشاں صحرا کی روشن فضا میں آجاؤ۔)

علامہ کے نزدیک زوال مسلم کا بنیادی سبب تصوف تھا۔ کئی جگہ وہ تصوف اور اس کے ساتھ ہی فلسفے سے بھی بیزاری کا اعلان کرتے ہیں، مثلاً علی گڑھ مسلم یونیورسٹی کے پروفیسر عمرالدین کو ایک خط میں لکھتے ہیں:

I have however,lost much of my intrest in Muslim Philosophy and Mysticism. To my mind the Fiqh of Islam, i.e. the law relating to what is called muamilat is far more important in the economic and cultural history of the world than mere speculation which has been unconscious cause of

split in Islam. 78

(فلسفہ و تصوف سے میری دل چسپی ختم ہو چکی ہے۔ یہ تو محض قیاس آرائیاں ہیں اور انھوں نے اسلام میں تفرقے کے لیے غیر شعوری کردار ادا کیا ہے۔ دنیا کی معاشی اور تہذیبی تاریخ میں فلسفہ و تصوف کی نسبت، اسلامی فقہ، یعنی وہ قوانین کہیں زیادہ اہم ہیں جن کا تعلق زندگی اور معاشرے کے روزمرہ مسائل و معاملات سے ہے۔)

اس طرح کے خیالات کا اظہار علامہ نے اپنی نثر میں کئی جگہ کیا ہے مگر تصوف کے بارے میں علامہ کی رائے بالکل یک طرفہ نہیں ہے۔ وہ ''اسلامی تصوف'' کے فروغ کو سوسائٹی کے لیے مفید سمجھتے ہیں اور قدیم صوفیہ کی خدمات کا بھی اعتراف کرتے ہیں۔ اس کی تفصیل بھی ان کی نثری تحریروں میں ملتی ہے۔

۶۔سیاسی تفکر:

اقبال کی نثر سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ عملی سیاسیات کا مزاج نہ رکھتے تھے چنانچہ وہ ہندوستان کی ''بے ڈھب اور بے اصولی سیاست سے بیزار'' اور زیادہ تر اس سے ایک فاصلے پر رہے۔ پنجاب اسمبلی کی سہ سالہ رکنیت کے سوا، انھوں نے عملی سیاسیات میں شامل ہو کر کوئی مستقل سرگرمی نہیں دکھائی۔ آخری زمانے میں مسلم لیگ پنجاب نے انھیں صدر بنایا، مگر وہ یہ زمانہ تھا جب اپنی خراب صحت کی وجہ سے ان کے لیے کہیں آنا جانا بھی ممکن نہ تھا۔

البتہ سیاسی تفکر ان کی گھٹی میں پڑا تھا۔ وہ سیاست کے اتار چڑھاؤ پر گہری نظر رکھتے تھے۔ کانگریس، مسلم لیگ یونینسٹ پارٹی اور دیگر گروہوں کی پالیسیوں، ان کے رہنماؤں کی سرگرمیوں اور ان کی سیاسی قلابازیوں سے بخوبی واقف تھے مگر ان تمام باتوں کو نظر میں رکھتے، اور بعض اوقات انھیں نظر انداز کرتے ہوئے ان کی توجہ ہندوستانی مسلمانوں کی فلاح و بہبود اور اُن کے سیاسی مستقبل پر مرکوز رہی۔

۱۹۲۹ء میں وہ پنجاب اسمبلی کی رکنیت سے سبک دوش ہو چکے تھے لیکن مسلمانوں کے مسائل سے غافل نہ تھے۔ ان کے مستقبل کو بہتر بنانے اور سنوارنے کے بارے میں برابر سوچتے رہتے اور طرح طرح کی تدابیر پر غور کرتے مثلاً ۱۹۳۰ء میں نارتھ انڈیا کانفرنس کی تجویز یا برکت علی محمڈن ہال میں

۲۳ رنومبر کو اکابرین لاہور کا اجلاس؛ جس میں طے پایا کہ پنجاب، سندھ، سرحد اور بلوچستان کے مسلم زعما پر مشتمل کانفرنس منعقد کی جائے۔

اس طرح کی ساری تجاویز اور کاوشیں ان کے سیاسی تفکر کا نتیجہ تھیں اور ان کاوشوں کا مقصد یہ تھا کہ پنجاب سندھ، بلوچستان اور سرحد کے مسلمان سوچیں کہ ان کے لیے جائز مراعات وحقوق کے لیے کیا کیا اقدامات کیے جانے چاہییں اور اس پر غور کریں کہ مستقبل میں ہندوستان کا نقشہ کیا صورت اختیار کرنے والا ہے؟ اگر ہندوستان متحدہ صورت میں آزاد ہونے والا ہے تو شمال مغربی حصے میں مسلم اکثریتی علاقے اندرونی خودمختاری کیسے حاصل کر سکتے ہیں؟ خطبۂ الٰہ آباد علامہ کے اسی سیاسی تفکر کا نتیجہ تھا اور کہنے کی ضرورت نہیں کہ یہ خطبہ ان کی سیاسی بصیرت کا شاہ کار ہے اور یہ شاہ کار نثر میں ہے۔

اگر آپ ذرا پیچھے چلیں تو معلوم ہوگا کہ اقبال ۱۹۰۷ء سے ۱۹۳۰ء تک قریباً ۲۳ رسال مسلمانوں کے ملی تشخص اور اپنے نظریۂ ملت کی وضاحت کرتے رہے لیکن ہندوستان میں اس نظریے کے متشکل ہونے کی کیا صورت ہوسکتی تھی؟ اس کی تفصیل ان کی شاعری میں نہیں، ان کی نثر (خطبۂ الٰہ آباد) میں ملتی ہے۔ یقیناً سیاسی تفکر کا اظہار جس خوبی سے خطبۂ الٰہ آباد ہوا، شاعری میں ویسا واضح اور دوٹوک اظہار نہیں ملتا۔

علامہ اقبال نے خطبۂ الٰہ آباد یعنی نثر کے ذریعے ۱۹۳۰ء میں ہندی سیاست میں ایک علحیدہ مسلم مملکت کا بیج بویا تھا۔ گوانھوں نے خطبے میں واضح طور الگ ملک کا مطالبہ نہیں کیا تھا، لیکن خطبۂ الٰہ آباد ہی، قراردادِ پاکستان اور پھر حصولِ پاکستان کے لیے جدوجہد کی بنیاد بنا۔ آج ہم اسی بیج سے اُگے ہوئے درخت (پاکستان) کے سائے میں بیٹھے ہیں۔ اس کا پھل (اور پتا نہیں کیا کچھ) کھا رہے ہیں۔

بھارت میں رہنے والے اقبال کے بہت سے ہندو اور مسلم مدّاح وقتاً فوقتاً کہتے ہیں کہ پاکستان کا تصور زبردستی اقبال کے سر منڈھ دیا گیا ہے، درحقیقت وہ تقسیم کے حامی نہیں تھے مگر بھارت ہی کے ایک دانش وَر اور معروف نقاد پروفیسر اسلوب احمد انصاری نے اسی سلسلے میں ایک بار لکھا تھا کہ اگرچہ اقبال کی شاعری سے پتا نہیں چلتا کہ وہ ایک مسلم مملکت قائم کرنے کے حامی تھے لیکن خطبۂ الٰہ آباد سے یہ بالکل واضح ہے کہ انھوں نے ہندی مسلمانوں کو ایک علحیدہ مملکت کا تصور دیا۔ اسی طرح جگن ناتھ آزاد بھی علامہ اقبال کو پاکستان کے بنیاد گزاروں میں خیال کرتے تھے۔ یہ ہے خطبۂ الٰہ آباد کی معنویت جو نثر اقبال

کی معنویت بھی ہے۔

خطبۂ الٰہ آباد سے یہ بھی واضح ہوتا ہے کہ علامہ اقبال کی مجوزہ اسلامی ریاست کے مقاصد کیا تھے؟ جب وہ کہتے ہیں کہ اسلام جملہ امورِ زندگی پر محیط ہے اور یہ دین وہ دین نہیں جسے مسیحیت نے امورِ سیاست سے جدا کر دیا تھا، تو اظہر من الشمس ہے کہ وہ مجوزہ پاکستان میں دین کی عمل داری اور خدا کی (نہ کہ عوام کی) حاکمیت چاہتے تھے۔

تفکر، اقبال کے مزاج کا ایک نمایاں جزو، بلکہ جزو لاینفک ہے۔ تفکر، سیاست کے سلسلے میں ہو یا دین کے بارے میں، اقبال کے نزدیک اس کی غایت فقط یہ تھی کہ نہ صرف ہندی بلکہ کُل عالم کے مسلمانوں کا مستقبل مامون و محفوظ ہو جائے۔ دینی تفکر نے ایک طرف تو ان کے انگریزی خطبات کی شکل اختیار کی اور فکرِ اسلامی کی تشکیلِ جدید کی راہ ہموار کی، دوسری طرف اسی دینی تفکر کے نتیجے میں وہ مسلمانوں کے مستقبل کے سلسلے میں طرح طرح کی تجاویز پیش کرتے رہے اور اس کا پتا ان کی نثر سے چلتا ہے۔ ۱۹۳۱ء کے زمانے میں انھوں نے تجویز پیش کی کہ اس نازک زمانے میں اسلام کی حفاظت کے لیے ایک ٹرسٹ کی شکل میں قومی فنڈ قائم کیا جائے کیونکہ ''بغیر اس کے اسلام کے سیاسی و دینی مقاصد کی تکمیل و اشاعت ناممکن ہے۔ مسلمان اخباروں کو قوی کیا جائے نئے اخبار اور نیوز ایجنسیاں قائم کی جائیں ،مسلمانوں کو مختلف مقامات میں دینی اور سیاسی اعتبار سے منظم کیا جائے۔ قومی عساکر بنائے جائیں اور تمام وسائل سے اسلام کی منتشر قوتوں کو جمع کر کے اس کے مستقبل کو محفوظ کیا جائے''۔ ۹؎ ان کی نثر میں اس طرح کی کئی تجاویز ملتی ہیں۔

سامعینِ کرام!

اب تک کی گزارشات میں، میں نے سات نکتوں کے تحت، اقبالیات میں نثرِ اقبال کی اہمیت واضح کرنے کی کوشش کی ہے۔ اسے ''مشتے نمونہ از خروارے'' ہی خیال کرنا چاہیے کیوں کہ اس وضاحت کے لیے، اسی طرح کے دس بارہ مزید نکات پیش کیے جا سکتے ہیں۔ چونکہ ''بیانِ مسئلہ'' خاصی حد تک واضح ہو چکا ہے، اس لیے فی الوقت انھی سات نکات پر اکتفا مناسب ہے۔

البتہ نثرِ اقبال پر بات کرتے ہوئے ایک اہم سوال یہ سامنے آتا ہے کہ جس طرح اقبال ایک

صاحب اسلوب شاعر ہیں، اسی طرح کیا وہ ایک صاحب اسلوب نثر نگار بھی ہیں؟ ہمارے متعدد نام ور نقادوں اور اقبال شناسوں نے اس موضوع پر گفتگو کی ہے اور بیشتر نے اقبال کو صاحب طرز نثر نگار قرار دیا ہے۔

بلاشبہ اقبال کی نثر میں خلوص و صداقت، وضاحت و صراحت، استدلال اور توانائی اور تاثیر بھی کچھ ہے مگر میری ناقص رائے میں انھیں صاحب طرز نثر نگار کہنا مشکل ہے۔ وہ صاحب اسلوب شاعر تو ہیں، اگر ان کا نام لیے بغیر ان کے اشعار پڑھے جائیں تو فوراً پتا چل جاتا ہے کہ یہ اقبال کی شاعری ہے یعنی اقبال کا ایک خاص رنگ ہے۔ اگر کوئی شاعر کوشش کر کے ان کے رنگ میں کہے تو اس پر بھی اقبال کے شعر کا گمان ہونے لگتا ہے، مثلاً اقبال کے ایک معاصر صادق حسین شاہ کا یہ شعر:

تُندیٔ بادِ مخالف سے نہ گھبرا اے عقاب
یہ تو چلتی ہے تجھے اونچا اُڑانے کے لیے

بار بار کی وضاحتوں کے باوجود اقبال کے ساتھ چپکا ہوا ہے۔[۸۰]

جس بنا پر اقبال کو صاحب اسلوب نثر نگار کہنے میں مجھے تامل ہے، وہ یہ ہے کہ سینتیس برس کی مدت پر پھیلی ہوئی اقبال کی نثر نگاری[۸۱] یک رنگ نہیں بلکہ کئی رنگوں کا نگار خانہ ہے مثلاً **مخزن** کے مضامین اور **علم الاقتصاد** کا ایک خاص رنگ ہے۔ اس میں استدلال کی قوت تو ہے مگر انشا پردازی کمزور ہے۔ البتہ مولوی انشاء اللہ خاں کے نام انگلستان سے لکھے ہوئے خطوط خوب صورت نثر کا نمونہ پیش کرتے ہیں۔ اس میں مکتوب نگار کا مشاہدہ خوب صورت الفاظ میں ڈھل جاتا ہے۔ اس میں منظر نگاری کے عمدہ نمونے بھی ہیں۔[۸۲] جناب ممتاز حسن نے شاید انھیں خطوں کے پیش نظر لکھا تھا کہ اقبال "کہیں کہیں تو نثر میں شاعری کر جاتے ہیں"۔[۸۳] اقبال کی نثر میں **مخزن** کی رومانوی نثر کا اثر بھی نظر آتا ہے۔ وہ اچھی نثر کے بہترین عناصر (تشبیہ، استعارہ، محاورہ، روزمرہ اور علمی اصطلاحات) کا خیال رکھتے ہیں۔ **علم الاقتصاد** اپنے دور میں اردو نثر کا ایک اچھا نمونہ تھی لیکن بعد ازاں جب یہ دور گزر گیا تو علامہ کی نثر نے بھی قدرے دوسرا رنگ اختیار کیا۔ نثر اقبال کے موضوعات مختلف ہیں، اس لیے اسلوب بھی یکساں نہیں ہے۔

علامہ کی نثر کا بڑا حصہ ان کے خطوط پر مشتمل ہے۔ خطوں کے بہت سے مجموعے ملتے ہیں۔ تقریباً ڈیڑھ ہزار خطوں میں اقبال نے طرح طرح کے موضوعات پر خامہ فرسائی کی ہے اور ان کے مکتوب الیہان بھی مختلف ہیں چنانچہ خطوط میں اسلوب برابر کچھ نہ کچھ تبدیل ہوتا رہتا ہے۔ قصہ کوتاہ یہ کہ علامہ اقبال کو صاحب طرز نثر نگار قرار دینا آسان نہیں ہے۔ اس سلسلے میں ان کا پورا نثری ذخیرہ گہرے مطالعے اور تامل کا تقاضا کرتا ہے۔

**جناب صدر!** مجھے نہیں معلوم کہ میری معروضات ''حکایتِ لذیذ'' کے زمرے میں آتی ہیں یا نہیں؟ البتہ درازگفتاری کا احساس ضرور ہو رہا ہے، اس لیے اپنی بات ختم کرتا ہوں اور ختم کرنے سے پہلے اقبال کا ایک نثر پارہ آپ کو سنانا چاہتا ہوں۔

علامہ نے ''من نوائے شاعر فردا ستم'' کہہ کر خود کو آنے والے زمانوں کا شاعر قرار دیا ہے۔ شاعری کی طرح ان کی نثر کا مطالعہ کرتے ہوئے بھی محسوس ہوتا ہے کہ اقبال کی چشم نگراں ہمارے شب و روز کے احوال دیکھ دیکھ کر ہماری قومی زندگی پر تبصرہ کر رہی ہے۔ بڑی صحیح باتیں کہی ہیں اس صاحب بصیرت نابغۂ عصر نے۔ موجودہ حالات کے تناظر میں اقبال کی نثر ہمیں کیا پیغام دے رہی ہے، سنیے!

If today you focus your vision on Islam and seek inspiration from the ever-vitalising idea embodied in it, you will be only reassembling your scattered forces, regaining your lost integrity, and thereby saving your self from total destruction. [84]

(اگر آج آپ اپنی نظریں اسلام پر جما دیں اور اس کے زندگی بخش تخیل سے تقویت حاصل کریں تو آپ اپنی پراگندہ قوتوں کو از سر نو جمع کر لیں گے اور اپنے کھوئے ہوئے صلابتِ کردار کو دوبارہ حاصل کر لیں گے، اسی طرح آپ اپنے آپ کو مکمل تباہی سے بچا لیں گے۔)

اقبال کی نثر کا مطالعہ کر کے ہم اپنی قومی و ملّی بقا اور سلامتی کے طریقے دریافت کر سکتے ہیں۔

**حوالے اور حواشی:**

۱۔ تفصیل کے لیے دیکھیے، راشد حمید: زندہ رود کا تحقیقی و تنقیدی مطالعہ۔ پورب اکادمی اسلام آباد، ۲۰۰۷ء

۲۔ از ڈاکٹر تقی عابدی، ناشر: اقبال اکادمی پاکستان لاہور، ۲۰۰۷ء

۳۔ خطوط اقبال، مرتبہ رفیع الدین ہاشمی۔ مکتبہ خیابانِ ادب لاہور، ۱۹۷۶ء ص ۶۷

۴۔ مکتوب ۹ رجون ۱۹۱۴ء بنام شیخ اعجاز احمد، مظلوم اقبال۔ اعجاز احمد، کراچی، ۱۹۷۵ء، ص ۲۴۰

۵۔ تفصیل کے لیے دیکھیے، اقبال نئی تحقیق: سید شکیل احمد۔ اقبال اکیڈمی حیدر آباد دکن، ۱۹۸۵ء، ص ۴۶۔۵۸

۶۔ ایضاً، ص ۵۲

۷۔ ایضاً، ص ۵۵

۸۔ تفصیل کے لیے دیکھیے، اقبال یورپ میں: ڈاکٹر سعید اختر درّانی۔ فیروز سنز لاہور، ۱۹۹۹ء

۹۔ زندہ رود: ڈاکٹر جاوید اقبال۔ سنگ میل پبلیکیشنز لاہور ۲۰۰۴ء، ص ۶۱۴۔ نیز اقبال نامے، مرتب: ڈاکٹر اخلاق اثر۔ مدھیہ پردیش، اردو اکادمی، بھوپال، ۲۰۰۶ء، ص ۲۱۸

۱۰۔ مولانا محمد علی جوہر ایک بار لاہور آئے اور اقبال سے اپنے بے تکلفانہ انداز میں کہنے لگے: ''ظالم! ہم تو تمھارے شعر پڑھ پڑھ کر جیل جاتے ہیں، لیکن تم دُھسا اوڑھے، حقے کے کش لگاتے رہتے ہو''۔ اقبال نے برجستہ جواب دیا: میں تو قوم کا قوال ہوں اور قوال خود وجد وحال میں نہیں ہوتا، ورنہ قوالی ختم ہو جائے۔

آثار اقبال، مرتب: غلام دستگیر رشید۔ سید عبدالرزاق حیدر آباد دکن، ۱۹۴۶ء، ص ۲۸

۱۱۔ اقبال کی صحت زبان، مرتب و ناشر: ڈاکٹر اکبر حیدری کشمیری لکھنؤ، ۱۹۹۸ء ص ۲۴

۱۲۔ مخزن لاہور، اکتوبر ۱۹۰۲ء، بحوالہ: مقالات اقبال، مرتبین: عبدالواحد معینی + محمد عبداللہ قریشی۔ القمر انٹر پرائزز لاہور، ۲۰۱۱ء ص ۳۷

۱۳۔ اقبال نامہ، مرتب: شیخ عطاء اللہ۔ اقبال اکادمی پاکستان لاہور، ۲۰۰۸ء ص ۷۰

۱۴۔ ایضاً، ص ۱۱۴

۱۵۔انوار اقبال،مرتب:بشیر احمد ڈار۔اقبال اکادمی پاکستان کراچی،۱۹۶۷ء،ص ۱۱۰

۱۶۔بنام محمد عبدالقادر بدایونی،اقبالیات لاہور،جنوری تا مارچ ۱۹۸۸ء،ص ۲۸

۱۷۔انوار اقبال،ص ۲۴۲

۱۸۔ایضاً،ص ۲

۱۹۔تفصیل کے لیے دیکھیے:نگارشاتِ اقبال،مرتبہ:زیب النساء۔اقبال اکادمی پاکستان لاہور،۱۹۹۳ء، متفرق صفحات

۲۰۔اقبال نامہ،ص ۸۸

۲۱۔اقبالیات:غلام رسول مہر،مرتب:امجد سلیم علوی۔مہر سنز لاہور۱۹۸۸ء،ص ۲۰

۲۲۔بنام صوفی تبسم،اقبال نامہ،ص ۹۶

۲۳۔انوار اقبال،ص ۱۱۰

۲۴۔اقبال نامہ،ص ۴۰۲

۲۵۔ایضاً،ص ۴۰۱

۲۶۔مظلوم اقبال،ص ۳۰۴

۲۷۔ایضاً،ص ۳۳۳

۲۸۔روزنامہ زمیندار،۵/دسمبر ۱۹۲۶ء بحوالہ علامہ اقبال اور روزنامہ زمیندار،مرتبہ ڈاکٹر اختر النساء۔بزم اقبال لاہور،۲۰۱۱ء،ص ۱۸۳

۲۹۔مکتوبات اقبال،مرتب:سید نذیر نیازی۔اقبال اکادمی پاکستان کراچی،۱۹۵۷ء،ص ۲۷

۳۰۔مظلوم اقبال،ص ۲۵۳

۳۱۔ایضاً،ص ۲۸۱۔۲۸۲

۳۲۔انوار اقبال،ص ۱۷۶

۳۳۔مظلوم اقبال،ص ۲۸۱

۳۴۔ایضاً،ص ۳۲۴

۳۵۔ایضاً،ص۳۲۴

۳۶۔ایضاً،۳۰۳

۳۷۔اقبال نامہ،ص۱۴۳

۳۸۔ایضاً،ص۱۸۸

۳۹۔ایضاً،ص۱۴۳

۴۰۔ایضاً،ص۱۴۱

۴۱۔ایضاً،ص۲۹۷۔۲۹۸

۴۲۔ایضاً،ص۱۸۶

۴۳۔ایضاً،ص۲۹۶

۴۴۔ایضاً،ص۴۱۵

۴۵۔مکتوباتِ اقبال،ص۹۷

۴۶۔مرتبین: سید عبدالواحد معینی + محمد عبداللہ قریشی۔

۴۷۔مرتب:لطیف احمد شروانی۔اقبال اکادمی پاکستان لاہور،۲۰۰۹ء

۴۸۔تاریخ تصوف،مرتب:صابر کلوروی۔مکتبہ تعمیر انسانیت لاہور،۱۹۸۵ء

۴۹۔ناشر:یونی ورسل بکس،لاہور،۱۹۸۸،طبع دوم،اقبال اکادمی پاکستان لاہور،۱۹۹۵ء

۵۰۔مشمولہ: جہاتِ اقبال:ڈاکٹر تحسین فراقی۔بزم اقبال لاہور،۱۹۹۳ء،ص۱۲۔۲۹

۵۱۔ایضاً،ص۱۳۳

۵۲۔ایضاً،ص۳۱۳

۵۳۔انوارِ اقبال،ص۲۰۶

۵۴۔ملفوظات،مرتب:محمود نظامی۔امرت الیکٹرک پریس لاہور،س ن،ص۲۲۷

۵۵۔شادِ اقبال،ص۴۶

۵۶۔اقبال نامہ،ص۹۵

۵۷۔مکاتیب اقبال بنام خان نیاز الدین خان،مرتب:عبداللہ شاہ ہاشمی۔اقبال اکادمی پاکستان لاہور، ۲۰۰۲ء ص ۱۲۳

۵۸۔اقبال بنام شاد،ص 257

۵۹۔اقبال نامہ:ص ۵۷۹۔۵۸۰

۶۰۔روزنامہ زمیندار،۲۳رجون ۱۹۲۳ بحوالہ:خطوط اقبال:ص ۱۵۶۔۱۵۸

۶۱۔اقبال نامہ:ص ۵۸۰

۶۲۔ایضاً،ص ۵۸۰

۶۳۔معارف:مئی ۱۹۲۲،بحوالہ اقبال:سید سلیمان ندوی کی نظر میں،مرتب:اختر راہی۔بزم اقبال لاہور، ص ۶۳

۶۴۔اقبال نامہ،ص ۱۴۰

۶۵۔ایضاً،ص ۱۴۰

۶۶۔اقبال نامہ،ص ۸۸

۶۷۔مخزن،لاہور جولائی ۱۹۱۰ء،ص ۵۵،بحوالہ نگارشات اقبال،ص ۷۹۔۸۰

۶۸۔اسرار خودی طبع اول،ص ''ل''

۶۹۔مشمولہ:مقالات اقبال حوالہ نمبر ۱۲

۷۰۔انوارِ اقبال،ص ۲۴۵

۷۱۔اسرار خودی طبع اوّل،بحوالہ مقالات اقبال،ص ۱۵۵،۱۵۶

۷۲۔اقبال نامہ،ص ۱۰۰

۷۳۔Speeches،ص ۱۵۴

۷۴۔ایضاً،ص ۱۵۴

۷۵۔اقبال نامہ،ص ۹۵

۷۶۔ایضاً،ص ۱۱۲

۷۷۔ Speeches، ص ۱۵۶

۷۸۔ Letters of Iqbal، مرتب: بی اے ڈار۔ اقبال اکادمی پاکستان لاہور، ۱۹۷۸ء، ص ۲۲۴

۷۹۔ اقبال نامہ، ص ۶۲۶

۸۰۔ یہ شعر صادق حسین شاہ کے مجموعۂ کلام برگِ سبز میں شامل ہے۔ اس موضوع پر گورنمنٹ اسلامیہ کالج سول لائنز لاہور کے مجلّہ فاران ۲۰۰۶ء میں ''ناصر زیدی: گمان کی لغزشیں'' کے عنوان سے پروفیسر سیف اللہ خالد کا دل چسپ مضمون قابل مطالعہ ہے۔

۸۱۔ پروفیسر محمد عثمان نے لکھا ہے کہ اقبال کی نثری تحریروں کا آغاز ۱۹۰۴ء سے ہوتا ہے۔ (حیاتِ اقبال کا ایک جذباتی دور: مکتبہ جدید لاہور، ۱۹۷۵ء، ص ۱۴۶) غالباً انھوں نے ''قومی زندگی'' (مخزن، اکتوبر ۱۹۰۴ء) کو اقبال کا پہلا نثری مضمون خیال کیا ہے۔ درحقیقت اقبال ''قومی زندگی'' سے پہلے کم از کم دو اردو (''بچوں کی تعلیم وتربیت'' مخزن جنوری ۱۹۰۲ء، اور ''اردو زبان پنجاب میں'' مخزن اکتوبر ۱۹۰۲ء اور ایک انگریزی مضمون

The Doctrine of Absolute Unity as Expounded by Abdul karim al-Jilani.

(Speeches ص ۷۷۔۷۹) لکھ چکے تھے۔

۸۲۔ خطوطِ اقبال: ص ۷۶۔۱۰۳

۸۳۔ اقبال اور عبدالحق، مرتب: ممتاز حسن۔ مجلس ترقی ادب لاہور، ۱۹۷۷ء، ص ۲۶

۸۴۔ Speeches، ص ۲۹

# اقبال......اکیسویں صدی میں

پروفیسر غلام رسول ملک

ہم اکیسویں صدی کے دوسرے دہے میں داخل ہو چکے ہیں۔اس وقت جب ہم اقبال کے تعلق' سے اپنے ادبی اور ثقافتی منظرنامے پر نظر ڈالتے ہیں تو اُنکے تئیں ہمیں ہر سطح پر وہی دلچسپی اور سرگرمی دکھائی دیتی ہے جو تقریباً ۷۵ سال قبل اُنکی وفات کے بعد سے ہماری ثقافتی زندگی کی ایک نمایاں خصوصیت رہی ہے۔دنیا کی مختلف زبانوں میں اُن پر تصانیف کا سلسلہ برابر جاری ہے۔اہم عالمی ثقافتی مراکز سے اُنکے فکروفن کے متعلق کئی موقر جراید جاری ہیں۔انکے یوم ولادت اور یوم وصال پر حسب سابق پہلے کی طرح وسیع پیمانے پر تقریبات کا اہتمام ہوتا ہے۔ان مواقع کے علاوہ بھی شاید ہی کوئی دن ایسا گذرتا ہو جب انکی یاد میں کسی مذاکرے یا جلسے کا انعقاد نہ ہوتا ہو۔ایسا صرف برصغیر میں نہیں ہوتا کہ جہاں وہ پیدا ہوئے اور جہاں انکی زندگی بسر ہوئی بلکہ دنیا کے دوسرے مقامات پر بھی اور صرف ان تنظیموں اور اداروں ہی کے اہتمام میں نہیں کہ جو ان کے نام کے ساتھ وابستہ ہیں بلکہ ادبی اور ثقافتی زندگی کی دوسری سطحوں پر بھی۔انکی یاد ہم اس انہماک اور سرگرمی سے محض اسلئے نہیں مناتے کہ وہ ایک بہت بڑے شاعر تھے۔یہ بات تو مسلّمہ ہے کہ وہ تاریخ انسانی کے اُن عظیم ترین شعراء میں شامل ہیں جن کے نام انگلیوں پر گنے جاسکتے ہیں۔لیکن انگلیوں پر گنے جانے والے ان شعراء کی یاد اقبال کی یاد کی طرح بہت وسیع وعریض پیمانے پر اور بلاناغہ تسلسل کے ساتھ بہت کم منائی جاتی ہے۔اقبال کے ساتھ اس ہمہ گیر دائمی اور مسلسل دلچسپی کی بنیاد یہ ہے کہ وہ بہت بڑے شاعر ہونے کے ساتھ ساتھ غیر معمولی بصیرت کے حامل دانشور، انسانیت کے غمخوار اور ارتقاءِ انسانیت کے حدی خوان بھی تھے۔اُنکی دانشوری انکی شاعری کو تہہ دار معنوی صلابت (Substance) گہرائی اور وسعت عطا کرتی ہے اور انکی شاعری سے اُنکی دانشوری میں غضب کی تاثیر اور مقناطیسی کشش پیدا ہوتی ہے:

این دو شمع اند کہ از یکدگر افروختہ اند[1]

شاعری اور دانشوری کے اس نامیاتی ملاپ سے اقبال کو شعر وادب کی دنیا میں بلاشبہ ایک بے نظیر مقام حاصل ہوتا ہے۔اُن کا اپنا شعر ہے:

حق اگر سوزے نہ دارد حکمت است
شعر می گردد چو سوز از دل گرفت [۲]

حکمت وشعر کے اس باہمی اتصال کے سلسلے میں یہ بات ہمارے ذہن میں ہمیشہ مستحضر رہنی چاہیے کہ تمام بڑے تخلیقی فن کاروں کو حقیقت الحقائق تک ایک غیر مرئی (Uncanny) قسم کی رسائی حاصل ہوتی ہے جس کی وجہ سے اُن کا فن زماں ومکان کی پابندیوں سے آزاد ہو کر ثبات ودوام کا رنگ حاصل کرتا ہے۔اسی مافوقِ زمان ومکان خصوصیت کا ایک بُعد (dimension) یہ بھی ہے کہ وہ اپنے زمانے سے آگے، بہت آگے دیکھنے کی صلاحیت سے بہرہ ور ہوتے ہیں۔اقبال نہ صرف اس خصوصیت سے متصف تھے بلکہ انھیں اس کا بھرپور احساس بھی تھا۔یہی وجہ ہے کہ وہ اپنے شاعرِ فردا ہونے کا جابجا اور مختلف پیرایوں میں اثبات کرتے نظر آتے ہیں:

من نوائے شاعر فرداستم [۳]

حادثہ وہ جو ابھی پردۂ افلاک میں ہے
عکس اُس کا مرے آئینۂ ادراک میں ہے [۴]

عالمِ نو ہے، ابھی پردۂ تقدیر میں
میری نگاہوں میں ہے اُسکی سحر بے حجاب [۵]

اقبال کی بہت بڑی خوش نصیبی یہ تھی کہ وہ عظیم تخلیقی فن کار ہونے کے ساتھ ساتھ مسلمان بھی تھے اور اس کی برکت سے انھیں اُس نسخۂ شفاء کامل تک رسائی حاصل تھی جو اُن تمام صداقتوں کا امین ومحافظ ہے جو سلسلۂ انبیاء کے واسطے سے اللہ نے انسانوں تک پہنچائیں اور جن کے آخری حامل تھے صاحب قرآن، خاتم النبیین علیہ الصلوٰۃ والسلام۔یہ ابدی ہدایت نامہ اس کے نازل کرنے والے کی طرح زمان ومکان کی تمام

حد بندیوں سے بالاتر ہے اور اس کی معنویت ہر وقت اور ہر جگہ ایک جیسی ہے:

یہ نغمہ فصلِ گل و لالہ کا نہیں پابند
بہار ہو کہ خزاں لا الٰہ الا اللہ [6]

اس شعر میں (اور اس قسم کے بہت سے دوسرے اشعار میں) اقبال نے قرآن حکیم کی ایک کلیدی آیت کریمہ کا جوہر سمیٹ لینے کی کوشش کی ہے:۔

اَلَمۡ تَرَ کَیۡفَ ضَرَبَ اللّٰہُ مَثَلًا کَلِمَۃً طَیِّبَۃً کَشَجَرَۃٍ طَیِّبَۃٍ اَصۡلُہَا ثَابِتٌ وَّ فَرۡعُہَا فِی السَّمَآءِ ۔ تُؤۡتِیۡۤ اُکُلَہَا کُلَّ حِیۡنٍۭ بِاِذۡنِ رَبِّہَا وَ یَضۡرِبُ اللّٰہُ الۡاَمۡثَالَ لِلنَّاسِ لَعَلَّہُمۡ یَتَذَکَّرُوۡنَ ۔ [7]

تم نے دیکھا نہیں اللہ پاکیزہ بات (کلمۂ طیبہ) کی حقیقت کس انداز سے سمجھاتا ہے اس کی مثال اُس اچھے درخت کی ہے جس کی جڑیں (زمین کے اندر) پیوست ہیں اور جس کے برگ و بار آسمان کی پہنائیوں میں پھیلے ہوئے ہیں اور جو ہر آن اپنے رب کے اذن سے پھل دے رہا ہے۔ اللہ یہ مثالیں اسلئے دیتا ہے تا کہ لوگ اس سے سبق حاصل کریں۔

اپنی تخلیقی عظمت اور بصیرت کی بنا پر اقبال کی معنویت وقت گذرنے کے ساتھ اور زیادہ نکھر کر سامنے آئی ہے۔

دور حاضر میں ہم جس آشوب سے دوچار ہیں اسکی گھمبیرتا کو اقبال نے اپنے رگ و پے میں محسوس کیا تھا:

عذاب دانش حاضر سے باخبر ہوں میں
کہ میں اس آگ میں ڈالا گیا ہوں مثلِ خلیل [8]

یہ بحران جس کا آغاز نشأۃ ثانیہ کے بعد ہوا تھا اب اکیسویں صدی میں اپنی انتہاؤں کو چھو رہا ہے۔ مادیت کا عفریت اپنے پورے شباب پر ہے اور ہاتھ پاؤں کی تمام بندشیں توڑ کر دنیا کو دبوچنے اور نگلنے لگا ہے۔ اقبال نے کہا تھا:

ترسم ایں عصرے کہ تو زادی دراں
دربدن غرق است و کم داند زجاں [9]

دنیا کو ہے پھر معرکۂ روح وبدن پیش
تہذیب نے پھر اپنے درندوں کو ابھارا [10]

تہذیب مادّی کے پرستار اب روح اور روحانی اقدار کی بربادی کا جشن منا رہے ہیں صرف اس معنی میں نہیں کہ طاقتور کمزور کو حقِ زیست سے محروم کر رہا ہے بلکہ اس معنی میں بھی کہ فکر وفلسفہ کے میدان میں بقاء قوی تر کی اخلاقیات جس کا منشور نشاۃ ثانیہ کے آغاز میں میکیاولی کی کتاب الملوک (The Prince) سے ہوا تھا خوش نما معقولات کے نت نئے پوشاک پہن کر سامنے آ رہی ہے۔ فرانسس فُیوگیاما [11] (Francis Fukayama) کا تاریخ کا انت (End of History) کا مزعومہ ہو یا سیموئیل ہنٹنگٹن [12] (Samuel Huntington) کا تہذیبی تصادم (Clash of Civilizations) کا نظریہ دونوں فی الاصل مغربی اقدار کی برتری کا اعلان کرتے ہیں اور مغرب جس عالمی ایجنڈے پر عمل پیرا ہے اسکی تصدیق وتائید کرتے ہیں۔ دونوں نظریات کی تان اس ادّعا پر ٹوٹتی ہے کہ فتح بہر حال مغربی تہذیب کا مقدر رہے۔

اقبال کی شاعری اور فکر وفلسفہ سے یہ بات واضح ہے کہ وہ تہذیبی تصادم کی جگہ تہذیبی تعاون وہم آہنگی کے نقیب تھے۔ بے شک وہ مغربی مادّیت کے بہت بڑے ناقد تھے اور اس میں وہ اکیلے نہیں تھے، میری نظر میں بیسویں صدی کے چار عظیم ترین تخلیقی فنکار مغربی مادّیت کی تنقید وتردید میں باہم ہمنوا تھے۔ ان میں دو، یے ٹس اور ایلیٹ مغرب سے تھے اور دو، ٹیگور اور اقبال مشرق (برِّصغیر) سے۔ اقبال اپنے ان عظیم ہم عصروں میں سے صرف ٹیگور کے علمی اور ادبی کام سے واقف تھے۔ جہاں تک مجھے معلوم ہے انھوں نے یے ٹس اور ایلیٹ کا مطالعہ نہیں کیا تھا۔ اس کے باوجود اُنکے اور یے ٹس اور ایلیٹ کے خیالات میں حیرت انگیز مماثلت پائی جاتی ہے۔

یے ٹس کا پورا کارنامۂ حیات روح سے دوری کے خلاف بغاوت اور روحانی بالیدگی کے راستوں کی تلاش پر مشتمل ہے۔ اُنکے گوناگوں روحانی تجربات کے سلسلے میں ان پر ایک ایسا بھی دور گذرا

جب مغربی سرّیت ، یہودی قبالہ اور مادام بلاوٹسکی کی تھیوسوفی تحریک میں شرکت کے بعد وہ جادو کی طرف متوجہ ہوئے۔اس زمانے میں انکے دوست اور کامریڈ اولیری (O'Leary) نے انکے نام ایک خط کے ذریعے انہیں جادو میں دلچسپی لینے پر ہدف تنقید بنایا۔جواب میں یے ٹس نے لکھا:

> I Have always considered myself a voice of what I believe to be a greater renascence . the revolt of the soul against the intellect - now beginning in the world.[13]

اقبال کی شاعری اوران کا فکروفلسفہ ایک اعتبار سے ماڈی تہذیب کے خلاف صدائے احتجاج سے عبارت ہے۔مثنوی 'پس چہ باید کرد' کے سرنامے میں بالکل یے ٹسین انداز میں فرماتے ہیں:

سپاہ تازہ بر انگیزم از ولایت عشق
کہ درحرم خطرے از بغاوت خرد است[14]

یے ٹس کی زندگی کے آخری ایام تھے۔کچھ ایسے نوجوان جو اُنکے خیالات سے متاثر ہوئے تھے انکی خدمت میں حاضر ہوئے اوران سے کہا کہ وہ ایک ادبی جریدہ جاری کرنا چاہتے ہیں اور یے ٹس سے اس کے نام اور ماٹو کے لئے مشورہ کرنا چاہتے ہیں۔یے ٹس نے اسکے لئے نام تجویز کیا To Morrow یعنی سوئے فردا' اور ماٹو تجویز کیا Immortality of the soul یعنی روح انسانی کی لافانی حیثیت۔یہی موضوع ہے انکی بیشتر منظومات کی طرح انکے شاہکار 'Sailing to Byzantium' کا۔یہ نظم ایک دلدوز ماتم ہے عصر حاضر کی رُوح سے دوری کا۔یے ٹس کو دُکھ ہے کہ ان کا عہد ہیجان انگیز موسیقی (sensual music) کا دلدادہ ہے اور روح سے یکسر غافل۔یہ اسی حقیقت کا ادراک ہے جو اقبال کے یہاں رقصِ تن اور رقصِ جاں کے تضاد کی صورت میں نمایاں ہوتی ہے۔

رقصِ تن در گردش آرد خاک را
رقصِ جاں برہم زند افلاک را[15]

یہ جاوید نامہ کے الفاظ ہیں۔ضربِ کلیم کی مختصر نظم 'رقص' پڑھتے ہوئے گمان ہونے لگتا ہے کہ یے۔ٹس اردو میں شعر کہہ رہا ہے:

چھوڑ یورپ کے لئے رقص بدن کے خم و پیچ
روح کے رقص میں ہے ضربِ کلیم اللّٰہی
صلہ اُس رقص کا ہے تشنگیِ کام و دین
صلہ اِس رقص کا درویشی و شاہنشاہی [۱۶]

مادّیت کے خلاف ٹی۔ایس۔ایلیٹ کا لہجہ اپنے ممتاز وکٹورین پیشرو کارلائل کی طرح طنز و تعریض میں ڈوبا ہوا ہے۔اپنے دورِ پختگی کی تصنیف (*The Idea of a Christian Society*) کے اختتامیہ میں لکھتے ہیں:

> Was our society, which had always been so assured of its superiority and rectitude, so confident of its unexamined premises, assembled round anything more permanent than a congeries of banks, insurance companies and industries, and had it any beliefs more essential than a belief in compound interest and the maintenance of dividends.[17]

اپنی شہرۂ آفاق نظم 'خرابہ' (*The Waste Land*) میں انھوں نے مادّیت، لادینیت اور مشینیت کو سخت تنقید کا نشانہ بنایا اور 'چار ساز یے' (*Four Quartets*) میں دورِ حاضر کے روحانیت سے تہی دامن انسانوں کی ان الفاظ میں تصویر کشی کی ہے:

Tumid apathy with no concentration

Men and bits of paper whirled by the cold wind
That blows before and after time. 18

ایلیٹ کی اس قسم کی تحریروں کا مطالعہ کرتے ہوئے اقبال کے بہت سے اشعار بے اختیار طور پر زبان پر جاری ہو جاتے ہیں۔ مثلاً انکی نظم 'لینن خدا کے حضور میں' سے یہ اشعار۔

یورپ میں بہت روشنیِ علم و ہنر ہے — حق یہ ہے کہ بے چشمۂ حیواں ہے یہ ظلمات
رعنائی تعمیر میں، رونق میں صفا میں — گرجوں سے کہیں بڑھ کے ہیں بنکوں کی عمارات
ظاہر میں تجارت ہے حقیقت میں جوا ہے — سُود ایک کا لاکھوں کے لئے مرگِ مفاجات
ہے دل کے لئے موت مشینوں کی حکومت — احساس مروّت کو کچل دیتے ہیں آلات
چہروں پہ جو سُرخی نظر آتی ہے سر شام — یا غازہ ہے یا ساغر و مینا کی کرامات ۱۹

ٹیگور نے ۷۰ سال کی عمر میں آکسفورڈ یونیورسٹی میں جو خطبے (Hibbert Lectures) ارشاد فرمائے تھے ان کا نام انھوں نے رکھا تھا 'مذہب انسان' (The Religion of Man) ۔ان خطبات کا لب لباب یہ تھا کہ ماڈی اور مشینی تہذیب نے ہمیں اپنے آپ سے چھین لیا ہے اور انسانی عنصر پر غیر انسانی عنصر مسلّط ہو گیا ہے۔ یہی انکے عظیم لیکچر (Civilization and Progress) اور انکے آخری پبلک لیکچر (Crisis in civilization) کا مرکزی موضوع ہے۔ ہندوستان کو انھوں نے آگاہ کیا تھا۔

Keep watch India
Let your crown be of humility, your freedom
The freedom of the soul. 20

اسطرح سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ اقبال کے برگزیدہ ہم عصر تہذیب ماڈی کے اتنے ہی سخت ناقد ہیں جتنے کہ اقبال ہیں۔ بایں ہمہ اقبال تہذیبی ٹکراو کے نہیں تعاون و ہم آہنگی کے داعی ہیں اور اسی کو آج کی بحران زدہ دنیا کے لئے نجات کا راستہ تصور کرتے ہیں:

غربیاں را زیر کی ساز حیات — شرقیاں را عشق راز کائنات

زیرکی از عشق گردد حق شناس　　کار عشق از زیرکی محکم اساس

عشق چوں با زیرکی ہم بر شود　　نقش بند عالم دیگر شود

خیز و نقشِ عالم دیگر بنہ　　عشق را با زیرکی آمیز دہ [۲۱]

مشرق اور مغرب دونوں ایک دوسرے کے لئے لازم و ملزوم ہیں۔ مشرق کی حیات بخش روحانی اقدار سے منہ موڑ کر مغرب کی بے پناہ مادّی قوت تباہی کا راستہ اختیار کرسکتی ہے بلکہ کہنا چاہیے کہ کررہی ہے اور مغرب کی مُحیر العقول سائنسی طاقت کے بغیر تسخیر فطرت اور مکمل ارتقاء انسانی کا مشن ادھورا رہے گا۔ دونوں ایک دوسرے کے ساتھ ہاتھ ملائیں تو انسانیت کے لئے سعادت کی نئی صبح طلوع ہوسکتی ہے۔ اقبال نے ضرب کلیم کی اہم نظم 'شعاعِ امید' میں یاس وحزن کی ماری دنیا کو یہی پیغام دیا ہے:۔

مشرق سے ہو بیزار نہ مغرب سے حذر کر
فطرت کا اشارہ ہے کہ ہر شب کو سحر کر [۲۲]

## حواشی وحوالہ جات

۱۔یہ مصرعہ عرفی کا ہے اور مولانا ابوالکلام آزاد مرحوم ومغفور کی معرکتہ الآرا تصنیف 'تذکرہ' کے حوالے سے نقل کیا گیا ہے۔دیوان عرفی میں پورا شعر یوں ہے:

ازازل حسن ومحبت بہم اندوختہ اند

دو چراغ اند کہ ازیکدگر افروختہ اند

۲۔'پیامِ مشرق' بحوالہ 'کلیات اقبال: فارسی (لاہور: شیخ غلام علی اینڈ سنز۔۱۹۷۳) ص ۲۷۶۔

۳۔اسرار خودی، بحوالہ 'کلیات۔ص۔۶

۴۔'بالِ جبریل' بحوالہ کلیات اقبال: اردو (علی گڈھ: ایجوکیشنل بک ہاوس۔۱۹۷۵) ص۔۳۵۶

۵۔ایضاً۔ص ۳۹۲

۶۔'ضربِ کلیم' بحوالہ 'کلیات۔ص ۳۷۷

۷۔قرآن۔سورۂ ابراہیم۔آیات ۲۴۔۲۵

۸۔'بالِ جبریل' بحوالہ 'کلیاتِ اقبال۔ص ۳۵۵

۹۔'جاوید نامہ' بحوالہ کلیات اقبال۔ص ۷۹۵

۱۰۔'ارمغان حجاز' (اردو) بحوالہ کلیات۔ص ۶۵۸

۱۱۔ *Fukayama, F. End of History and the Last Man* ( London: Hamish Hamilton, 1992).

۱۲۔ Huntington, S. ' The Clash of Civilizations' *Foreign Affairs*, 72 (3), July- August 1993, PP. 22. 49.

فیوگیاما اور ہنٹنگٹن دونوں حضرات کی تحریروں کی نمایاں ترین خصوصیت ہے انکی سطحیت

۱۳۔ Quoted by Richard Elmann in Yeats: *The Man and the*

*Masks* ( London; Macmillan, 1949). P. 98

۱۴۔کلّیات۔ص۸۱۴

۱۵۔کلّیات۔ص۷۹۶

۱۶۔کلّیات۔ص۵۹۶

۱۷۔ Quoted by Bernard Bergonzi in *T.S.Eliot* ( New York: Macmillan, 1972), 1 P. 132

۱۸۔ (London: Faber, 1944), P. 17.

۱۹۔کلّیات۳۹۹۔۴۰۰

۲۰۔ Quoted by Sisirkumar Ghose in *Rabindranath Tagore* ( New Delhi: Sahitya Akademi, 1986, P.49.

۲۱۔جاوید نامہ بحوالہ کلّیات۔۶۵۳

۲۲۔کلّیات۔ص۵۷۱

# پس جدیدیت: چند غور طلب سوالات

پروفیسر غلام رسول ملک

لفظ 'پس جدید' کا استعمال پہلی دفعہ آرنلڈ ٹوائن۔بی نے ۱۹۴۷ء میں کیا تھا۔انھوں نے 'پوسٹ ماڈرن' اصطلاح مغربی تہذیب کے چوتھے اور بقول ان کے آخری دور[1] کے لیے وضع کی تھی جس کی نمایاں خصوصیات تھیں: پریشان خاطری، ذہنی تناؤ، احساس بے بسی اور غیر عقلیت (irrationalism)۔

پس جدیدیت ٹوائن۔بی کے خیال میں جدیدیت ہی کی توسیع تھی اس لیے کہ جدیدیت کے مخصوص عناصر ترکیبی __ وجودیت (existentialism) یعنی وجود کے کسی جوہر اصلی (essence) سے انکار، لایعنیت (absurdism) اور اخلاقی اضافیت (ethical relativism) پس جدیدیت میں بھی شدید تر صورت میں موجود ہیں۔ٹوائن۔بی کو کیا معلوم تھا کہ جو اصطلاح انھوں نے بیان حقیقت کے لیے وضع کی ہے وہی ایک نعرے میں تبدیل ہوگی اور ایک ایسے انتشارِ فکر کی سرِعنوان بن جائے گی کہ جس کی نظیر گذشتہ تاریخ میں کہیں نظر نہیں آتی۔

'انتشارِ فکر' کی ترکیب کا استعمال میری مخصوص مشرقی ذہنیت کی نمائندگی کرتا ہے۔ورنہ پس جدید مغرب میں جو کچھ پیش آرہا ہے اس میں مغربی ذہن کے لیے کوئی انوکھا پن نہیں ہے۔وہ اس فکری عمل کا واحد منطقی نتیجہ ہے جس کی ابتدا قدیم یونان میں ہوئی تھی اور جو رومی تہذیب میں روبہ عمل رہا اور پھر نشاۃ ثانیہ کے بعد ایک نئی اور بھرپور قوت، جامعیت اور آب و تاب کے ساتھ جلوہ گر ہوا[2]۔اس فکری عمل کا محور کیا تھا۔اگر ہم مغربی تصوریت (idealism) کی اس کمزور لہر کو نظر انداز کریں جس کا بہر صورت مغرب کی انفرادی اور اجتماعی زندگی پر بہت کم اثر رہا ہے تو بلا خوف تردید کہا جاسکتا ہے کہ مغرب کے اس متواتر فکری عمل کا محور یہ تھا کہ مادی اور ظاہری حقیقت سے ماورا حیات و کائنات اور انسانی فکر و سعی کے لیے کسی بھی محور، مرکز یا مرجع کا کوئی وجود نہیں۔ہم ادب کے طلبہ کی ایک عجیب کمزوری یہ ہے کہ ہم تلخ حقائق سے گریز کی بنا

پرنہ کہ کسی تصوریت سے وابستگی کے باعث، مغرب کی تصوریت کو ضرورت سے زیادہ اہمیت دیتے ہیں اور افلاطون، کانٹ، اسپنوزا، فختے اور برکلے سے جی بھر کر لطف اندوز ہوتے ہیں اور یہ سوچنے کی ذرا کم ہی تکلیف کرتے ہیں کہ مغربی تہذیب کی عمارت بنانے میں ان جیسے عینیت پسندوں کا زیادہ حصہ رہا ہے یا ارسطو، میکیاولی، بیکن، لاک، ڈے کارٹ، ایڈم اسمتھ، بینتھم، کارل مارکس، ہٹلر اور بش کا ___ جہاں تک مؤخر الذکر زمرہ شخصیات کا تعلق ہے تو تفصیلات میں باہم مختلف الخیال ہونے کے باوجود ان شخصیات کے نزدیک جو چیز بحیثیت مجموعی سب سے زیادہ اہم ہے وہ ہے ظاہری حقیقت۔ اس لیے وہ ظاہر سے آگے اور وسطح کے نیچے کسی پوشیدہ حقیقت یا کسی ماہیت و مرکزِ وجود کی تلاش و جستجو سے کوئی سروکار نہیں رکھتے۔

اب اگر کسی مرکز و محور یا ماہیت اصلی کا کوئی وجود نہیں تو سوائے ذہنی انتشار اور فکری الجھاؤ کے ہمارے پاس کیا باقی رہ جاتا ہے۔ یہ ایک ایسا بنجر انتشار (chaos) ہے کہ جس کی کوکھ سے کوئی کائنات جنم نہیں لے سکتی اس لیے کہ کائنات نام ہے نظم وضبط اور نامیاتی وحدت کا جب کہ پس جدید دنیا کا طرۂ امتیاز ہے بے ضابطگی، بدنظمی اور پریشان حالی (Panic) __ کروکر اور کک کے الفاظ میں پس جدید دنیا نام ہے: پریشان خاطری سے لبریز کتاب (panic book) کا، پریشان خاطری سے لبریز جنسی تعلق کا، پریشان خاطری سے لبریز فن کا، پریشان خاطری سے لبریز نظریاتِ فکر کا، بکھرے ہوئے جسموں کا، پریشان کن شور و شغب اور پریشان حال نظریہ سازی کا۔ کروکر اور کک کے اصل انگریزی الفاظ ملاحظہ ہوں:

Panic book, panic sex, panic art, panic ideology, panic bodies, panic noise, and panic theory.[4]

جدیدیت کی اساس چند مفروضوں پر قائم تھی جن میں سے ترقی پسندانہ روشن خیالی (enlightenment) (Progressive)اور عقلیت (rationalism) کو اہم ترین مقام حاصل تھا۔ لایعنیت اور عدمیت (nihilism) کے ڈراؤنے خوابوں سے اس کو بھی سابقہ تھا مگر وہ انھیں چیلنج کے طور پر قبول کر کے ان سے عہدہ برآ ہونے کی کوشش کرتی تھی اور انھیں کسی نہ کسی نوع کے معانی کے چوکھٹے میں فٹ کرنے کی کوشش کرتی تھی۔ ادب کی دنیا میں کچھ تو ایسے تھے جنھوں نے معاشرتی اور سیاسی

پروگراموں کے واسطے سے اور ان پروگراموں کو اپنی تخلیقات میں سمونے کے واسطے سے ان چیلنجوں کا سامنا کیا۔ کچھ ایسے تھے جنھوں نے نئے اساطیر (myths) کو جنم دے کر یا پرانے اساطیر کا سہارا لے کے ایک بہ ظاہر بے معنی وجود اور صورتِ حال کو معنی بخشنے کی کوشش کی اور کچھ ایسے بھی تھے کہ جنھوں نے انفرادی اور داخلی خول میں سمٹنے ہی میں اپنی عافیت سمجھی اور اپنی تخلیقات کو دنیائے باطن کی ایک ایسی واردات کا آئینہ دار بنایا جو دوسروں کے لیے بالعموم معما بن کے رہ جاتی ہے مگر ان میں سے ہر کسی کا یقین تھا کہ ابھی ہم اپنا سب کچھ نہیں کھو چکے ہیں اور کچھ ہے کہ جس کے سہارے ہم اور ہمارے خواب ابھی زندہ رہ سکتے ہیں ۔ایک مبہم سا احساس باقی تھا کہ مہیب عدم یقینیت میں یقین کی ایک ایسی کھونٹی کہیں موجود ہے کہ جس کا سہارا لیا جا سکتا ہے۔ ہمہ گیر اور تہ در تہ لایعنیت کی گہرائیوں میں کہیں نہ کہیں معنویت و مقصدیت کی کوئی پرت ابھی موجود ہے لیکن پس جدیدیت نے اب افسانویت (fictionality)، طعن (irony) اور عارضیت وحدوث (contingency) کے حق میں یقینیت ، کلیت اور اطلاقیت کے خلاف ایک ہمہ جہت جنگ چھیڑ دی ہے۔ سکون وقرار ناپید ہے اور اس کی جگہ ایک شعوری شک اور اضطراب نے لے لی ہے۔ اب یہ یقین کیا جاتا ہے کہ دنیا کے بارے میں علم کو دنیا کے اندر موجود ہونے کی حقیقت سے اس طرح جدا کر کے نہیں دیکھا جا سکتا کہ گویا ہم اسے باہر سے دیکھ رہے ہیں اور ایسے موقف (standpoint) سے دیکھ رہے ہیں جو معروضی، آفاقی اور قائم بالذات ہے۔ ایک الجھاؤ ہے کہ جس کا ہمیں سامنا ہے، (implication is all) ۔اس صورتِ حال میں قدروں کا تعین ناممکن اور علم کا یقینی ہونا مشکوک ہے۔

ستم ظریفی یہ ہے کہ احساسِ اجنبیت (alienation) اور لایعنیت کے جس کرب سے جدیدیت دو چار تھی، پس جدیدیت کے الجھاؤ والے نظریے سے اس میں کوئی تخفیف نہیں ہوئی ہے۔ جدیدیت سے وابستہ تخلیقی فنکار، علامتیت اور ہیئت وساخت کی پیچیدگی اور رنگا رنگی کے ذریعے اس کربناک صورتِ حال سے کچھ نہ کچھ معنی برآمد کرنے کی کوشش کرتے تھے اور سطح سے نیچے دیکھنے کا حوصلہ رکھتے تھے۔ پس جدیدیت سے وابستہ ادیب سطح سے نیچے دیکھنا بے کار سمجھتا ہے اور سطحیت پر بخوشی قانع ہے۔ وہ مسخرانہ لاتعلقی اور لاابالی پن کے ساتھ لایعنیت اور لغویت سے کھیل تماشے کی طرح حظ اٹھا رہا

ہے۔کلّی اور ہمہ گیر توجیہات اس کے نزدیک مشکوک اور غیر معتبر ہیں۔اس لیے کہ ان سے بقول لیوتارڈ تکثیریت اور کثرتی فکرونظر (pluralistic point of view) کے لیے گنجائش باقی نہیں رہتی۔پھر جیسا کہ فریڈرک جیمزن نے کہا ہے کہ دور آخر کی سرمایہ داری کی تہذیبی منطق (Cultural logic of the late capitalism) نے مختلف اطراف وابعاد میں اپنے پر پھیلائے ہیں جن میں سے ایک اہم پہلو معلومات واطلاعات کی وہ دھماکہ خیز توسیع ہے جس نے ایک طوفانی ریلے کی طرح اس ثبات وقرار کی بنیادوں کو ہلا کر رکھ دیا ہے جو چند مزعومات و مفروضات پر قائم تھا۔بادری لارد نے اپنی کتاب *Simulations* (۱۹۸۳ء) میں بجا طور کہا ہے کہ دور حاضر میں ذرائع اطلاعات جس غلبے کے ساتھ دنیا پر مسلط ہو گئے ہیں اس سے حقیقت دب کے رہ گئی ہے اس لیے کہ حقیقت اور افسانہ اس طرح سے باہم مدغم ہو گئے ہیں کہ ایک کو دوسرے سے جدا نہیں کیا جا سکتا۔گویا حقیقت خرافات میں کھو گئی ہے۔ہم ایک ایسے مرحلے میں داخل ہو چکے ہیں جو برتر از حقیقت (hyper-real) ہے اور جہاں ہم چاروناچار ذرائع ابلاغ کے رحم وکرم پر ہیں جو حقیقت کو جس طرح چاہیں بدل سکتے ہیں۔حقیقت کو مسخ کرنے کے اس عمل میں یا پھر یوں کہیے کہ حقیقت کو اپنے مفادات کے مطابق ڈھالنے کے اس عمل میں مغربی ذرائع ابلاغ اس چابک دستی سے اپنا کام کر رہے ہیں کہ ان کی تراشیدہ تعبیریں، بالخصوص ان ممالک کے بارے میں ان کی تعبیریں عین حقیقت تسلیم کی جاتی ہیں جن ممالک کو تیسری دنیا کہا جاتا ہے، حالانکہ یہ تعبیریں عام طور پر حقیقت کے برعکس ہوتی ہیں۔فی الحال عراق اور افغانستان اس تعبیر نو کی زد پر ہیں، اس کے بعد لگتا ہے کہ ایران کی باری آئے گی اور پھر____

جدیدیت سے پس جدیدیت کی طرف انتقال (transition) کی ممتاز ترین خصوصیت یہ ہے کہ پس جدید دور میں اُن بنیادی مزعومات پر یقین یا تو ڈھلمل ہو گیا ہے یا بالکل ختم ہو کے رہ گیا ہے جن کے سہارے جدیدیت کی عمارت قائم تھی لیکن ان کی جگہ لینے کے لیے کوئی نئی مزعومات نہیں آئی ہیں۔ایسا لگتا ہے کہ پس جدید دنیا ایک صحرائے بے پایاں ہیں کہ جس میں نہ کوئی سنگ میل ہے نہ جادہ، نہ منزل، نہ کسی کو منزل کے سراغ کی فکر۔میں اپنے آپ کو اس صحرا کی پہنائیوں میں حیران وسرگشتہ پاتا ہوں اور سراپا سوال ہوں۔آیئے میرے اندر فطری طور پر ابھرنے والے ان سوالات میں آپ بھی شریک ہو جایئے۔

اگر معانی متعین نہیں ہیں بلکہ بغیر کسی حد اور قید کے آزاد ہیں، اگر معانی پیدا ہوتے ہیں تنوع اور اضطراب تلون (differance) کے بطن سے، اگر معانی کا وجود منحصر ہے علاماتِ معانی (signifiers) کی کھلی اور آزادانہ اچھل کود پر، پھر معانی کی اس مخصوص تعبیر کو ہم فلسفہ وادب ہی تک کیوں محدود رکھیں۔ کیوں نہ ہم اسے علوم فطری (natural sciences) یا علومِ عمرانی مثلاً سیاسیات یا پھر روزمرہ زندگی کے معاملات میں بھی اتار دیں۔ اس سے اگر ان علوم میں یا عام زندگی میں تباہی کا اندیشہ ہے تو پھر اس طریقِ علم وتحقیق کو کیوں معتبر تصور کیا جائیگا؟ اگر آپ اسے فلسفہ وادب تک اس لیے محدود رکھتے ہیں کہ یہ شعبۂ علم قیاسی ہے، تلپٹ ہوتا ہے تو ہونے دو، کسی بڑے نقصان کا اندیشہ نہیں تو پھر مجھے خدارا یہ بتائیے کہ یہ ذہنی عیاشی نہیں تو اور کیا ہے۔ پس جدیدیت میں کیا کچھ روا نہیں؟ اس طریق علم و تحقیق کا اطلاق اگر ادب پر اس لیے کیا جاتا ہے کہ ادب کا طرۂ امتیاز کثیر المعنویت (plurisignation) تہ داری اور ابہام ہے تو پھر اس میں نئی بات کیا ہے۔ تہ داری اور ابہام کو اگر رولاں بارتھ کے الفاظ میں تہ بہ تہ کثرتیت (stereographic plurality) کے نام سے پکاریں تو اس سے کیا فرق پڑتا ہے۔ بین المتونیت (intertextuality) کیا ہے؟ کیا یہ وہی چیز نہیں کہ جسے کلاسیکی زبان میں تاثیروتاثر (influence) کہا جاتا ہے یا جسے تلمیح کا نادر اور لطیف استعمال کہا جاتا ہے یا جسے ٹی، ایس ایلیٹ نام دیتا ہے تمام ادب کی ہمہ وقت اور بیک وقت موجودگی یعنی روایت (tradition) کا؟

اگر مصنف موت سے ہمکنار ہو چکا ہے اس معنی میں کہ متن ہی سب کچھ ہے اور اسے کسی مخصوص حوالے سے منسلک کیے بنا پس جدید طریق مطالعہ سے پڑھا جا سکتا ہے اور اب کوئی سفوکلیز، کوئی شیکسپیئر، کوئی حافظ، کوئی کالیداس، کوئی غالب، کوئی اقبال کہیں موجود نہیں ہے، نہ ان کی موجودگی کوئی معنی رکھتی ہے۔ اب صرف مطلق المعنی اور بے معنی متون (texts) کا وجود ہے تو پھر ہمارا معیار قدر (standard of evaluation) کیا ہوگا؟ کون ہمارے اساتذۂ فن ہوں گے اور کون اطفال مکتب؟ کن کو ہم بڑے تخلیقی فن پارے تصور کریں گے اور کن کو کم درجے کے؟ کیا ابدیت ودوام کے تصورات عنقا ہو گئے ہیں؟ پس جدیدیا، اس سوال کو غیر متعلق قرار دے کر مسترد کرے گا مگر اس سوال سے

کیسے پیچھا چھڑائے گا کہ تمام متون (Texts) کیوں زندہ نہیں رہے ہیں یا رہتے ہیں، صرف وہی متون کیوں زندۂ و پائندہ رہتے ہیں جنھیں ہم شہ پارے کہتے ہیں ۔ اگر مصنف محض کاتب یا منشی (scriptor) کی حیثیت رکھتا ہے ( مثلاً آف گراما ٹالوجی، کاتب ژاک دریدا) تو اسے بحیثیت وسیلہ (medium) کے کون استعمال کرتا ہے؟ جواب ہوگا، زبان۔کیا اس کا مطلب یہ ہے کہ مصنف ایک بے اختیار وسیلہ ہے، محض ایک بچہ جمورا؟

اور ہاں، اگر ہر چیز متن کا درجہ رکھتی ہے تو ادب ......تخلیقی ادب...... کا نشان امتیاز کیا ہے؟ تعریف وتعین (definition) کا مطلب ہوتا ہے چیزوں کو ایک دوسرے سے ممتاز کرنا، مناسب خطوط امتیاز کھینچنا، اگر چہ وہ نا قابل تغیر قطعیت کے حامل نہ ہوں۔تعریف وتعین کا مطلب یہ نہیں ہوتا کہ امتیاز کے تمام خطوط محو کیے جائیں۔آخر ہمیں کیا پڑی ہے کہ بیٹھے بٹھائے چینی کے برتنوں کی دکان میں بے لگام بیل کو دندناتا پھرتا چھوڑ دیں۔

اگر قاری خود مصنف ہے، اس معنی میں کہ جو متن وہ پڑھتا ہے اسے وہ خود خلق کرتا ہے تو چونکہ آپ کے خیال میں مصنف معدوم ہو چکا ہے تو اس ایک مصنف کو زندہ رکھنے پر آپ بضد کیوں ہیں؟ واضح رہے کہ میں انہدام یا لاتشکیل سے کام نہیں لے رہا ہوں بلکہ طفلانہ......بچگانہ نہیں، معصومانہ...... استعجاب اور استفسار سے کام لے رہا ہوں ........ اُس بچے کا استعجاب واستفسار جس نے کہا تھا کہ راجا ننگا ہے۔ قاری کا خود مصنف ہونا کس طرح اس نظریۂ تنقید سے مختلف ہے جس کو ہم قاری کا ردعمل (reader response theory) یا قاری اساس تنقید' کے نام سے جانتے ہیں سوائے اس کے کہ پس جدید طریق نقد تمام توازن سے مبرا ہے۔

اگر پس ساختیاتی تنقیدی بصیرتوں کو ژاک لاکان کی نفسیاتی بصیرتوں کے ساتھ ملا کر دیکھیں اور دونوں کا باہم گہرا تعلق ہے تو ہر قاری کسی متن (Text) کا مطالعہ کرتے ہوئے خود اپنے نامعلوم امراض کی شبیہ دریافت کرتا ہے گویا متن ایک ایسا آئینہ ہے جس میں قاری کو خود اپنا عکس نظر آتا ہے۔کیا اس کا مطلب یہ ہے کہ پڑھنا دراصل ایک نرگسی عمل (Narcissistic activity) ہے یا پھر جیمز اسٹریچی کے الفاظ میں آنکھوں کے راستے سے غذائے مطلوبہ حاصل کرنے کا عمل۔

لاچارگی اور مایوسی میں اگر آدمی بوکھلاہٹ پر اتر آئے اسے معذور سمجھنا چاہیے اس لیے کہ بے بسی میں آدمی کربھی کیا سکتا ہے مگر بوکھلاہٹ میں اگر آدمی سچائی، حقیقت، معانی، علم......سب کی دھجیاں بکھیر دے تو بھلا اس کی معذرت کیسے کی جا سکتی ہے۔ یہ تو مجنونانہ خود اذیتی (mad masochism) ہے۔ کشمیری کا ایک لطیفہ ہے کہ کسی صاحب کا سر چھت سے ٹکرا گیا اس لیے کہ چھت نیچی تھی۔ اس نے بوکھلاہٹ میں چھت کو اس زور سے دانتوں سے کاٹا کہ دانت ٹوٹ گئے۔ پس جدید انسان مطلب و معانی کے تمام مدراج سے اپنا رشتہ منقطع کر کے انتشار فکر کے دوزخ میں پہنچ گیا ہے۔ ایسا لگتا ہے کہ بیسویں صدی کے عظیم انگریزی شاعر ڈبلیو۔ بی۔ یےٹس نے بہت پہلے اپنی چشم تصور سے یہ بھیانک منظر دیکھ لیا تھا:

Turning and turning in the widening gyre

The falcon cannot hear the falconer;

Things fall apart; the centre connot hold;

Mere anarchy is loosed upon the world [5]

پس جدید تنقیدی رویے کو ہم لایعنی اور مہمل (absurdist) طرز نقد کا نام دے سکتے مگر یہ ایک قدم اس سے بھی آگے جاتا ہے۔ مثلاً اگر آپ پس جدیدیت کے سامنے ایک مہمل ٹیکسٹ رکھتے ہیں تو یہ فوراً اس کے بطن سے، یعنی بے معنیت کے بطن سے معنی برآمد کرنے کی سعی لاحاصل میں مگن ہو جاتی ہے۔ یہ تو بڑی ہی کڑوی ستم ظریفی ہے۔ آپ اگر یہ کہتے ہیں کہ دو اور دو چار ہوتے ہیں تو جواب ملے گا کہ ثابت کیا جا سکتا ہے کہ دو اور دو پانچ ہوتے ہیں۔ آپ واپس مڑ کر التماس کرتے ہیں کہ ''جی ہاں دو اور دو پانچ ہوتے ہیں'' تو جھٹ سے جواب ملتا ہے ''نہیں جناب، دو اور دو چار کی حقیقت تو مسلمہ ہے'' آپ مؤدبانہ گزارش کرتے ہیں ''آپ تو مسلمات کو تسلیم ہی نہیں کرتے'' ادھر سے جواب باصواب ملتا ہے ''تو کیا ہوا۔ ضرورت پڑے تو ہم جو پیمانہ چاہیں استعمال کر سکتے ہیں۔''

لفظ میں معنی کی تہیں اور ارتسامات (traces) بہت خوب اور ہر حیثیت سے مسلّم، لیکن الفاظ کا

استعمال کرتے ہوئے اگر ایک مصنف کے ذہن میں یہ تمام ارتسامات یا ان میں بیشتر شعوری طور پر مستحضر نہ ہوں سوائے ان کے جو اس کے مفید مطلب ہوں تو آپ کے نظریۂ ارتسام کا کیا ہوگا؟ یہ بھی ہوسکتا ہے کہ کوئی مصنف لفظ کو ایسے معنوں میں استعمال کر رہا ہو جو اسی کے ساتھ مخصوص ہوں۔ اگر آپ اس سے یہ حق چھین لیں تو آپ کا نظریۂ ارتسام سازی (trace formation) دھڑام سے نیچے آگرے گا:

لو آپ اپنے دام میں صیاد آگیا

اور ذرا یہ بتانے کی بھی زحمت گوارا کریں کہ مرکوز بہ نطق (logocentric) اور مرکوز بہ تحریر (graphocentric) میں اصولاً کونسا فرق ہے جب تک کہ مرکز کا وجود مسلم ہے۔ آپ تو مرکز کے وجود ہی کے منکر ہیں اور اگر تمام نظام ہائے توجیہ مشکوک ہیں تو اس کلیے سے پس جدید نظامِ توجیہ کو کیونکر مستثنیٰ کیا جاسکتا ہے؟

پس جدیدیت کے بے نشان صحرا میں کبھی کبھی ایسا گمان ہوتا ہے کہ ہم کسی پاگل خانے میں پہنچ گئے ہیں جہاں بے شمار پاگلوں کو آزاد چھوڑ دیا گیا ہے کہ جیسے چاہیں، حکمت و دانائی کے خزینوں پر قابض ہو جائیں۔ ایک طرف حال یہ ہے کہ افسانوی ادب کے مصنف کے بارے میں بھی یہ کہا جاتا ہے کہ وہ اسی طرح موت سے ہمکنار ہوا ہے جیسے کہ نطشے کی کائنات کا خدا۔ دوسری طرف تاریخ پر لکھی گئی کتابوں کے مصنفین کو زندہ کیا جاتا ہے اس لیے کہ تاریخ کو تخیُّل کی کارفرمائی اور افسانوی ادب کی ایک صنف کی طرح دیکھا جاتا ہے۔ حاصل = صفر

جیسا کہ اوپر اشارہ کیا گیا پس جدید تنقیدی نظریہ ہمیں کوئی ایسا معیارِ نقد فراہم نہیں کرتا جس سے تخلیقی ادب کی تعیینِ قدر کی جائے۔ ہر شے ایک متن (text) ہے اور ہر پڑھنے والا بیک وقت مصنف، مفسر، شارح اور آزاد کھلاڑی ہے۔ لغو اور بیہودہ تحریر کی بھی وہی حیثیت اور قیمت ہے جو انتہائی پرمغز، بامعنی اور اعلیٰ ادبی شہ پارے کی ہے۔ بارتھ کا قاریانہ متن (readerly text) اور مصنفانہ متن (writerly text) میں امتیاز کرنا ایک سعی بعد از وقت اور تلافی مافات کے قبیل کی کوشش ہے مگر یہ اس قدر مبہم اور خود سرانہ (arbitrary) ہے کہ اس سے ہمیں درپیش مشکل کا حل ڈھونڈنے میں کوئی مدد نہیں ملتی جب تک کہ ہم اسے اس مطلب پر محمول نہ کریں کہ بارتھ اب اپنے ہی وضع کردہ اس امتیاز پر خطِ تنسیخ پھیر رہا ہے جو اس

نے متن (text) اور کام (work) میں روا رکھا تھا۔ ایک طرف یہ دعویٰ کیا جاتا ہے کہ ہمہ گیر اور کلیاتی نظام ہائے توجیہ کو رد کرنے سے تکثیریت (pluralism) کو فروغ ملے گا کیونکہ چھوٹے چھوٹے توجیہی نظاموں (small narratives) کو قدم جمانے کے لیے جگہ ملے گی۔ یہ لیوتارڈ صاحب کی رعایت ہے۔ بادری لارد، سرے سے ہی تمام نظام ہائے توجیہ کو مسترد کرتا ہے۔ اگر یہ مان بھی لیا جائے کہ پس جدیدیت ایک نوع کی تکثیریت کے لیے موقع فراہم کرتی ہے پھر بھی یہ تکثیریت منفی قسم کی ہے۔ ایک ایسا ذہنی انتشار کہ جس کی رو سے تخلیق آدم کے متعلق ڈارون کا نظریۂ حیاتیاتی ارتقا، فان ڈنکنہام کی یہ افسانہ طرازی کہ کسی زمانے میں ہمارے سیارے پر سبز رنگ کے چھوٹے چھوٹے آدمی خلا سے اتر آئے تھے، اور آدم کی خصوصی تخلیق کا عقیدہ سب یکساں طور پر معتبر ہیں۔ آخری تجزیے میں پس جدیدیت کے نزدیک معنی (sense) اور بیہودگی (non-sense) دونوں متون ہیں اور دونوں یکساں اہمیت کے حامل۔

ای۔ ایم فوسٹر نے اپنے گرانقدر ناول *A Passage to India* میں مارابار غاروں والے باب میں فنا ونیستی کا جو خوفناک منظر پیش کیا ہے اس کی تفصیل کچھ اس طرح سے میرے مفید مطلب ہے کہ اسے دیکھ کر ایک 'پس جدیدیا' بھی آفاقی اور عالمگیر ادب اور لغو اور لایعنی خامہ فرسائی میں امتیاز کرنے پر مجبور ہو سکتا ہے۔ اس لیے میں ۸۰ سال پہلے لکھے گئے فوسٹر کے الفاظ مستعار لیتا ہوں:

> whatever is said, the same monotonous noise replies, and quivers up and down the walls until it is absorbed into the roof. Boum is the sound as far as the human alphabet can express it, or 'bou-oum' , utterly dull. Hope, politeness the blowing of a nose, the squeak of a boot, all produce 'boum'.[6]

ایک اور اقتباس:

Pathos, piety, courage-they exist but are identical, and so is filth

everything exists, nothing has value; if one had spoken vileness in the place, or quoted lofty poetry, the comment would have been the same.[7]

حق یہ ہے کہ پس جدیدیت کے دائرے میں ادب کی قدر و قیمت کے مسئلے کے لیے کوئی گنجائش ہی نہیں نکلتی حالانکہ مشرق و مغرب کا پورا ذخیرۂ نقد ہمیشہ اسی اہم سوال میں الجھا رہا ہے۔ جب سے ارسطو نے اپنے نظریۂ تطہیر (catharsis) کے ذریعے افلاطون کے تخلیقی ادب پر اعتراضات کا جواب دیا یہ مسئلہ ہر بڑے ناقدِ ادب کی توجہ کا مرکز رہا ہے۔ خود افلاطون ادب کی تاثیر، طاقت اور قدر و قیمت کا قائل تھا اگرچہ اس کے نزدیک ادب بحیثیت مجموعی علمی اور اخلاقی نقطہ ہائے نظر سے مضرت رساں ہے نہ کہ نفع بخش۔ پس جدید نقطۂ نگاہ یہ ہے کہ ادب خود اپنا جواز ہے، اس لیے یہ اپنے وجود و قیام کے لیے اپنے سے بالاتر کسی نظام توجیہ (metanarrative) کا محتاج نہیں۔ ایسے کسی بالاتر نظام توجیہ کا پس جدید نقطۂ نگاہ سے بہر کیف کوئی وجود ہے ہی نہیں۔ ادب کا ادب سے الگ کوئی مقصد و مدعا نہیں، اس کا مقصد صرف اس کا وجود ہے۔ بعینہٖ یہی وہ چیز ہے جو میرے اندر، مزاج مشرق کے حامل انسان کے اندر، زبردست احساس کراہت پیدا کرتی ہے۔ میرے لیے یہ ممکن ہی نہیں کہ تمام حسب و نسب سے مبرا، مادر پدر آزاد کسی شے کے ساتھ مصالحت کر سکوں۔ میرا تو یقین ہے کہ ہم میں سے ہر کسی کو پورے شعور کے ساتھ یہ انتخاب کرنا ہے اس لیے کہ یہ کوئی تفنن طبع کے نوع کا کوئی اکیڈیمک معاملہ نہیں بلکہ اس کا ہماری زندگی کے ساتھ گہرا تعلق ہے۔ پس ساختیات کو گلے لگانے سے پہلے جے۔ ہلس۔ ملر نے یہ پتے کی بات کہی تھی:

A critic must choose either the tradition of presence or the tradition of defferance, for their assumptions about language, about literature, about history, and about the mind both cannot be made compatible.[8]

ایک ناقدِ ادب کے لیے لازم ہے کہ وہ دو روایتوں میں سے کسی ایک کا انتخاب کرے۔ سکونِ وجود یا اضطرابِ تلون __ اس لیے کہ زبان، ادب تاریخ اور ذہن انسانی کے بارے میں دونوں کے مزعومات و مفروضات میں تطابق قائم کرنا ممکن نہیں۔

رولاں بارتھ اس سے زیادہ صفائی اور صراحت کے ساتھ کہتا ہے کہ یہ انتخاب دراصل انتشار اور عدم انتشار کے درمیان ہے:

To refuse to fix meaning is, in the end, to refuse God and his hypostates---- reason, science, Law.[9]

معنی کی موجودگی اور معنی کی تلاش سے انکار دراصل خدا اور ان مبادی کا انکار ہے جن پر تصور خدا قائم ہے یعنی عقل، سائنس اور قانون:

اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّا اِلَیہِ راجعُون۔

ہمارے یہاں پس جدید طرز نقد کو گلے لگانے والے یا تو مغالطے کا شکار ہیں یا پھر مغرب کے نام نہاد سیکولر ہیومنسٹ فکر سے اس طرح وابستہ ہو چکے ہیں کہ یہ جہاں بھی جائے وہ غلامانہ تابعداری کے ساتھ ادھر ہی کا رُخ کرتے ہیں۔ کل کو اگر یہ فکر ترقی کرتے کرتے خود اپنے آپ کو مسترد کرتی ہے تو یہ اس استرداد کو بھی بسر و چشم قبول کریں گے۔

معانی اور عدم معانی سے قطع نظر، کسی نظام توجیہ کے وجود و عدم وجود سے قطع نظر 'پس جدید طرز نقد' میں خود فن پارہ ہی پہلا شکار (casualty) بن جاتا ہے چاہے یہ فن پارہ کوئی لغو اور لایعنی متن (text) ہی کیوں نہ ہو۔ ہر طرز نقد کی اپنی قوت اور کمزوری ہوتی ہے اور ہر طرز نقد اس وقت تک جائز اور قابل قدر ہے جب تک کہ یہ ہمیں فن پارے کے قریب لے جائے، اس کے عرفان میں ہماری مدد کرے اور اس سے ہمیں جذبہ واحساس کی بیداری اور زندگی کے لیے فیضان حاصل کرنے کے قابل بنائے۔ پس جدید تنقیدوں کا حال تو یہ ہے کہ ان کا آغاز ہی فن پارے سے گریز سے ہوتا ہے۔ وہ تو فن پارے کو لفظی بازیگری کی ایک بے انت دنیا میں چھلانگ مارنے کے لیے (springboard) کی

حیثیت سے استعمال کرتی ہے اور یہ لفظی بازیگری اپنا مقصد آپ ہے، کسی مقصد کا ذریعہ نہیں چاہے وہ مقصد فن پارے کی تفہیم، اس کا تجزیہ یا اس کی تعیین قدر ہی کیوں نہ ہو۔

میری یہ بحث ایک عملی تنقیدی نمونے کے بغیر نامکمل اور تشنہ رہے گی، اس لیے میں اپنے معروضات کے آخر پر اپنی اور آپ کی ایک نہایت ہی پسندیدہ نظم کو دو طرح سے دیکھنے کی کوشش کروں گا۔ پہلے اُس طرح جس طرح ہم آپ شاعری سے محظوظ ہوتے ہیں اور اس سے ایک نئی زندگی کا فیضان حاصل کرتے ہیں اور پھر پس جدید طرز نقد و مطالعہ کے زاویے سے، اس اعتذار کے ساتھ کہ میں نہ تو اس میدان کا مرد ہوں اور نہ ہونا چاہتا ہوں۔ یہ میدان اپنے ہی مردانِ کار کو مبارک ہو۔ میں نے اس غرض کے لیے جس نظم کا انتخاب کیا ہے وہ ہے فیض کی مختصر مگر عظیم نظم ''یاد'':

دشتِ تنہائی میں اے جان جہاں لرزاں ہیں
تیری آواز کے سائے، ترے ہونٹوں کے سراب
دشت، تنہائی میں دوری کے خس و خاک تلے
کِھل رہے ہیں ترے پہلو کے سمن اور گلاب
اٹھ رہی ہے کہیں قربت سے تری سانس کی آنچ
اپنی خوشبو میں سلگتی ہوئی مدہم، مدہم
دور افق پار چمکتی ہوئی قطرہ، قطرہ
گر رہی ہے تری دلدار نظر کی شبنم
اس قدر پیار سے اے جان جہاں رکھا ہے
دل کے رخسار پہ اس وقت تری یاد نے ہات
یوں گماں ہوتا ہے، گرچہ ہے ابھی صبحِ فراق
ڈھل گیا ہجر کا دن آ بھی گئی وصل کی رات!

فیض کی یہ نظم جدائی کے کرب اور محبوب کی حسین یاد کے وسیلے سے کرب سے نجات کا دلکش تخلیقی اظہار ہے۔ چونکہ یادِ حبیب بحیثیت وسیلۂ نجات اس نظم کا مرکزی نقطہ ہے اس لیے بجا طور پر اس کے

لیے 'یاد' کا عنوان اختیار کیا گیا ہے۔ جدائی اگر دشت خموشاں ہے تو اس کی مہیب خاموشی کو توڑنے کے لیے محبوب کی آواز کے حسین سائے حرکت میں آتے ہیں۔ اگر یہ تپتا ہوا ریگزار ہے تو محبوب کے ہونٹوں کی یاد سراب کی طرح جھلملانے لگتی ہے اور فراق کے مارے عاشق کی ڈھارس بندھا لیتی ہے۔ تنہائی کا دشت اگر خس و خاشاک کا انبار ہے تو اسی کے بطن سے محبوب کے پہلو کی یاد سمن اور گلاب کے پھول کھلا دیتی ہے۔ پھول ویسے بھی خس و خاک ہی سے نمودار ہوتا ہے اور حسن قبح ہی کی کوکھ سے جنم لیتا ہے:

کہ آب چشمۂ حیواں درونِ تاریکی ست

شاعر کو محبوب کی یاد کے توسط سے اس کے سانسوں کی گرمی محسوس ہونے لگتی ہے جو چاروں طرف خوشبوؤں کے ڈھیر بکھیر دیتی ہے۔ اسے اپنے وجود کی گہرائیوں میں اس شبنم کی ٹھنڈک بھی محسوس ہوتی ہے جو دورافق کے اُس پار محبوب کی نظروں سے چمکتی ہوئی، قطرہ قطرہ گر رہی ہے۔ یہ نظم کا نقطۂ عروج ہے:

اس قدر پیار سے اے جان جہاں رکھا ہے
دل کے رخسار پہ اس وقت تری یاد نے ہات

یوں گماں ہوتا ہے گرچہ ہے ابھی صبحِ فراق
ڈھل گیا ہجر کا دن آ بھی گئی وصل کی رات

یوں یاد، ہجر کو وصل میں مبدل کر دیتی ہے۔ آپ 'یاد' کو شاعری کی علامت (symbol) کے طور پر لیجیے تو اس کی اصل قدر و قیمت یہی ہے کہ یہ ہمیں زندگی پر ایمان لانا سکھاتی ہے، زندگی کی تلخیوں کو گوارا کرنا سکھاتی ہے۔ زندگی کو گلے لگانا اور اس سے پیار کرنا سکھاتی ہے۔ یہ مختصراً وہ فیضان ہے جو مجھے اس نظم سے حاصل ہوتا ہے اور یہ فیض کا عام رجائی رجحان ہے:

یادِ غزال چشماں ، ذکرِ سمن عذاراں
جب چاہا کر لیا ہے، کنجِ قفس بہاراں [۱۱]

اب دیکھ لیجیے کہ پس جدید طرزِ نقد اس نظم کا پوسٹ مارٹم کس طرح کرے گا۔

فیض کی نظم 'یاد' دراصل ایک اعتراف شکست ہے۔ کسی کی یاد لغوی حیثیت سے بھی اور علامتی حیثیت سے بھی ایک ڈھکوسلا ہے۔ نظم کا کلیدی نقطہ ہے 'تنہائی' جس سے عہدہ برآ ہونے کے لیے شاعر کھلونوں کی تلاش میں ہے۔ آواز کے سائے؟ بھلا آوازوں کے بھی کہیں سائے ہوتے ہیں۔ ہونٹوں کے سراب کی ترکیب غیر شعوری طور پر شاعر کی پوشیدہ نفسیات کی غمازی کرتی ہے۔ سراب آخر سراب ہے، اس سے بھلا کیا توقع کی جا سکتی ہے۔ آگے کے شعر اور اس کے بعد کے اشعار میں 'خس وخاک' ہی حقیقت ہے باقی سب سمن اور گلاب، سانسوں کی آنچ، نظر کی شبنم، سراب کے قبیل کی چیزیں ہیں۔ 'گرچہ ہے ابھی صبح فراق' حقیقت حال کی صحیح تعبیر ہے۔ 'گرچہ' دل بہلائی کے لیے استعمال کیا گیا ہے۔ اصل حقیقت فراق کا تلخ دن ہے اور زندگی کی دل شکن آزمائشیں۔ اس لیے نظم کی لے رَجائی نہیں 'قنوطی' ہے جسے آپ چاہیں تو حقیقت پسندانہ (realistic) بھی کہہ سکتے ہیں۔

یہ نمونے کی خاطر نظم کا بس ایک قسم کا پس جدیدی مطالعہ ہے۔ آپ کئی اور طرح سے بھی اسے تختۂ مشقِ مطالعہ' پس جدیدی بنا سکتے ہیں۔ اس لیے کہ پوسٹ ماڈرن طرزِ مطالعہ کوئی متعین چیز تو ہے نہیں کُھل کھیلنے کا نام ہے۔ یہ شخص بہ شخص بدلتا ہے، ایک ہی شخص کے ایک ہی فن پارے کے دو مطالعے مختلف اور متضاد ہو سکتے ہیں۔ اس معنی میں نہیں کہ ہر نیا مطالعہ معنی کی کوئی نئی جہت سامنے لاتا ہے (معنی کا سوال تو اٹھتا ہی نہیں) بلکہ اس معنی میں کہ ہر نئے مطالعہ میں آپ معنی سے بھاگنے کا نیا گر وضع کر لیتے ہیں۔ اس طرز نقد کے برتنے میں صرف ایک شرط ملحوظ رہنی چاہیے اور وہ یہ ہے کہ پوسٹ ماڈرن تمسخر و استہزا کا دامن کہیں ہاتھ سے نہ چھوٹنے پائے۔ فانی مرحوم سے معذرت اور تصرف کی اجازت کے ساتھ:

اک معمّا ہے سمجھنے کا نہ سمجھانے کا
پوسٹ ماڈرن کیا ہے، خواب ہے دیوانے کا

اس کے بعد سوائے خاموشی کے کیا باقی رہ جاتا ہے۔ شیکسپیئر کے الفاظ میں The rest is silence اور اقبال کے الفاظ میں:

خموشی گفتگو ہے بے زبانی ہے زبان میری [12]

## حواشی وحوالہ جات

ا۔ کچھ لوگ پس جدید کو زمانی اعتبارات سے دیکھنے کے روادار نہیں لیکن اسے زمانی علاقے سے بالکل ہی جدا کرنا درست نہیں ہوگا اگرچہ امریکی ماہرِ فنِ تعمیر، چارلس جنکس (Charles Jencks) کی طرح یہ دعویٰ کرنا بھی بے جا ہوگا کہ پس جدیدیت کا آغاز ۱۵ر جولائی ۱۹۷۲ء کو اس وقت ہوا تھا جب سینٹ لوئس مسوری میں پروٹ ایگو تعمیراتی اسکیم کو ایک منصوبہ بند دھماکے سے مسمار کیا گیا تھا۔ عظیم تاریخی واقعات اچانک حادثاتی طور پر رونما نہیں ہوتے بلکہ ایک ارتقائی عمل کے نتیجے میں ظہور پذیر ہوتے ہیں۔ چارلس جنکس کے نقطۂ نظر کے مقابلے میں دوسری انتہا ہے اہاب حسن کی ولیم بلیک، مارکوئی ڈی کے، اور آخری دور کے جیمز جوائس کے یہاں پس جدید عناصر کی تلاش اور امبرا ایکو کا یہ دعویٰ کہ پس جدیدیت ایک ایسی طرز تعبیر ہے جو ہر زمانے میں موجود ہوتی ہے۔

۲۔ مغربی تاریخ کی یہ تعبیر شاید سب کے لیے قابل قبول نہ ہو۔ کہا جا سکتا ہے کہ اس بدیہی حقیقت کو کس طرح نظر انداز کیا جا سکتا ہے کہ یونانی اور رومی دور تاریخ اور مابعد نشاۃ ثانیہ مغرب میں عہدِ وسطیٰ کا عیسائی دور حائل ہے اس کا جواب خود مغربی سوچ نے عہدِ وسطیٰ کو عہدِ مظلمہ (dark ages) کہہ کر دیا ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ یہ عہد فی الاصل قدیم یونان وروما اور جدید مغرب کے بیچ میں ایک غیر متعلق اور غیر ضروری وقفہ تھا۔

۳۔ ایک اور حاملِ جواز نقطۂ نگاہ یہ ہے کہ پس جدیدیت نہ تو کوئی فکری بغاوت ہے اور نہ فکر مغرب کے مقابلے میں کسی بنیادی انفصال (departure) کی نشاندہی۔ چنانچہ ضیاء الدین سردار لکھتے ہیں:

جیسا کہ ہیبر ماس نے کہا ہے جدیدت کا مقصد ہے سائنس، اخلاقیات، فن اور ادب کو ان کی داخلی منطق کے مطابق پروان چڑھانا۔ پس جدیدیت نے اس بات پر زور دے کر کہ ہر فن خالص اور ہر تہذیب قائم بالذات ہے، جدیدیت کو اپنے منطقی اختتام تک پہنچایا ہے۔ پس جدیدیت بظاہر کلی اور ہمہ گیر توجیہی نظاموں کو مسمار کرتی نظر آتی ہے چاہے وہ عقل اور سائنس ہو، مذہب اور روایت ہو یا مارکسزم جیسے نظریات

ہوں مگر حق یہ ہے کہ پس جدیدیت صرف ایک ہی نظام توجیہ کے حق میں ہے اور وہ ہے آزاد مشرب سیکولرزم ۔بورژوا لبرل سیکولرزم کی چھتر چھایا ہی میں دوسرے نظریات وخیالات کو جینے کا مساوی حق ملتا ہے۔

(اور ینٹلزم: بکنگ ہم یو۔کے،اوپن یونی ورسٹی پریس،جنوبی ایشیا ایڈیشن وواءنئی دہلی ۲۰۰۲،ص ۹۱)

۴۔ اکبر۔ایس،احمد،Postmodernism and Islam،ہارمنڈس ورتھ انگلینڈ،پینگوئن،۱۹۹۳ء، ص ۱۰۔

۵۔ڈبلیو۔بی۔یےٹس،The Collected Poems of W.B Yeats،لندن،میکملن اینڈ کمپنی، ۱۹۳۳ء،ص ۲۱۰۔

۶۔ای۔ایم۔فوسٹر،A Passage to India،ہارمنڈس ورتھ انگلینڈ۔پینگوئن،۱۹۳۶ء،ص ۱۴۵۔

۷۔ایضاً۔

۸۔ونسینٹ۔بی،لیچ،Deconstructive Criticism: An Advanced Introduction،لندن،ہچن سن اینڈ کمپنی،۱۹۸۳ء ص ۴۹۔

۹۔ایضاً۔

۱۰۔فیض احمد فیض،دست صبا،سنٹرل بک ڈپو اردو بازار،دہلی ۱۹۵۳ء،۱۰۷-۱۰۸۔

۱۱۔ایضاً،ص ۱۰۶۔

۱۲۔محمد اقبال،کلیات اقبال (اردو) ایجوکیشنل بک ہاؤس،علی گڑھ،۱۹۷۵ء۔

# ''ساقی نامہ''۔اِقبال کا تخلیقی کرشمہ

محمد یوسف ٹینگ

علامہ اقبال کی اُردو نظم 'ساقی نامہ' پر بہت کچھ لکھا گیا ہے۔لیکن یہ ایسا شعری کارنامہ ہے کہ اِسپر مزید بہت کچھ لکھا جائیگا۔اُن کے دوسرے اُردو مجموعۂ کلام 'بال جبریل' کی اِس نظم میں ۱۹۹ اشعار ہیں۔ اور یہ مثنوی کی صورت، انداز اور بحر میں ہے۔یہ بحرِ مُتقارب مخذون میں ہے جو بڑی رواں اور سُبک بحر مانی جاتی ہے۔اگرچہ غزل اُردو شاعری کی سب سے غالب صنف سُخن ہے۔لیکن مثنوی کی رواں دواں اور ڈھلی ڈھلائی صورت مضامین کے بیان کے لئے بہت موزون اور کارآمد ہے۔کلیم الدین احمد جو اپنے ایک فقرے کہ غزل ایک نیم وحشی صنف سخن ہے، کی وجہ سے اُردو تنقید کا قابوس بن گئے ہیں۔مثنوی کی مداحی کرتے ہیں۔اُنہیں گلہ ہے کہ اُردو شعراء فارسی کی شاہ نامہ اور مثنوی معنوی سے بھی کوئی سبق نہ لے سکے۔ یا شاید اُن کے قلم میں اِس سے عہدہ برآ ہونے کی قدرت ہی نہ تھی۔ساقی نامہ فارسی بلکہ اُردو مثنویوں کا بھی ایک روایتی جزو ہوتا ہے۔جس میں شاعر اصل مضمون کے لئے قاری کے ذہن کو تیار کرتا ہے۔

اِقبال کا ساقی نامہ، اُردو کی ساری شعری بساط میں اِتنا اہم ہے کہ آج بھی، جبکہ اُن کے اِنتقال پر کوئی پون صدی کے قریب گذر چکی ہے۔اسے اُن کی سب سے خوبصورت بلکہ اُردو زبان کی خوبصورت ترین نظموں میں شمار کیا جاتا ہے۔اس میں نہ صرف Fluency اور روانی کا زور ہے بلکہ برجستگی کی وہ خوبی بھی جو اِقبال کی اکثر نظموں میں نظر نہیں آتی۔اِس کے علاوہ اِسکی ہئیت اُس کے مضمون کو پُرعطا کرتی اور اِسکے مضامین ہئیت کو روشن بنا دیتے ہیں۔اِقبال نے اس میں اپنے مرغوب مضامین خودی، اِصلاح مذہب وغیرہ کے بھاری بھرکم موضوعات سے پنجہ آزمائی سے گُریز نہیں کیا ہے۔لیکن نظم کی سُبک سُبک بحر، اس کی خلاقی کا تقریباً الہامی انداز اور اِس کے الفاظ کی دروبست کی موسیقی اِن سب کو ایک خرام ناز میں تبدیل کرتے ہیں۔ بلکہ اِس کے بہت سے مصرعے اِتنے سِڈول اور خوش اندام ہیں کہ وہ ضرب الامثال کے خراب خانے میں بھی سہی ثابت ہو جاتے ہیں۔اِسمیں افکار کی مستی ومیکدے کی مدہوشی کی ہی نہیں۔اُس کے جوش کی گرمی بھی پیدا کرتے ہیں۔یعنی بقول مرزا غالبؔ۔جوشِ قدح سے بزم چراغاں کیئے ہوئے

کلاسیکی ،ساقی نامہ، کی گرائمر کے عین مطابق شاعر اپنا نغمہ بہار اور گل کے تذکرے سے شروع کرتا ہے اور منظر نگاری کا ایسا حق ادا کرتا ہے کہ مصوّر کا مُوقلم اِسکی جلوہ ریزی کے آگے ماند پڑ جاتا ہے۔

ہوا خیمہ زن کاروانِ بہار     اِرم بن گیا دامن کوہسار
جہاں چھپ گیا پردۂ رنگ میں     لہو کی ہے گردش رگِ سنگ میں

اور اِٹھلاتے اِٹھلاتے شراب کا ذکر چھیڑتا ہے ۔

پلا دے مجھے وہ مئے پردہ سوز     کہ آتی نہیں فصلِ گُل روز روز
وہ مے جس سے روشن ضمیر حیات     وہ مے جس سے ہے مستیٔ کائنات
وہ مے جس میں ہے سوز و ساز ازل     وہ مے جس سے کُھلتا ہے رازِ ازل

اور پھر وہ منطق سوز شعر ۔

اُٹھا ساقیا پردہ اُس راز سے
لڑادے ممولے کو شاہ باز سے

ممولہ اور اُس کی راج دُلاری چڑیا تو اب لاکھوں برس کے بعد اپنی آخری جھلک دکھا رہے ہیں۔لیکن جب میں مولانا وحید الدین خان صاحب سے اُن کے دِلّی کے گھر میں مِلا تو اُنہوں نے اِس شعر کو اِقبال کی مبالغہ انگیزی کا ثبوت قرار دے کر کہا کہ اِقبال اِس طرح مِلّت اسلام کو راستے سے بھٹکا رہے ہیں۔میں نے یہ کہنے کی کوشش کی کہ شاعری میں تو یہ سب جائز ہے اور وہاں پھول کی پتی سے ہیرے کا جگر تک کاٹا جا سکتا ہے۔لیکن وہ اپنے دارلفتویٰ میں مسند نشین تھے جہاں اُن سے تکرار کی نہ اِجازت تھی اور نہ مہلت۔ لیکن مرزا غالب کا وہ شعر یاد کیجئے ۔

بیا کہ قاعدۂ آسماں بگر دانیم
قضا بہ گردشِ رطل گراں بگر دانیم

یا خواجہ حافظ کا یہ مطلع ۔

کجاست صوفی دجّال چشم و مُلحد شکل
بگو بہ سوز کہ مہدیٔ دیں پناہ آمد

نظم آگے کُودتی ہے اور شاعر زمانے کے حالات کا بیان کرتا ہے یہ اِتنا مستقبل آگاہ ہے کہ آج بھی تازہ و شاداب معلوم ہوتا ہے۔

زمانے کے انداز بدلے گئے    نیا راگ ہے ساز بدلے گئے
ہوا اِس طرح فاش رازِ فرنگ    کہ حیرت میں ہے شیشہ بازِ فرنگ
پرانی سیاست گری خوار ہے    زمیں میر و سلطاں سے بے زار ہے

لیکن پھر شاعر کی بصارت میں ایک تنکا پڑتا ہے۔اپنی رواروی میں تو وہ پکارتا ہے کہ گیا دورِ سرمایہ داری گیا تماشہ دِکھا کر مداری گیا۔لیکن یہ پچھلی صدی کے نصف آخر کی خبر ہو تو ہو۔اکیسویں صدی میں capitalism کا دیو اِستبداد پھر جمہوری قبا میں پائے کوب ہو گیا ہے۔امریکہ یورپ، عرب، ہندوستان بلکہ چین تک میں اِسکا نیا احیاء ہوا ہے اور اِن ملکوں کے بڑے بڑے مال اور تجارت کدے اِس جنگ زرگری کی جھنکار سے ایک کُہرام پیدا کر رہے ہیں۔ملکوں میں کھرب اور ارب پتیوں میں ایک ایک دو کا اضافہ ہو رہا ہے لیکن خلقِ خدا کی محرومی اور فاقہ مستی میں ہزاروں گُنا زیادتی ہو رہی ہے اور یہ بے رحم نظام اب اپنی دختروں کی Foeticide کے دھندے میں مشغول ہے۔اور اُسے یہ بھی یاد نہیں رہتا کہ یہ چھوٹی بچی بڑی ہو کر اُس کے عیش گھروں میں ٹھمکے مارتی جھمکے لہراتی اور نسلِ اِنسانی کے آگے بڑھنے کی ضمانت بنتی ہے۔'ساقی نامہ' پھر شاعر کے من پسند موضوع یعنی مسلمانوں کی زبُوں حالی کا راگ چھیڑتا ہے اور ایسے بے بدل اشعار کے ہیرے انبار کرتا ہے۔

مُسلماں ہے توحید میں گرم جوش    مگر دِل ابھی تک ہے زُنّار پوش
حقیقت خرافات میں کھو گئی    یہ اُمت روایات میں کھو گئی
بُجھی عشق کی آگ اندھیر ہے    مُسلماں نہیں راکھ کا ڈھیر ہے

موضوع اور مضمون کے اُلٹ پھیر سے نظم کے تال سم اور اِس کے اُبھار میں کوئی فرق نہیں آتا۔ یہ نظم دراصل شاعر کے ذہن سے اُٹھی اُس سمندری Tide کی طرح لہراتی ہے جو بلند ہوتی ہے اور ہر آنے والی رُکاوٹ کو تنکوں کی طرح بہالے جاتی ہے۔اس میں بعض مقامات اِتنے زبردست ہیں کہ مُسلمانوں کی زبوں حالی کی under current کے بدلے خود حیاتِ اِنسانی کی تگ و تاز کے رزمیہ میں بدل جاتی

ہے۔یہ اشعار اُردو کے سب سے زوردار اشعار کی لڑی میں پروئے جاسکتے ہیں۔

فریب نظر ہے سکون و ثبات　　تڑپتا ہے ہر ذرۂ کائنات
ٹھہرتا نہیں کاروان وجود　　کہ ہر لحظ ہے تازہ شان وجود
سمجھتا ہے تو راز ہے زندگی　　فقط ذوق پرواز ہے زندگی
سفر زندگی کے لئے برگ و ساز　　سفر ہے حقیقت حضر ہے مجاز
اُلجھ کے سلجھنے میں لذت اِسے　　تڑپنے پھڑکنے میں راحت اِسے
ہوا جب اسے سامنا موت کا　　کٹھن تھا بڑا تھا مزا موت کا
اُتر کر جہانِ مکافات میں　　رہی زندگی موت کی گھات میں
مذاق دوئی سے بنی زوج زوج　　اٹھی دشت و کہسار سے فوج فوج
گُل اِس شاخ سے ٹوٹتے بھی رہے　　اِسی شاخ سے پھوٹتے بھی رہے

نظم میں بادل بھی گرجتے ہیں اور بجلیاں بھی چمکتی ہیں۔پھول بھی کھلتے ہیں اور طائر بھی چہکتے ہیں۔خیال بھی دمکتے ہیں اور رمز بھی چمکتے ہیں۔لیکن یہ سب مظاہر گویا ایک شاندار Symphoney کو وجود میں لاتے ہیں۔جو اپنے سحر میں سب کو مبہوت بنا دیتی ہے۔وہی مرزا غالب کا بنایا ہوا طلسم۔

جس سحر سے سفینہ رواں ہو سراب میں

نظم ساری کی ساری راگ بھیرویں کا ایک ساز ینہ لگتی ہے اور اسکو زبانی بھی یاد رکھا جاسکتا ہے۔مجھے حیرت نہ ہوگی اگر کوئی اقبال نواز یہ دعویٰ کرے کہ اُسے یہ نظم حفظ ہے۔خود راقم الحروف کو اس پیرانہ سالی میں اس کے بیسیوں اشعار ازبر ہیں۔بھلا ایسے مصرعوں کی شمشیر آسا دھار سے کیسے بچا جاسکتا ہے۔

یہ موجِ نفس کیا ہے! تلوار ہے!

سمندر ہے اِک بوند پانی میں بند

ازل اس کے پیچھے ابد سامنے　　نہ حد اس کے پیچھے نہ حد

پہاڑ اس کی ضربوں سے ریگِ رواں

کرن چاند میں ہے شرر سنگ میں

خودی کا نشیمن تیرے دِل میں ہے
فلک جس طرح آنکھ کے تِل میں ہے

نظم کا آخری بند اِسکی رفعت کا زینہ ہے۔یہاں خیال کا سونا بیان کی چاندنی میں اس طرح حل ہو گیا ہے کہ اِنکی چمک دمک دو خوبصورت جسموں کے وِصال کی طرح ایک دوسرے میں گُم بھی ہو جاتے ہیں اور ایک دوسرے کو درخشندہ بھی کرتے ہیں۔علامہ کے بڑے بوجھل تبلیغی منصوبے یہاں ریشم و دیبا کا لباس پہن کر ظاہر ہوتے ہیں جنکی پھسلن سے قاری کا سنبھلنا کارے دار د والی بات بن جاتے ہیں۔اِن میں بڑی شاعری کے پرتو جھلمل جھلمل کرنے لگتے ہیں حالانکہ ان میں شاعری روایتی شعر کی عورت کے رُخسار،اُسکی ادا یا اُس کے ملبوس کا کوئی عکس نہیں ہے۔یہ صرف افکار کی عروسی اور اظہار کی آئینہ سامانی سے آراستہ ہیں۔اگر اِقبال نے اِس نظم کے علاوہ کچھ اور نہ بھی لکھا ہوتا تب بھی اُردو کے کسی مرقعے میں اِسکی جلوہ گری سے کوئی دامن نہیں بچا سکتا تھا۔

خودی شیر مولٰی جہاں اسکا صید
زمیں اُس کی صید آسماں اسکا صید
جہاں اور بھی ہیں ابھی بے نمود
کہ خالی نہیں ہے ضمیر وجود
ہر اِک منتظر تیری یلغار کا
تیری شوخیٔ فکر و کردار کا
تو ہے فاتح عالم خوب و زشت
تجھے کیا بتاؤں تیری سر نوشت

حقیقت پہ ہے جامۂ حرف تنگ حقیقت ہے آئینہ گُفتار زنگ
فروزاں ہے سینے میں شمعِ نفس مگر تابِ گفتار کہتی ہے بس

جیسا کہ ہر بڑی نظم کا خاصہ ہے۔اس عروج پر آ کر الفاظ کی سانس دھونکنی کی طرح پھُولنے لگتی ہے۔لفظ اظہار کی بس ایک کوشش ہیں۔اُسکا essence اور عطر نہیں مرزا غالب کے الفاظ میں لیلیٰ معنی

اسد محمل نشین راز ہے۔ شاعر اس طور سینا پر پہونچ کر تابانیوں سے سرشار ہو جاتا ہے اور فارسی کا وہ بے نظیر شاعر نظم میں ہیرے کی کنی کی طرح ٹانک کر تقریباً بے بسی میں پکارتا ہے ۔

اگر یک سر موئے برتر پرم
فروغ تجلی بسوزد پرم

'ساقی نامہ' اقبال کی بہترین نظم بھی ہے اور اُردو زبان کی فصاحت و بلاغت کا شاندار ثبوت بھی جس زبان میں معنی اور طرزِ اظہار کا یہ سنگم ہو۔ اُس کے اِمکانات بے پناہ ہیں۔ میر تقی میرؔ کا یہ شعر یاد آتا ہے ۔

دُرسے ہزار چند ہے اُس کے سُخن میں تاب　　دیکھو تو کس روانی سے کہتے ہیں شعر میرؔ

# فکری اجتہاد

پروفیسر عبدالغنی مدہوش

میرے اس مشاہدے کا عنوان اقبال اور فکری اجتہاد شاید زیادہ صحیح رہتا لیکن میں اپنے افکار کو علامہ کے نام کے ساتھ جوڑ کر قارئین کے سامنے وکالتاً پیش نہیں ہونا چاہتا۔ حقیقت یہ ہے کہ میں علامہ اقبال کے خیالات کو اُنکی سوچی، سمجھی اور پختہ نظری کی دلیل سمجھتا ہوں اس لئے انہوں نے کسی بھی مضمون پر کسی بھی وقت خامہ فرسائی کی ہے، وہ سوشلزم جمہوریت، تعلیم و فلسفہ، اقتصادیات، نفسیاتی حالات، قوموں کے عروج وزوال، مردوزن کی تفاوت عہدِ حاضر کی پریشانیاں وغیرہ وغیرہ اُن کے نقد ونظر کے موضوعات بنے ہیں۔ اور یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ وہ کسی ایک مضمون کو لیکر ایک فلسفی عالم یا سائنس دان کی طرح اپنے تمام افکار کو کتابی صورت میں پیش نہیں کرتے لیکن اس بات سے انکار نہیں ہوسکتا کہ علامہ کے خیالات کا بنیادی منبع اور مخزن مذہبی شعور ہے۔

وہ ایک منظم مذہب Organised religion کے ساتھ وابستہ ہیں جسکی بدولت اُن کے عملی محرکات مذہبی رنگ میں رچے بسے ہیں۔

میں اپنی تحریر کے لئے یہیں پر چھوٹی سی جگہ space بنانے کی کوشش کرتا ہوں اس جگہ پر ٹھہرنے میں جس مشکل کا حل ڈھونڈنا چاہتا ہوں وہ سماج کی بدلتی صورتوں انسانی احتیاجات، تمدنی داؤ و پیچ اور دیگر مسایئل کے ساتھ وابستہ ہیں اس سلسلے کے خیالات کا جواب نقش قدم نہیں بلکہ منازل کی صحیح پہچان ہے۔ فکری اجتہاد کی یہی دوراہیں تاریخ کے صفحات میں پوری وضاحت کے ساتھ ملتی ہیں۔ خود علامہ اقبال ایک جگہ لکھتے ہیں:

> ''حالات زندگی میں ایک عظیم الشان انقلاب آجانے کی وجہ سے بعض ایسی تمدنی ضروریات پیدا ہوگئی ہیں کہ فقہا کے استدلات جن کے مجموع کو عام طور پر شریعت اسلامی کہا جاتا ہے ایک نظر ثانی کے محتاج ہیں''

فکری اجتہاد کی ایک اہم کڑی تعلیم ہے، اور علم و دانش کی صحیح صورت درس و تدریس کے مروجہ

تعلیمی نصاب سے بہت ہی کم نکھر آتی ہے اس کے لئے ضروری ہے کہ تعلیم کے مقاصد کو تمدنی، انفرادی اور ملکی ضرورتوں کے عین مطابق ترتیب دیا جائے اس کے علاوہ ذہنی اور نفسیاتی عوامل کا بھر پور خیال رکھا جائے یعنی تعلیم ایک طرح کی فکری آزادی، جمہوری سوچ اور مُسلسل تخلیقی عمل کا ایک مستند ذریعہ ہونے کے ساتھ ساتھ اس بات کی بھی ضامن ہو کہ دور حاضر کی بیش تر تمدنی ضروریات و مسائل کا پسندیدہ حل تلاش کرنے میں ایک مظبوط بنیاد پیش کرے۔ علامہ کے سامنے جو مسائل سنجیدگی کے ساتھ سر اُٹھا چکے تھے اُن کا تعلق اقتصادیات اور حقوق نسواں کے ساتھ تھا وہ خواہ تعداد ازدواج کی بات ہو یا پھر پردے کا سوال ہو۔ اس طرح کے مسائل پر کوئی فتویٰ جاری کئے بغیر علامہ چاہتے تھے کہ تعلیمی محاذ پر ایسی تگ و دو ہو کہ شعور انسانی جاگ کر زمان و مکان اور نقطہ ہائے نظر کا ایک حسین سنگم تخلیق کر کے مسایل کی تہہ تک پہنچ کر قابل بھروسہ، قابل اور عصری ہم آہنگی سے بھر پور حل منظرِ عام پر آجائے۔ اسی لئے علامہ نے نوجوانوں کی تعلیم سے متعلق لکھا:

> ''......تعلیم کا اصل مقصد نوجوانوں میں ایک ایسی قابلیت پیدا کرنا ہے جس سے اِن میں باحسن وجوہ اپنے تمدنی فرایض کے ادا کرنے کی صلاحیت پیدا ہو جائے۔ میری مراد یہ نہیں کہ جو دماغ قدرتی طور پر علمی تحقیقات کی اصلی صورتوں کی طرف میلان رکھتے ہیں ان کے نمو کو روک دیا جائے بلکہ میرا مدعا یہ ہے کہ مجموعی حیثیت میں قومی تعلیم کی بنیاد ان ضرورتوں پر ہونی چاہیے جو انقلاب حالات کی وجہ سے پیدا ہوئی ہوں......''

میں نے بھی اس مسلے پر جو غور وخوض کیا ہے تو اسی نتیجے پر پہنچا ہوں کہ عصر حاضر یا عصر ماضی میں ایک منظم مذہبی تحریک تمدنی اور انسانی ضرورتوں کو نظر انداز کر کے کوئی پائیدار اور مثبت سوچ پیدا نہیں کر سکتی، اجتہاد کی جگہ تقلید کے طریقے (Instrument) کو ہر مسئلے کے حل کے طور پر انسانی ذہن پر سوار نہیں کر سکتے میرے سامنے قرآن سرچشمۂ حیات ہے لیکن اس مقدس کتاب کو عصری پس منظر میں پڑھنے کی ضرورت ہے، قرآن کی بیشتر آیات کسی نہ کسی عصری مشکل conflict کے جوابات کی صورت میں نازل ہوئے ہیں' اس حقیقت سے ہم یہ نتیجہ نکال سکتے ہیں کہ انسانی یا تمدنی مسایل کے لئے قرآن کی تاریخی پوزیشن کو سمجھنے کی ضرورت ہمیشہ سرفہرست رہے گی خصوصاً اُس وقت جب تمدنی بگاڑ کی نت نئی صورتیں سر

اُٹھارہی ہوں ۔قرآن کے ساتھ ہی پیغمبر اسلام علیہ سلام کی حیات طیبہ کو بہت ہی قریبی اور سنجیدگی کے ساتھ مطالعہ کرنے کی ضرورت ہے یہ اس لئے ضروری تھے کہ قرآن کی ہر ایک آیت کی عملی تفسیر محمد صلی اللہ وسلم کی ذات مقدس ہے۔اُن کی زندگی اُن تمام مسایئل سے ہوکر گذری ہے جو عام یا خاص آدمی کو گھیر لیتے ہیں۔اور یہی ایک واحد راستہ ہے جس پہ چل کر آدمی فکروعمل کے تضادات سے بچکر علم وعمل کی یکسوئی کے منازل حاصل کرسکتا ہے۔ہم آنحضرتؐ کی زندگی میں چند ایسے مقامات سے دوچار ہوجاتے ہیں جہاں جنگ وجدل کے مقابلے میں افہام وتفہیم کو ترجیح ملتی ہے، جہاں ہٹ دھرمی اور جبر وتعصب کا صبر وبرداشت سے جواب دیا جاتا ہے جہاں بدترین گناہوں کو عضوودرگزر سے معاف کیا جاتا ہے اور جہاں خطرناک دشمنوں کے ساتھ اُن کی ہی شرائط پر صلح وآشتی کے اقرارنامے رقم ہوجاتے ہیں۔

اسی مختصر سے پس منظر میں یہ بات کرنا چاہتا ہوں کہ دورِ حاضر میں کسی بھی مسلے کا حل یا کسی بھی قانون کی تدوین تاریخ، سیرت اور قرآن کے وسیع مطالعے سے ہی ممکن ہوسکتی ہے۔بہرحال ایک بات کا خیال لازمی ہے کہ عصری آگہی اور مربوط ومسلسل سماجی تبدیلیاں کسی بھی صورت میں نظرانداز نہ ہوں۔ تعلیمی نظام میں قرآنی تعلیمات کا اچھا خاصا حصہ ہو لیکن ساتھ ساتھ تاریخی پسِ منظر کو ملحوظ رکھا جائے۔میں اس عقیدے کا حامل نہیں ہوں جسمیں حالات واقعات کے بدلاؤ کو تسلیم ہی نہیں کیا جاتا اور نظری افکار کو دائمی قرار دیا جاتا ہے۔موجودہ زمانے میں اس طرح کی سوچ کا سب سے بڑا شکار کمیونزم بنا اور وقت کی تندوتیز لہروں نے اس عقیدے کو ایسے بہادیا کہ اس کے پھر سے سنبھلنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔اس کے مقابلے میں ایک منظم مذہبی تحریک میں ایک مضبوط تخلیقی واخلاقی عنصر رواں دواں ہے جس کے بل بوتے پر احساسات میں آئی ہوئی ضروریات کا اتہ پتہ لگایا جاسکتا ہے تو ایسا جواب نکالا جاسکتا ہے جو ایک طرف مذہبی روح کی زندہ وپائندہ تصویر ہوگی اور دوسری طرف عصری احتیاجات ومسایئل کا تخلیقی لائحہ عمل۔

اس مختصر سی تحریر کو میں یہیں پر ختم کرنا چاہتا ہوں اس امید کے ساتھ کہ پڑھنے والے حضرات میرے الفاظ کو بغور پرکھیں شاید اُسی نتیجے پہ پہنچیں جہاں میں کھڑا ہوں یا پھر دانستہ طور اُس غیر متحرک سمندر کا حصہ بنیں جو صدیوں سے موجود ہے مگر زمانے کے انقلابات سے بے خبر:

بہ مصطفیٰؐ برساں خویش را کہ دیں ہمہ اوست    اگر بہ او نہ رسیدی تمام بولہبی است

# نوآبادیاتی صورت حال پر اقبال کا ردِّعمل

ابوالکلام قاسمی

اُنیسویں صدی کے اواخر اور بیسویں صدی کے اوائل کا زمانہ برصغیر کی تاریخ میں سب سے زیادہ پیچیدہ تہذیبی اور معاشرتی صورت حال کا زمانہ تھا۔ ۱۸۵۷ء کے بعد استعماریت کے ساتھ زندگی کے ہر شعبے پر مغربی اندازِ فکر کی یلغار شروع ہو چکی تھی اور اس تہذیبی یلغار کے سامنے سینہ سپر نہ ہونا اور مزاحمتی روّیہ اختیار نہ کرنا دراصل اپنی تہذیب اور مذہبی و اخلاقی اقدار سے دست بردار ہونے کے مترادف ہو کر رہ گیا تھا۔ اقبال کی ذہنی نشوونما کا عہد صحیح معنوں میں اسی زمانے کو محیط ہے۔ اسی لیے ہم اس زمانے کو ہندوستان میں نوآبادیاتی تسلّط اور زندگی کے ہر شعبے میں مغربی قوتوں کی بالادستی کا ہی نہیں بلکہ اس کے زیرِ اثر اپنی ثقافت، تاریخ، تہذیب، حتیٰ کہ زبان و ادب تک کی ناقدری اور تحقیر کا دور بھی قرار دے سکتے ہیں۔ نوآبادیاتی دباؤ کی شدت اور راہِ مفر نہ پانے کی مجبوری نے صرف عام لوگوں کے لیے ہی نوآبادیاتی بالادستی کو تسلیم کرنے کے علاوہ کوئی اور صورت باقی نہ رکھی بلکہ اس تہذیبی یلغار نے بیش تر عالموں، دانش وروں اور سرگرم سیاست کاروں کو بھی کچھ اسی طرح بولنے اور لکھنے پر مجبور کر دیا جو استعماری قوتوں کے مقاصد اور منصوبوں کا حصہ تھا۔ جس کا نتیجہ یہ نکلا کہ تعلیمی پالیسی ہو، شعری و ادبی رجحانات ہوں، تاریخ نویسی ہو یا سماجی نظریہ سازی، ہر میدان میں مغربی حکمرانوں کی حکمت عملی کچھ ایسا رنگ لائی کہ ان کے منصوبے، جن کا تعلق خواہ ہمارے ماضی کی تحقیر سے رہا ہو یا زبان و ادب کی اصلاح سے، ہر کوشش اور ہر تحریک کو کار آمد بنانے میں خود ہندوستانی ادیب، صحافی اور نام نہاد دانش ور زیادہ نمایاں نظر آنے لگے اور اس طرح مغربی طاقتوں کا آلۂ کار بننے لگے۔ دلچسپ بات یہ ہے کہ نوآبادیاتی فکر کے فروغ کا یہ معاملہ صرف ہندوستان تک محدود نہیں تھا۔ ایڈورڈ سعید کے بقول دنیا کی تمام مغربی کالونیوں میں استعماری طریقِ کار کی بدولت محکوم قوموں کی تہذیبی اور ثقافتی تحقیر محض اس لیے روا رکھی جاتی رہی تاکہ مغربی کلچر کی عظمت اور افادیت کا سکّہ ان کے دلوں پر پوری طرح بٹھا دیا جائے۔ اس مقصد کے حصول کی خاطر تقریباً ایک صدی تک ایسے لوگ سامنے آتے یا لائے جاتے رہے جو اپنی تاریخ اور تہذیب و ثقافت کا شعور رکھنے کے باوجود

صرف مغرب کی مرعوبیت میں اپنی نفی کرتے رہیں۔ جس کے نتیجے کے طور پر بیش تر مغربی نوآبادیات کی طرح ہندوستان میں بھی ان کے ایسے نمائندے سرگرم عمل رہے جو علمی اور فکری سطح پر نہایت سنجیدگی کے ساتھ امپیریل ایجنڈے کے نفاذ کا فریضہ انجام دے سکیں۔

اس پوری صورت حال میں انحراف کی آواز کے اٹھانے کی خاطر جس ہمت اور حوصلے کی ضرورت تھی وہ حوصلہ معدودے چند دانش وروں میں ہی دیکھنے کو ملتا ہے۔ اردو ادب کے حوالے سے اگر مغربی استعماریت انحراف کے معاملے میں اختلاف تنقید، حتیٰ کہ طنز و تمسخر کا رویہ اختیار کرنے والوں میں بادی النظر میں سب سے نمایاں اکبرالہ آبادی نظر آتے ہیں، اس کی بہترین نمائندگی میں صرف ایک شاعر نمایاں نظر آتا ہے۔ مگر ان سے کہیں زیادہ گہرائی، بصیرت اور دوراندیشی کے ساتھ اس رویے کی نمائندگی کرنے والے اگر کسی ایک دانش ور اور شاعر کو نشان زد کیا جاسکتا ہے تو وہ علامہ اقبالؒ ہیں، جنھوں نے مغربی فکر اور تہذیب کی بالادستی کے نتیجے میں پیدا ہونے والے بحران کو اس کے عواقب کے ساتھ طشتِ ازبام کرنے کی کوشش کی۔ علامہ اقبال محض ایک بلند پایہ شاعر ہی نہیں تھے بلکہ ایک دوراندیش مفکّر کے طور پر مغربیت کے منفی اثرات اور ہلاکت خیز مسائل کا نہایت گہرائی کے ساتھ تجزیہ بھی کرسکتے تھے اور ایک باخبر عالم اور دانش ور کے طور پر متوازی اور متبادل نقطۂ نظر اختیار کرسکتے تھے۔ وہ چوں کہ ہمہ گیر فلسفیانہ وژن کے مالک تھے اور عالمی سطح پر رائج یا زیرِ بحث سماجی اور سیاسی نظریات پر گہری نگاہ بھی رکھتے تھے۔ اس لیے اپنی معاصر صورت حال پر ان کا ردعمل دراصل ایک مفکّر اور دانش ور کا ردعمل تھا جس میں پیش بینی بھی تھی اور اپنی معاشرتی روایت اور تہذیب سے غیر معمولی لگاؤ اور وابستگی بھی۔ اگر اس نقطۂ نظر سے دیکھا جائے تو علامہ اقبال کو بیسویں صدی کے اوائل کا بلند قامت شاعر ہی نہیں بلکہ ممتاز ترین مابعد نوآبادیاتی دانش ور کا نام دیا جانا زیادہ مناسب معلوم ہوتا ہے۔

گذشتہ ایک صدی سے زیادہ عرصے سے پوری دنیا کی انسانی اکثریت جن مسائل سے دوچار ہے وہ مسائل دراصل خود جدید انسان کی بے سمت تیز رفتاری اور مادّی ترقی کی اندھی دوڑ کی زائیدہ ہے، جس کو ہم نوآبادیاتی مغرب کے استعماری طریق کار کے شاخسانے سے بھی تعبیر کرسکتے ہیں۔ اس لیے مغرب کا لایا ہوا صنعتی انقلاب ہو یا مادّی ترقی، اس کی جزوی افادیت اپنے ساتھ تہذیب، ثقافت،

انسانیت اور اخلاقی اقدار کی بے حرمتی بھی لائی۔ جس کا سلسلہ آج تک دراز ہے اور معاصر صورت حال میں اس کا تسلسل یوں قائم ہے کہ برطانوی اور فرانسیسی نوآبادیات نے امریکی استعماریت کا روپ دھار لیا ہے۔ چنانچہ نیو ورلڈ آرڈر کے نام سے گذشتہ نصف صدی میں جس نقطۂ نظر کو فروغ ملا ہے اس کو امریکہ کی فکری چودھراہٹ کے علاوہ کوئی اور نام دینا مشکل ہے۔ اس سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ مغربی تہذیب کی بالادستی کے ردِ عمل میں اقبال کا انحرافی نقطۂ نظر آج اکیسویں صدی کی صورت حال میں بھی نہ صرف یہ کہ اپنی معنویت رکھتا ہے بلکہ امتدادِ وقت کے ساتھ اس معنویت میں اضافہ ہوتا جا رہا ہے۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ نوآبادیاتی غلبے کے عروج کے زمانے میں جن بعض دانش وروں نے انحرافی نقطۂ نظر اختیار کیا تھا ان میں شبلی نعمانی جیسے علما بھی تھے جو تاریخ اسلام کی عظیم المرتبت شخصیتوں کی عظمت کو اپنی تصنیفات کے ذریعہ مستحکم کر رہے تھے اور جیسا کہ عرض کیا گیا کہ اکبرالہ آبادی بھی تھے جو طنز و ظرافت کا شعری وسیلہ اختیار کر کے قدرے انتہا پسندی کے ساتھ مغرب سے آنے والی ہر اچھی اور بُری چیز پر خطِ تنسیخ کھینچ رہے تھے۔ مگر اقبال کا معاملہ اپنے تمام معاصرین سے اس لیے مختلف تھا کہ وہ مغربی تہذیب اور طرزِ زندگی کی حرکیات (Dynamics) کا ان سب کے مقابلے میں زیادہ گہرا شعور بھی رکھتے تھے، اور اس کے مضمرات سے پوری طرح باخبر بھی تھے۔ تاہم ان کا انحراف مغربی تہذیب کے منفی اثرات اور دور رس نتائج کا زائیدہ بھی تھا۔ چنانچہ اس ضمن میں انہوں نے کچھ غلط نہیں کہا تھا کہ:

عذاب دانش حاضر سے باخبر ہوں میں
کہ میں اس آگ میں ڈالا گیا ہوں مثل خلیل

اقبال نے اپنے شعوری ارتقا کے تقریباً چار سال یورپ میں تحصیلِ علم کی خاطر صَرف کیے تھے۔ قیام یورپ کے ہی زمانے میں ان کو مغربی تہذیب وتمدن اور فکر و فلسفہ کو سمجھنے اور قریب سے دیکھنے کا موقع ملا تھا۔ اس زمانے میں انھیں گوئٹے، ملٹن اور ورڈ زورتھ کی شاعری اور وہائیٹ ہیڈ، آئنس ٹائن، نطشے اور برگساں کے فکر و فلسفہ سے متعلق نامکمل واقفیت کو تکمیل تک پہنچانے کا موقع ملا تھا۔ اہم بات یہ ہے کہ یہ زمانہ محض مغرب سے ان کی واقفیت کا زمانہ نہ تھا بلکہ مشرق کے فلسفہ، اخلاقیات، مذہب اور روحانیت کو بھی زیادہ بہتر طریقے پر انھیں مغرب میں جا کر یا تقابلی غور و خوض کے نتیجے کے طور پر ہی سمجھنے کا موقع ملا تھا۔ اس

طرح انہوں نے دونوں تہذیبوں کے دائرۂ کار کو ایک دوسرے کے تناظر میں سمجھنے کی کوشش کی۔اس سے اس بات کا بھی اندازہ ہوتا ہے کہ مغرب سے ان کا رشتہ بہت ہی پیچیدہ نوعیت کا تھا۔اسی باعث مغرب کے سیاسی نظریات صنعتی معاشرے کی ترقی اور بحیثیت مجموعی مغربی تہذیب کی چمک دمک سے ان کی آنکھیں خیرہ نہ ہوسکیں، بلکہ انہوں نے ہر مرحلہ پر مغرب کو ایک آزاد ناقد اور پارکھ کے نقطۂ نظر سے دیکھنے کا رویہ اختیار کیا۔وہ بجا طور پر مغربی فکر کے مختلف پہلوؤں سے اثر بھی قبول کرتے ہیں مگر ان پر سوالیہ نشان قائم کرنے سے بھی گریز نہیں کرتے۔وہ جہاں مغربی طرزِ زندگی کے محاسن اور برکتوں کا احساس رکھتے ہیں ،وہیں اس کے نتائج اور نقصانات کا بھی دانش ورانہ شعور رکھتے ہیں۔

۱۹۱۴ء کے بعد کے زمانے میں پہلی عالمی جنگ کے نتائج نے اقبال کے اندیشوں کو بالکل صحیح ثابت کردکھایا اور ساری دنیا نے اندازہ لگالیا کہ مغربی معاشرے کی میکانکیت ، مادیت اور تعقل پرستی نے انسان کو بحیثیت انسان کے کتنا پیچھے چھوڑ دیا ہے۔اقبال کے اس زاویۂ نظر کی صداقت اس بات سے بھی واضح ہوتی ہے کہ مغرب کے تناظر میں تعقل اور نام نہاد روشن خیالی، سائنس اور سائنسیت یا صنعتی معاشرہ اور میکانکیت کو خود ان کے زمانے میں بہت سے مغربی ادیبوں اور دانش وروں نے بھی سخت تنقید کا نشانہ بنانا شروع کردیا تھا۔ مغربی ادیبوں میں ولیم بلیک ہوں، ورڈزورتھ ہوں یا کالرج،سب کے یہاں عقل پرستی کی مخالفت کا رجحان ملتا ہے۔ان کے ساتھ مغرب کے نمائندہ مفکروں اور فلسفیوں نے عمومی طور پر اور جرمن فلسفیوں نے خصوصیت کے ساتھ میکانکیت اور انسانیت کو روندھ کر آگے بڑھنے والی سائنس پر مسلسل تنقید کرنا شروع کر دی تھی۔مگر یہاں ہمیں یہ نہ بھولنا چاہیے کہ مغربی مفکروں اور اقبال کی تنقید میں بنیادی فرق یہ تھا کہ اقبال نے مغربی مفکروں کے برخلاف مغرب کو ہمیشہ مشرقی انسان اور دانش ور کی نگاہ سے دیکھا اور اپنی نثر اور شاعری میں اپنے ردعمل کا اظہار کیا۔

جیسا کہ ہمیں معلوم ہے کہ علامہ اقبال کی ڈاکٹریٹ کا تحقیقی مقالہ "Development of Metaphysics in Persia" دراصل مشرق کی زندگی پر مسلمانوں کے فلسفۂ وحدۃالوجود اور ہندوؤں کے بھگتی کے تصورات کے منفی اثرات اور انفعالیت کی دریافت کا بنیادی وسیلہ بنا تھا۔اگر ہم ان کی تحقیق کو خودی، حرکت وعمل اور جلال وجمال کے مثالی توازن کے فکری محرک کے طور پر دیکھیں تو پتہ چلتا ہے کہ اقبال

کی تحقیق اور نثر و نظم مل کر ایک مربوط اور منضبط فکری نظام کی تشکیل کرتے ہیں۔ ڈاکٹر اقبال مشرق کی مجہولیت اور بے عملی کے پس منظر میں مغرب میں موجود حرکت و عمل کو پسندیدہ نظروں سے دیکھتے ہیں۔ تاہم وہ اپنا اسلامی نقطۂ نظر کبھی فراموش نہیں کرتے کہ مادیت اور حرکت و عمل کی افادیت اپنی جگہ مگر اس کے ساتھ اگر روحانیت اور دل کی نرمی بھی شامل ہو جائے تو انسان بحیثیت انسان کے بھی تکمیل حاصل کر سکتا ہے اور وہ مرد کامل کہلانے کا بھی حق دار قرار دیا جا سکتا ہے۔ شاید یہی وجہ ہے کہ حرکت اور قوت کو سب کچھ سمجھنے والا نطشے جیسا شخص اپنی جلالی صفات اور حکمت عملی کی وجہ سے انھیں مشرق کے تناظر میں ایک مثالی مفکر نظر آتا ہے۔ تاہم اس کی لادینیت ڈاکٹر اقبال کو یہ کہنے پر مجبور کرتی ہے کہ روحانیت اور عقیدے کے بغیر اس کا فلسفہ بھی ایک نامکمل فلسفہ بن کر رہ گیا ہے۔ نطشے کے بارے میں اقبال کے متعدد بیانوں ہی کی طرح اس شعری بیانیے میں بھی یہی اشارے مضمر ملتے ہیں:

اگر ہوتا وہ مجذوب فرنگی اس زمانے میں
تو اقبال اس کو سمجھاتا مقامِ کبریا کیا ہے

اس سیاق و سباق میں اگر ڈاکٹر اقبال مغربی کلچر کو اپنی تنقید کا نشانہ بناتے ہیں تو اس سے یہ بالکل نہیں سمجھنا چاہیے کہ وہ اپنے مشرق کے کلچر کے نقائص کا احساس نہیں رکھتے۔ وہ مشرق میں پائی جانے والی بے ربطیٔ افکار یا حرکت و عمل اور صلابت آمیز رویّے کے فقدان کو بھی اسی طرح نقصان دہ اور ہلاکت خیز تصور کرتے ہیں جس طرح وہ مغرب کو مادّیت میں غلو کے باعث قابلِ تنقید گردانتے ہیں:

مردہ لادینیِ افکار سے افرنگ میں عشق
عقل بے ربطیٔ افکار سے مشرق میں غلام

مغرب کے مدنی اور تہذیبی رویّوں کی تقلید کے جو نتائج برصغیر پر نمودار ہو رہے تھے ان کے ہر پہلو پر اقبال کا واضح ردّ عمل ملتا ہے۔ مثال کے طور پر سیاسی نظریات کے ضمن میں جمہوری طرزِ حکومت کی مقبولیت کا معاملہ ہو، یا مذہب اور سیاست کا موازنہ یا مغربی ثقافت کے تضادات اور کھوکھلے پن کی نشان دہی، ہر پہلو کے بارے میں ہمیں اقبال کی رائے بہت سوچی سمجھی لگتی ہے۔ جو کبھی مسائل پر ان کا فطری ردّ عمل ہے، کبھی بعض مسائل کا حل پیش کرنے کی کوشش ہے اور بعض میں نہایت پیش بینی کے ساتھ مغربی

اثرات کے ممکنہ نتائج کا اندازہ لگایا گیا ہے۔ اقبال کے نزدیک فرنگی تہذیب میں اگر کوئی چیز زندگی اور روح پیدا کر سکتی ہے تو وہ ضمیر پاک اور ذوقِ لطیف ہے، جن پر مغربی تہذیب کے فرزندوں کی نگاہ کبھی پہنچتی ہی نہیں۔ اسی باعث اقبال کا خیال ہے کہ:

فساد قلب و نظر ہے فرنگ کی تہذیب    کہ روح اس مدنیت کی رہ سکی نہ عفیف
رہے نہ روح میں پاکیزگی تو ہے ناپید    ضمیر پاک و خیال بلند و ذوق لطیف

وہ یورپ میں علم ودانش کی روایت کو پوری طرح تسلیم کرتے ہیں مگر اس بات کو بھی محسوس کرتے ہیں کہ وہاں کی فضا میں انسان اپنے احساس، جذبات، ذوقِ سلیم اور دل کی نرمی سے پوری طرح محروم ہو چکا ہے، جس کو اقبال نے آبِ حیات کے استعارے میں بیان کیا ہے جو روایتی اور تلمیحی طور پر، ظلمت اور تاریکی میں پایا جاتا ہے۔ یہاں مغرب کو تہذیب کی ظلمات، اس کے داخلی تضادات کی بنیاد پر قرار دیا گیا ہے:

یورپ میں بہت روشنیِ علم و ہنر ہے
حق یہ ہے کہ بے چشمۂ حیواں ہے یہ ظلمات

یہاں اس نکتے کو بھی مضمر رکھا گیا ہے کہ یورپ میں روشنیِ علم وہنر، کا نتیجہ اُجالا یا روشن خیالی کو ہونا چاہیے مگر چوں کہ یہ روشنی صرف مادّی یا دنیاوی ہے اور چوں کہ اس میں غیر معمولی طور پر اندرونی تضادات بھی ہیں، اس لیے اسے اقبال نے ''ظلمات'' کے استعارے میں بعض معنوی امکانات کے ساتھ بیان کیا ہے۔

جیسا کہ پہلے عرض کیا جا چکا ہے کہ جس طرح اقبال کو مغربی تہذیب کی بالادستی کے نتیجے میں اپنی تہذیب و ثقافت کے ساتھ مذہب اور روحانیت تک کے چھن جانے کا اندیشہ ہے، کم وبیش اسی طرح اقبال کے خیال میں مشرقی معاشروں میں صلابت، جدوجہد، حرکت وعمل اور اپنی بالقوۃ صلاحیتوں پر انحصار کا رویّہ نہیں پایا جاتا۔ ڈاکٹر اقبال نے اپنی مختلف نظموں اور غزلوں میں کہیں مربوط فلسفے کے طور پر اور کہیں صرف فلسفیانہ رائے زنی کی حد تک مشرقی اقوام کی شخصی اور سماجی خامیوں پر بڑی گہرائی کے ساتھ اپنا ردِعمل ظاہر کیا ہے۔ وہ مشرق کے نمائندہ ہونے کے باوجود یہاں کے تمام رائج رویّوں کو آنکھ بند کر کے تسلیم نہیں کر لیتے۔ اس ضمن میں مشرق کی غلامانہ ذہنیت یا محکومیت پر قناعت اور بالادست مغربی تہذیب کی تقلید کو انہوں نے خصوصیت کے ساتھ قابلِ اعتراض بتایا ہے اور اپنے خیالات کے ذریعہ ان تمام معاشرتی اور شخصی

نقائص کی تلافی کی تلقین ہی نہیں کی ہے، بلکہ اپنی بساط بھر مسائل کا حل بھی پیش کرنے کی کوشش کی ہے۔ مغربی تہذیب میں موجود صلابت اور جلال ہو، حرکت وعمل ہو یا تعقل پرستی ہو، وہ ان تمام چیزوں کو مشرق کے منفعل اور مجہول معاشرے کے لیے قابلِ تقلید تو ضرور سمجھتے ہیں مگر جب ان کو اندازہ ہوتا ہے کہ مغرب میں ان رویّوں کی افراط نے وہاں کے باشندوں سے انسانیت، اخلاقیات، نرمی اور عقیدہ تک کو چھین لیا ہے تب وہ ان حوالوں سے مغربی معاشرے اور ثقافت پر قرار واقعی بحث وتمحیص بھی کرتے ہیں اور تنقید کرنے سے بھی باز نہیں آتے۔

علامہ اقبال نے صنعتی انقلاب کے مغربی کارنامے کو وہاں کی معاشی اور مادّی ترقی کے لیے ایک مبارک قدم قرار دیا تھا مگر جب انھیں اندازہ ہوا کہ صنعت وحرفت اور مشینوں پر حد سے زیادہ بڑھا ہوا انحصار مغرب کو نہ صرف انسانی جذبات ومروّت اور بنیادی احساسات تک سے محروم کیے جارہا ہے تو انھیں مشینوں کے دھوئیں میں حق کی روشنی تک کے دُھندلا جانے کا اندیشہ لاحق نظر آنے لگتا ہے:

تاریک ہے افرنگ مشینوں کے دھوئیں سے
یہ وادیِ ایمن نہیں شایانِ تجلّی

اسی قسم کی تکنیکی افراط پر وہ ایک اور جگہ اپنے ردِ عمل کا اظہار کچھ اس طرح کرتے ہیں:

وہ قوم کہ فیضانِ سماوی سے ہو محروم حد اس کے کمالات کی ہے برق و بخارات
ہے دل کے لیے موت مشینوں کی حکومت احساسِ مروّت کو کچل دیتے ہیں آلات

اقبال کی شاعری میں مشرقی اقوام پر مغربی تہذیب کی بالادستی اور اس کے نتائج کو چند مخصوص علامتوں میں سمیٹنے کی کوش کی گئی ہے۔ ان کے یہاں فرنگ، مغرب، دورِ حاضر، تہذیبِ حاضر، دانشِ حاضر اور کلیسا جیسی اصطلاحات دراصل مغربی تہذیب کے مترادف یا متبادل کے طور پر استعمال ہوئی ہیں۔ کہیں ان کو یہ محسوس ہوتا ہے کہ مغرب طاقت اور جلال کی نمائندگی کرتا ہے اور مشرق نرمی اور جمال کی۔ کہیں وہ یہ نقطۂ نظر ظاہر کرتے ہیں کہ دانشِ حاضر کا سارا انحصار ایک ایسی منطق پر ہے، جس میں تعقل اور نری منطقیت ہی سب کچھ ہے۔ مغربی معاشرے میں جذبہ، احساس اور اخلاقی اقدار کا کوئی مقام نہیں۔ مغرب کے بارے میں تکرار کے ساتھ اقبال کی تنقید سے بسا اوقات یہ گمان گزر سکتا ہے کہ کہیں اقبال ترقی کے مخالف

اور رجعت پسند تو نہیں ہیں۔ مگر حقیقت یہ ہے کہ اقبال مغرب کی ساری برکتوں کا اعتراف بھی کرتے تھے مگر ساتھ ہی مغرب میں حد سے بڑھی ہوئی میکانکیت اور اخلاق دشمن ترقی کو ہی نہیں بلکہ ان کی وطن پرستی کو بھی علاحدگی کی بنیاد اور جغرافیائی تقسیم کے مترادف تصوّر کرتے تھے۔ ان کو وطن پرستی میں نسلی تفریق کے جراثیم نظر آتے تھے۔ انہوں نے ۱۹۳۲ء کے اپنے ایک لکچر میں بہت واضح انداز میں کہا تھا کہ:

''میں یورپ کی پیش کردہ نیشنل ازم کا مخالف ہوں، اس لیے کہ مجھے اس تحریک میں مادّیت اور الحاد کے جراثیم نظر آتے ہیں اور یہ جراثیم میرے نزدیک دورِ حاضر کی انسانیت کے لیے شدید خطرات کا سرچشمہ ہیں۔ حب الوطنی کا رجحان بالکل طبعی ہے۔ انسان کی اخلاقی زندگی میں اس کے لیے پوری جگہ ہے لیکن اصل اہمیت اس کے ایمان، ان کی تہذیب اور اس کی روایات کو حاصل ہے۔ میری نظر میں ان ہی اقدار کے لیے انسان کو جینا اور مرنا چاہیے۔ نہ کہ زمین کے اس ٹکڑے کے لیے جس سے اس کی روح کو کچھ عارضی سا رابطہ پیدا ہو گیا ہے۔''

اس ضمن میں علامہ اقبال، انسانی حقوق کی بحث چھیڑتے ہیں اور بار باران کی نگاہ حجتہ الوداع کے موقع پر کیے گئے اس اعلان پر پڑتی ہے جس میں رسول کریم صلی اللہ وسلم نے تمام بنی نوع انسان کے حقوق اور دائرۂ کار کا تفصیلی ذکر کیا تھا اور وہی صحیح معنوں میں انسانی حقوق کا اسلامی ڈکلریشن تھا۔ جس میں نسل، رنگ، علاقے، زبان اور جنس جیسی کسی بھی تفریق کو ناقابلِ معافی جرم قرار دیا گیا تھا۔ علامہ اقبال جہاں کہیں بھی مکہ اور جینوا کی بات کرتے ہیں تو دراصل ان کی مراد ہیومین رائٹس کے ان دو چارٹروں سے ہوتی ہے جن میں سے ایک ڈیڑھ ہزار سال قبل اسلام کا چارٹر تھا اور دوسرے کو اقوام متحدہ کے وجود سے قبل اور بعد مغربی قوموں یا جمعیت اقوام کا ڈکلریشن قرار دیا جا سکتا ہے۔ چوں کہ جینوا اس سلسلے میں انسانی حقوق کی بازیابی کے مرکز اور محور کے طور پر عرصے سے جانا جاتا رہا ہے اس لیے اقبال نے جینوا اور مکہ کو ہی دونوں طرح کے نقطۂ نظر کی پیش کش کے لیے علامت بنایا ہے۔ اقبال نے اس موضوع پر مکہ اور جینوا، کے عنوان سے ایک نظم بھی لکھی ہے جس میں انسانی حقوق سے متعلق دونوں طرح کے نقطۂ نظر کے فرق کو واضح کیا گیا ہے:

اس دور میں اقوام کی صحبت بھی ہوئی عام　　پوشیدہ نگاہوں سے رہی وحدتِ آدم

تفریق ملل حکمت افرنگ کا مقصود    اسلام کا مقصود فقط ملت آدم
مکّے نے دیا خاک جینوا کو یہ پیغام    جمعیت اقوام، کہ جمعیت آدم

اس موازنے سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ فتح مکہ کے موقع پر ہیومن رائیس کا جو منشور پیش کیا گیا تھا اس میں ملک، نسل، رنگ اور جنس تک کی کوئی تفریق قائم نہیں کی گئی تھی اور جینوا کا ڈکلریشن وحدت آدم سے زیادہ وحدت اقوام یا جغرافیائی ریاستوں کی وحدت کی بات کرتا ہے۔ ظاہر ہے کہ انسان کی عظمت اور قدر و منزلت جب اقوام اور ملکوں کی عظمت میں تبدیل ہوتی ہے تو پتہ چلتا ہے کہ سیاسی مصلحتیں زیادہ مقدم ہوگئی ہیں اور بنی نوع انسان کی عظمت کہیں پیچھے چھوٹ گئی ہے۔ مکہ اور جینوا ہی کی طرح علامہ اقبال نے مشرق میں جینوا جیسی کسی مرکزی جگہ کا بھی خواب دیکھا تھا اور توقع ظاہر کی تھی کہ اگر تہران کو یہ مرکزی حیثیت یا جگہ حاصل ہو جاتی اور اس مرکز پر مشرقی قومیں اتحاد و اتفاق کا خواب دیکھ سکتیں تو دنیا کا سیاسی اور سماجی نقشہ کچھ اور ہی ہوتا۔ اس لیے کہ اس میں نہ امپیریل ایجنڈے کی بالادستی ہوتی اور نہ مشرق و مغرب کی کوئی تفریق روا رکھی جاتی۔ 'جمعیت اقوام مشرق' سے موسوم نظم کے دو شعر اس طرح ہیں:

دیکھا ہے ملوکیتِ افرنگ نے جو خواب    ممکن ہے کہ اس خواب کی تعبیر بدل جائے
طہران ہو گر عالم مشرق کا جینوا    شاید کرۂ ارض کی تقدیر بدل جائے

معاصر سیاسی صورت حال میں ذرائع ابلاغ نے جس طرح اصطلاحات کے معنی تبدیل کر دیے ہیں اور جس انداز میں ہم اپنی بعض پسندیدہ قدروں کو غیر اہم سمجھنے لگے ہیں اس کی تشہیری منصوبہ بندی میں مغربی ممالک بالخصوص بڑی طاقتیں بڑی حکمت اور ہنرمندی کا ثبوت دیتی ہیں۔ اس نوعیت کا ایک مسئلہ سیاست اور مذہب کی یگانگت اور بے گانگت کا ہے۔ مغربی سیاست نے اپنی سہولت اور آزادی کی خاطر کلیسا کو سیاسی اور مدنی زندگی سے بے دخل کرنے کی کوشش عرصے سے شروع کر رکھی ہے۔ رفتہ رفتہ یہی ذہنیت برصغیر میں بھی عام ہونا شروع ہوئی اور ستم ظریفی یہ ہے کہ بعض رجعت پسند صحافیوں اور سماجی علماء نے مذہب اور سیاست پر ایسی تحریریں کثرت سے لکھیں جن میں سیاست کو مذہب سے دور رکھنے کی وکالت ملتی ہے۔ اقبال نے سیاست اور مذہب کے موضوع سے یہ بات واضح کرنے کی کوشش کی ہے کہ مذہب کی متوازن رہنمائی کے بغیر سیاست کیسے شتر بے مہار بن جاتی ہے اور ہوس کیسے غالب آجاتی ہے:

سیاست سے مذہب نے پیچھا چھڑایا    چلی کچھ نہ پیر کلیسا کی پیری
ہوئی دین و دولت میں جس دم جدائی    ہوس کی امیری ہوس کی وزیری
دوئی ملک و دیں کے لیے نامرادی    دوئی چشم تہذیب کی نابصیری

علامہ اقبال کے تحقیقی مقالہ کے ساتھ ان کے لیکچرز کے مجموعہ "Reconstruction of religious thought in Islam" کا گہرا مطالعہ کیا جائے تو بخوبی اندازہ ہو جاتا ہے کہ ان کا سارا انحصار اس نقطۂ نظر پر ہے کہ کوئی بھی مادی، سیاسی اور سماجی نظام اس وقت تک قابو میں نہیں رہتا جب تک عقیدہ اور خوف خدا اس کے پیچھے تشکیلی اور ترکیبی قوت کے طور پر کار فرما نہ ہو۔ انہوں نے اپنی دو نظموں ''ابلیس کی مجلس شوریٰ'' اور ''ابلیس کا فرمان اپنے سیاسی فرزندوں کے نام'' میں مختلف کرداروں کے توسط سے اس نکتے کو واضح کرنے کی کوشش کی ہے۔ ابلیس کے فرمان میں اقبال کا ابلیس نوآبادیاتی طاقتوں کے سیاست دانوں کو بتاتا ہے کہ انھیں اسلام اور اسلامی ذہن کو شعبۂ زندگی سے کس کس طرح بے دخل کرنا چاہیے اور جہاں کہیں وہ اپنا اقتدار قائم کرنا چاہتے ہیں وہاں کے لوگوں کے دلوں سے رسول کریمؐ کی تعلیمات کو نکال دینا چاہیے۔ افغانی مسلمان ہمیشہ سے چوں کہ نوآبادیاتی نظام کے خلاف مزاحمت کی ایک زندہ مثال رہے اور انہوں نے کبھی مغربی تسلط کو قبول نہیں کیا، اس لیے ان کی غیرت و حمیت کو ختم کرنے پر بھی توجہ دینی بہ قول اس کے ناگزیر ہے۔ بعض شعر آپ بھی ملاحظہ فرمائیں:

وہ فاقہ کش کہ موت سے ڈرتا نہیں ذرا    روح محمدؐ اس کے بدن سے نکال دو
فکر عرب کو دے کے فرنگی تخیلات    اسلام کو حجاز و یمن سے نکال دو
افغانیوں کی غیرت دیں کا ہے یہ علاج    ملاّ کو ان کے کوہ و دمن سے نکال دو
اہلِ حرم سے ان کی روایات چھین لو    آہو کو مرغزار ختن سے نکال دو

علامہ اقبال کی ذہنی اور فکری جولانی کا دورِ عروج بیسویں صدی کی پہلی اور دوسری دہائی ہے۔ اس زمانے میں روسی انقلاب اور مارکسی تصورات کی مقبولیت نے اقبال کو اس لیے بھی بہت زیادہ متوجہ کیا کہ اس نقطۂ نظر میں انھیں زکوٰۃ و صدقات کے موثر نظام کے وسیلے سے دولت وثروت کی ذخیرہ اندوزی روکنے کے اسلامی طریق کار کی طرح بعض عناصر کی کارفرمائی کا امکان نظر آتا ہے۔ مگر کارل مارکسؒ اور

سرمایہ داری دونوں پر بار بار توصیفی اظہار خیال کرنے کے باوجود انہوں نے دونوں کے نقائص بھی ہر جگہ واضح کردیے ہیں۔ ان کی مشہور فارسی نظم ''جاوید نامہ'' میں سرمایہ داری اور اشتراکیت، دونوں پر ایک ساتھ تنقید ملتی ہے مگر مادیت اور الحاد کے عناصر اقبال کو ان دونوں کیفیتوں میں یکساں دکھائی دیتے ہیں:

ہر دو یزداں ناشناس، آدم فریب　　ہر دو راجاں ناصبور و ناشکیب
درمیانِ ایں دو سنگ آمد زجاج　　زندگی ایں را خروج، آں را خراج
ایں بُردجاں راز تن، ناں را زدست　　ایں بہ علم و دین و فن آرد شکست
ہر دو را تن روشن و تاریک دل　　غرق دیدم ہر دو، را در آب و گل

اسی طرح انہوں نے کارل مارکس کی دانش ورانہ عظمت کو اس مصرعے میں خراج عقیدت پیش کرنے کے باوجود مابعدالطبعیات سے اس کے انکار اور ماورائے مادیت کسی الوہی اور روحانی اقتدار کو قبول نہ کرنے کے سبب ان کی صحیح حیثیت بھی واضح کردی ہے:

قلب او مومن دماغش کافراست　　زانکہ حق در باطل او مضمر است
بر مساوات شکم دارد اساس　　دینِ آں، پیغمبر حق ناشناس

علامہ اقبال نے اپنے عہد کے تہذیبی انتشار اور ممکنہ مغربی اثرات کے بارے میں وقتاً فوقتاً جن اندیشوں کا اظہار کیا تھا وہ تو اقبال کے بعد نصف صدی بھی نہیں گزری تھی کہ برصغیر کی معاشرتی زندگی کے تضادات میں پوری طرح ظاہر ہوگئے تھے۔ تاہم مغربی تہذیب کے اثر سے پیدا ہونے والے اخلاقی اور سماجی عوارض سے ہم آج بھی پوری طرح دوچار ہیں۔ اقبال نے اشتراکیت اور سرمایہ داری کے بارے میں ردّ و قبول کا جو انداز اختیار کیا ہے اس کا اندازہ آپ نے لگالیا ہوگا، لیکن سرمایہ داری اور ذخیرہ اندوزی کے جو نئے راستے مغرب کے بینکوں اور حصص کی خرید و فروخت نے کھول دیے ان کی تلافی اشتراکی طریقِ کار سے بھی کرنا ممکن نہ ہوسکی۔ اس اقتصادی منصوبہ بندی اور معاشی بھول بھلیّوں کی ساری منصوبہ بندی یورپ سے، کہیں زیادہ امریکہ کے بازارِ حصص اور پرائیوٹ بینکوں کے توسط سے ہوئی جس میں نہ تو سرمایہ کاری کے کسی مستحکم منطق کی گنجائش تھی اور نہ تاجرانہ طریقے پر کوئی شفاف اور غیر پیچیدہ طریقِ کار اختیار کیا گیا تھا، اس لیے نہایت غیر مستحکم اور کھلی معاشیات اور سرمایے کی ظاہری نمائش کا امکان زیادہ تھا۔ اقبال

نے اس پوری حرکیات (Dynamics) کو بہت پہلے سمجھ لیا تھا اور کہا تھا:

دیار مغرب کے رہنے والو خدا کی بستی دکاں نہیں ہے
کھرا جسے تم سمجھ رہے ہو وہ اب زر کم عیار ہو گا
تمہاری تہذیب اپنے خنجر سے آپ ہی خودکشی کرے گی
جو شاخ نازک پہ آشیانہ بنے گا ناپائیدار ہو گا

اب اگر آج کی بین القوامی معاشیات اور سرمایہ کاری کے معاملات میں کساد بازاری، مندی کے اثرات، یا بہترین معاشی صورت حال سے اُمید لگائے لاکھوں لوگوں کی بحرانی صورت حال کا اندازہ لگایئے تو پتہ چلتا ہے کہ جہاں جہاں بھی پُر اسرار اور مخفی بینکی اور معاشیاتی نظام کارفرما تھا وہاں وہاں کے سرمایہ کاروں کے پیروں کے نیچے سے بار بار زمین نکلتی رہی ہے۔ اس پورے عمل میں عیاری، پیسوں کی اُلٹ پھیر اور حقیقت کو چھپانے کی ساری مغربی تدبیریں خود ان کے خلاف پڑ گئیں۔ اسی لیے بے معنی تدبیر کو اقبال، تقدیر کے ہمہ گیر نظام کے ہاتھوں جس طرح بے نقاب ہوتا دکھلاتے ہیں اس کے بعض نمونے آپ بھی ملاحظہ کیجیے:

تدبّر کی فسوں کاری سے محکم ہو نہیں سکتا
جہاں میں جس تمدن کی بنا سرمایہ داری ہے

یا یہ کہ۔

آثار تو کچھ کچھ نظر آتے ہیں کہ آخر
تدبیر کو تقدیر کے شاطر نے دیا مات

مگر ان شعروں کی طرح ہر جگہ محرکات اور نتائج کو منطق کے بغیر نہیں بیان کیا گیا ہے۔ اقبال کے ان اشعار سے پتہ چلتا ہے کہ گذشتہ برسوں میں رونما ہونے والی کساد بازاری کے اسباب وعوامل بقول اقبال مغرب کے معاشی منصوبوں میں شروع سے شامل تھے جس کو بہ وجوہ ہم سے مخفی رکھا گیا تھا۔

ظاہر میں تجارت ہے، حقیقت میں جوا ہے
سُود ایک کا لاکھوں کے لیے مرگ مفاجات

یا یہ کہ

کب ڈوبے گا سرمایہ پرستی کا سفینہ
دنیا ہے تری منتظر روز مکافات

یا پھر یہ شعر کہ۔

ہوا اس طرح فاش راز فرنگ
کہ حیرت میں ہے شیشہ باز فرنگ

مندرجہ بالا نکات اور اشاروں سے اندازہ لگایا جاسکتا ہے کہ اگر اقبال جیسا کوئی بلند پایہ شاعر اپنی شاعری کی فنی حرمت کو برقرار رکھتے ہوئے اپنی دانش وری اور فلسفیانہ بصیرت کا اظہار کرے گا تو اس میں نہ صرف یہ کہ غیر ضروری سپاٹ پن اور فکر کی جگالی نہیں ہوگی بلکہ اس کی فنی عظمت کے عین مطابق اس شاعری کے امکانی عقدے نئی صورت حال میں نئی نئی معنویت کے ساتھ کھلتے رہیں گے۔ فکرِ اقبال اور شعرِ اقبال کی حیرت انگیز امتزاجی کیفیت ان کی بصیرت کو اسی لیے غیر معمولی اعتبار بخشی ہے۔

# اقبال کی عصری معنویت

پروفیسر علی احمد فاطمی

بادی النظر میں کسی بھی شاعر وفنکار سے خواہ وہ کتنا ہی عظیم کیوں نہ ہو اُس سے عصری مسائل کے حل تلاش کرنا بے معنی و بے مقصد عمل ہوا کرتا ہے۔ شاعر پیشہ ور حکیم نہیں ہوتا کہ نبض ٹٹولے۔ مرض تلاش کرے اور نسخہ تحریر کردے۔ لیکن یہ بھی کہ اقبال جیسے مفکرانہ، مخلصانہ اور پیغمبرانہ شاعر کہ جس کی شاعری کا ایک ایک مصرعہ قوم پروری اور درد انسانیت سے پُر ہے۔ اس کی فکر و دانش، آگہی و بصیرت سے سبق لینا، اِسے سمجھنا اور سمجھانا اور اپنے عہد سے ہم آہنگ کرنا ضروری ہوا کرتا ہے۔ یوں تو ہر شاعر لمحۂ موجود میں سانس لیتا ہے اور اپنے عہد سے مخاطب ہوتا ہے لیکن عظیم شاعر جس قدر حال میں ہوتا ہے اُسی قدر اُس کا احساس وشعور اگر ایک سمت ماضی میں جذب و پیوست ہوتا ہے تو دوسری طرف اُس کا ذہن اور وژن مستقبل کی بشارت بھی کرتا ہے۔ اقبال کی عظمتِ شاعری کا یہی حال ہے اور یہی راز بھی۔ اسی لئے نکلسن نے کہا تھا ــــ ''اقبال اپنے زمانے کے آدمی ہیں، وہ اپنے زمانے کے آگے کے بھی ہیں اور اپنے زمانے سے اختلاف بھی رکھتے ہیں۔'' پروفیسر آل احمد سرور نے بھی اپنے ایک مضمون (اقبال کی معنویت) میں کہا تھا: ''اقبال کی عظمت کا راز یہ ہے کہ وہ حال کا ایک کربناک احساس رکھتے ہیں، آتشِ رفتہ کا سُراغ بھی لگاتے ہیں اور کسی اور زمانے کا خواب بھی دیکھتے ہیں۔''

اور بقول شمیم حنفی ــــ ''آج جس قدر خواب دیکھنے کی، تصورات کو سمجھنے اور سمجھانے کی ضرورت ہے اِس سے پہلے کبھی نہ تھی کہ اکیسویں صدی پر اُنیسویں صدی اور بیسویں صدی دونوں کا بوجھ ہے۔'' اقبال کے ہی طرز پر لکھی گئی نظم ''زندگی'' میں سردار جعفری نے کہا تھا:

عمرِ رواں کی پُشت پر عمرِ رواں کا بار ہے　　　کل بھی وہ بے قرار تھی، آج بھی بے قرار ہے

اس حقیقت سے انکار ممکن نہیں کہ آج کا عہد صارفیت کا عہد ہے۔ آج ہم مارکیٹ کلچر میں سانس لے رہے ہیں۔ ہر چیز بازار کی گرفت میں ہے، یہاں تک کہ سیاست، قانون اور مذہب بھی، چنانچہ وہ انسان جو علوم و فنون کی ترقی کا علمبردار رہا ہے اور سبب بھی۔ آج سب سے زیادہ اسباب بن گیا ہے۔ اپنے ہی بنائے

ہوئے جال میں پھنس گیا ہے۔ ہر طرف پھیلے ہوئے سود وزیاں کے ماحول میں خلاقی وفنکاری متاثر ہورہی ہے، افکار وخیالات کی گنجائش کم سے کم رہ گئی ہے۔ صرف بازار ہے اُس کی چمک دمک ہے، نفع ونقصان ہے۔ اُسی کی میزان پر سارے افکار واقدار تل رہے ہیں۔ حالانکہ کبھی زندگی کے حوالے سے اقبال نے کہا تھا لیکن آج اس کی معنویت میں دس گنا اضافہ ہوا ہے۔

برتر از اندیشۂ سود و زیاں ہے زندگی ہے کبھی جاں اور کبھی تسلیمِ جاں ہے زندگی
تو اسے پیمانۂ امروز و فردا سے نہ ناپ جاوداں، پیہم دواں، ہر دم جواں ہے زندگی

کبھی غالب نے کلکتہ کی مادی اور سائنسی ترقی دیکھ کر عش عش کیا تھا۔ غیر معمولی طور پر متاثر ہوئے تھے کہ کلکتہ کا نام آتے ہی تحسینی وجذباتی انداز میں ہائے ہائے کرنے لگتے۔ ظاہر ہے کہ جو شخص اس قدر طویل سفر گھوڑے، پالکی، ناؤ وغیرہ سے طے کر کے پہنچا ہو وہ کلکتہ کی سڑکوں پر دوڑتی ہوئی برقی بسیں، ٹرینیں، بجلی کی روشنی، کارخانے، چھاپے خانے وغیرہ کو دیکھ کر حیران تو ہوا ہی اپنے آپ سے پشیمان بھی ہوا۔ پھر انھوں نے سرسید کی ماضی سے متعلق کتاب پر مقدمہ لکھتے وقت یہ کہہ دیا ____ "مُردہ پروردن مبارک کار نیست" جسے غالب کی روشن خیالی اور مستقبل شناسی سے تعبیر کیا گیا۔ اقبال، غالب کے بعد آئے، نسبتاً زیادہ ترقی یافتہ دور میں، مغرب کا سفر کیا، اعلیٰ تعلیم حاصل کی اور ایک خیال ہے کہ وہ مغرب کی تعلیم کے زیادہ خلاف بھی نہ تھے۔ ایک جگہ لکھتے ہیں:

کھلے ہیں سب کے لئے غریبوں کے مے خانے علوم تازہ کی سرمستیاں گناہ نہیں

لیکن ایک خیال یہ بھی ہے کہ مغرب کی مادہ پرستی، مشینی زندگی اور جملہ اقدارِ حیات کو سوز وگداز، فقر وقناعت کے بجائے علم وعقل، طاقت وتدبر کی تکنیکی ومنطقی میزان پر تلنے کا انداز ہی انھیں مشرق کی طرف لے آیا اور وہ شاعرِ مشرق کہلائے اور جا بجا روحانی، وجدانی اور ایمانی کیفیات سے دوچار ہوئے لیکن یہ بھی کہ یہ جذبۂ ایمانی یا فلسفۂ اسلامی روایتی ومعمولی نہ تھا بلکہ مشرقی تصوف کی وہ للکار تھا جس میں اگر ایک سجدہ معرفت کے ساتھ ہو جائے تو مملکتِ فرعونی زیر ہو جائے۔ قناعت پسند وغنی ہونا روحانی کیفیت کا سرچشمہ ہوا کرتا ہے جس کے سیلاب میں آمریت واستعماریت بہہ جایا کرتی ہے۔ اقبال نے اِن سب کے نرغے میں حضرتِ انسان کو گھرا ہوا پایا جو آج اُس سے بھی زیادہ گھر گیا ہے۔ یہ سچ ہے کہ ترقی اور تبدیلی زندگی کا ایک فطری عمل ہے، اقبال نے کہا تھا:

جس میں نہ ہو انقلاب، موت ہے وہ زندگی　　روحِ اُمم کی حیات کش مکشِ انقلاب

لیکن ساتھ میں یہ بھی کہا:

صورتِ شمشیر ہے دستِ قضا میں وہ قوم　　کرتی ہے جو ہر زماں اپنے عمل کا حساب

اقبال کے دور میں اور اقبال کے بعد بطورِ خاص انسانی ذہن کی کرشمہ سازی اور بوالعجبی نے عجیب عجیب رنگ اختیار کیے، سائنس اور کامرس نے غیر معمولی ترقی کی، ہر شعبۂ حیات میں ترقی اور تبدیلی ہوئی اس سے جہاں ایک طرف یہ ہوا کہ سماجی انصاف اور وسائلِ معاش میں اضافے ہوئے۔ اطلاعات ونشریات میں اضافے ہوئے، لیکن دوسری طرف یہ بھی ہوا کہ سابقہ اعلیٰ انسانی و اخلاقی اقدار رُخصت ہونے لگیں۔ انسانی ذہن نے صارفی انداز میں سوچنا شروع کر دیا۔ ہر معاملہ میں نفع ونقصان سامنے آنے لگے۔ زندگی کی قدر اُس کے مادی مفاد سے وابستہ ہونے لگی اور یہ نتیجہ نکالا جانے لگا کہ ہر وہ شے جو غیر مادی ہے، غیر افادی ہے۔ انسان کا اپنا فطری جذبہ اور فکری رویہ کند ہونے لگا۔ اپنی پسند ونا پسند، اپنی تخلیقی و تفکیری قوت ماند پڑنے لگی۔ اخلاق اور انسانی قدروں کی باختگی ہوش رُبا صورتیں اختیار کرنے لگیں جس کی تفصیل میں جانے کی ضرورت نہیں، نتیجہ یہ ہوا کہ تہذیب وثقافت کے دام لگ گئے یہاں تک کہ تاج محل اور اجنتا، ایلورا بھی بازار کا حصہ بن گئے۔ خاتونِ خانہ بازار کی پریاں بننے لگیں کہ ان کی رسائی بطور رقاصہ کرکٹ کے میدان تک ہوگئی۔ غرض کہ لڑکیاں بازار کی زینت اور لڑکے مصروفِ معیشت و معاشرت۔ حیرت انگیز اور عبرت آمیز بات یہ ہے کہ یہ سب ترقی اور تبدیلی کے نام پر ہے، آرٹ اور کلچر کے نام پر۔ ایک نیا معاشی نظام نمودار ہوا کہ جس نے استحصال اور فسطائیت کے نئے نئے روپ اختیار کر لئے ہیں۔ ہر چند کہ یورپ میں فطرت اور انسانی فطرت، طبعی اور سماجی سائنس کو یکساں اہمیت حاصل ہے لیکن اُس نے مشرق کے ساتھ ایسا سلوک نہیں کیا، جس کے نتیجے میں پہلے بھی مشرق محض ایک منڈی کے طور پر استعمال ہوا اور آج بھی یہ سلسلہ جاری ہے۔ کل کی ایک ایسٹ انڈیا کمپنی اور آج کی نہ جانے کتنی ملٹی نیشنل کمپنیاں ایک سکے کے دو رُخ سمجھے جا سکتے ہیں۔ جان ایسٹورٹ مل کے انیسویں صدی کی برطانوی سیاسی اور اقتصادی فکر پر گہرے اثرات رہے ہیں، وہ ایسٹ انڈیا کمپنی کے اعلیٰ عہدے پر رہا اور بعد میں پارلیمنٹ کا ممبر بھی بنا۔ آج اُسی مل کے بطن سے نہ جانے کتنی ملیں اور کمپنیاں پوری دُنیا میں چھائی ہوئی ہیں اور تمام

ملکوں کی سیاست، معیشیت اور اُس سے بڑھ کر ثقافت کو متاثر کر رہی ہیں کہ علم اور طاقت کا رشتہ بہت پُرانا ہے لیکن مغرب نے انفرادی پیراڈائم کو اجتماعی میں بدل دیا کہ بادشاہت سے لے کر جمہوریت تک کے سفر میں یہ عمل ناگزیر تھا۔ عام طور پر علم آزادی، انسانی عظمت اور سہولت کو وسیع سے وسیع تر کرتا ہے لیکن اس کا اقتداری نظریہ ثقافت اور تجارت کو اپنی گرفت میں لیتا ہے۔ کوئی تو بات ہے کہ ایسٹ انڈیا کمپنی نے پہلے معاشیات پر قبضہ کیا اس کے بعد تہذیب و ثقافت پر۔ اقبال کے گہرے علم، حساس شعور نے اُسے پہلے ہی بھانپ لیا تھا اور جابجا اُس کے اشارے بھی کئے، اسی لئے وہ لینن کی بارگاہ میں گئے اور لینن خدا کے حضور میں:

وہ کون سا آدم ہے کہ تو جس کا ہے معبود
وہ آدم خاکی کہ جو ہے زیرِ سماوات
مشرق کے خداوند سفیدانِ فرنگی
مغرب کے خداوند درخشندہ فلزات
یورپ میں بہت روشنی علم و ہنر ہے
حق یہ ہے کہ بے چشمۂ حیوان ہے یہ ظلمات
رعنائیِ تعمیر میں، رونق میں صفا میں
گرجوں سے کہیں بڑھ کے ہیں بنکوں کی عمارات

بنکوں کی عمارات پورے معاشی واقتصادی نظام کی طرف بلیغ اشارہ ہے۔ جو آج اُدھار کی زندگی، قرض کے آثار واظہار کا اعلانیہ بن چکے ہیں۔ کبھی غالبؔ نے بھی بلیغ اشارہ کیا تھا:

قرض کی پیتے تھے مے اور یہ سمجھتے تھے کہ ہاں
رنگ لائے گی ہماری فاقہ مستی ایک دن

لیکن اقبال فقر وقناعت کے مقابلے میں حرص وہوس کے اس نظام کو اچھی طرح سمجھتے تھے اور عوام کو سمجھانا بھی چاہتے تھے:

اے کہ تجھ کو کھا گیا سرمایہ دارِ حیلہ گر
شاخِ آہو پر رہی صدیوں تلک تیری برات
دستِ دولت آفریں کو مُزد یوں ملتی رہی
اہل ثروت جیسے دیتے ہیں غریبوں کو زکات
نسل، قومیت، کلیسا، سلطنت، تہذیب، رنگ
خواجگی نے خوب چن چن کر بنائے مسکرات

اور پھر واضح طور پر یہ بھی کہتے ہیں:

مکر کی چالوں سے بازی لے گیا سرمایہ دار
انتہائے سادگی سے کھا گیا مزدور مات

اُٹھ کہ اب بزمِ جہاں کا اور ہی انداز ہے
مشرق و مغرب میں تیرے دور کا آغاز ہے

لیکن کیا مشرق و مغرب میں مزدور کے دور کا آغاز ہو پایا؟ ظاہر ہے کہ یہ ایک شاعرانہ ومخلصانہ خیال ہے اور ہونا بھی چاہیئے۔ اس سے زیادہ غور طلب بات یہ ہے کہ بہ زبان لینن اقبال نے جو سوالات کبھی مغرب کے ضمن میں اٹھائے تھے آج وہ سب کے سب مشرق پر عائد ہوتے ہیں۔ ہندوستان کی تازہ ترین معاشی اور سماجی صورتِ حال من وعن اسی خلفشار اور انتشار کا شکار ہے۔ جس کی آہٹ اقبال نے بیسویں صدی میں محسوس کر لی تھی اور تعلیم و اقتصادیات کے رشتے مضبوط ہونے لگے تھے۔ اقبال نے ''علم الاقتصاد'' کے دیباچہ میں ہندوستان کی مفلسی کا اعتراف کیا اور ایک جگہ کہا کہ ____ ''جو قومیں اپنی تمدنی اور اقتصادی حالات سے غافل رہی ہیں اُن کا حشر کیا ہوا ہے؟'' یوں تو شاعر کا کام سوال کا جواب دینا یا مسئلہ کا حل نکالنا نہیں ہوا کرتا تاہم اقبال جیسے انسان دوست اور روشن خیال شاعر سے یہ امید بھی نہیں کی جاسکتی ہے کہ محض سوال اُٹھا کر رُخصت ہو جائے۔ اقبال محض شاعر نہ تھے مفکر اور فلسفی بھی تھے اور دنیا بھر کے فکر وفلسفہ، شعر و ادب، تاریخ وتہذیب کا گہرائی سے مطالعہ کیا تھا۔ انھوں نے مشرق ومغرب کی اہم سماجی اور سیاسی شخصیات کے افکار وخیالات کا بھی مطالعہ کیا تھا۔ ان سب کی روشنی میں وہ عالمِ انسانیت کو ترقی یافتہ اور بہتر شکل میں دیکھنا چاہتے تھے، تبھی تو وہ کہتے ہیں:

مشرق خراب و مغرب از ان بیشتر خراب
عالم تمام مردہ و بے ذوق جستجوست

جغرافیائی حدوں کا ٹوٹنا، مادی صورتوں کا گڈمڈ ہونا، اندھیروں کا دور ہونا، یہ سب اپنی جگہ پر درست لیکن ان سب نے ذہنوں کی خلیج بڑھادی۔ غاصبانہ اقتدار کی شکلیں ہر شعبہ میں بال و پر پھیلانے لگیں۔ نوآبادیاتی تسلط نے انسان کو انسان کم مشین یا روبوٹ زیادہ بنادیا۔ اِن سب کے خلاف اگر چہ اُنیسویں صدی کے علماء وشعراء اشارے کر رہے تھے، سرسید اور غالب کی روشن دماغی اور بصیرت وآگہی کو اس سے الگ کر کے نہیں دیکھا جاسکتا۔ اقبال نے اپنے بزرگوں کے مقابلے میں ذرا پھیل کر سوچا اور نظم کے شاعر ہونے کی وجہ سے قدرے پھیل کر کہا۔ وحدتِ انسان اور وحدتِ ادیان پر زور دیا۔ مشترکہ عمل اور عقل میں نہیں،

مشتر کہ تہذیب وثقافت کہ جسے انسانی تہذیب اور عالمی ثقافت بھی کہا جا سکتا ہے، بے حد زور دیا۔ اِسی لئے اگر ایک طرف اُن کے فکر وشعر میں اسلامی مشاہیر کا ذکر ہے تو دوسری طرف گرونانک، رام، سوامی رام تیرتھ وغیرہ کا بھی خوب خوب ذکر ہے۔ مغرب کے مفکرین سے متاثر کہ نطشے کو وہ آدھا مومن قرار دیتے ہیں:

آنکہ بر طرحِ حرم بُت خانہ ساخت
قلبِ او مومن دماغش کافر است

نانک کے بارے میں کہتے ہیں:

پھر اٹھی آخر صدا توحید کی پنجاب سے
ہند کو اِک مردِ کامل نے جگایا خواب سے

رام کے بارے میں کہتے ہیں:

ہے رام کے وجود پہ ہندوستاں کو ناز
اہلِ نظر سمجھتے ہیں اُس کو امامِ ہند

اقبال نے ہمیشہ تنگ نظری اور مذہبی تعصب کے خلاف آواز اٹھائی اور کہا کہ ایک سچے مسلمان کا طرزِ عمل یہ ہونا چاہئے کہ عالمِ انسانیت سے محبت کرتا ہو۔ مومن وکافر سب اللہ کے بندے ہیں۔ ایک جگہ کہتے ہیں:

فرقے نہ ہند عاشق در کعبہ و بُت خانہ
ایں جلوتِ جانانہ، آں خلوتِ جانانہ

اقبال نے آدمیت اور احترام آدمیت کو سب سے زیادہ اہمیت دی ہے جو آج رخصت ہو رہی ہے بلکہ ہو چکی ہے۔ تہذیبوں کے تصادم، مذہبی تنگ نظری، اقتصادی سیلاب، فرقہ واریت اور صارفیت کا واحد علاج وہ قرار دیتے ہیں کہ انسان محبت اور قناعت کے ساتھ ایک دوسرے کا احترام کرے۔ تعاون کرے کہ یہی نسلِ آدم کی بقا کا واحد علاج ہے، وہ ترقی کرے، آگے بڑھے کہ اقبال خود ترقی وتبدیلی کے قائل ہیں اور فطرت خود بغرض تبدیلی نمو پذیر ہے کہ ____ ''تڑپتا ہے ہر ذرہ کائنات'' وہ جمود کو موت سمجھتے ہیں۔ زندگی کو حرکت وحرارت سے جوڑتے ہیں۔ ''پیام مشرق'' کے دیباچہ میں لکھتے ہیں کہ ____ اس وقت دنیا میں اور بالخصوص مشرقی ممالک میں ہر ایسی کوشش جس کا مقصد افراد واقوام کو جغرافیائی حدود سے بالاتر کر کے

اُن میں ایک صحیح اور قوی انسانی سیرت کی تجدید یا تولید قابل احترام ہے۔ متخاصم اقوام اور متحارب قوتوں کے مابین صلح وآشتی کے فروغ کے لئے اقبال نے ''آئینِ وصال'' کی اصطلاح وضع کی ہے۔

قطرہ ہا دریاست از آئینِ وصل    ذرہ ہا صحر است از آئینِ وصل

پاکستان کے ایک ادیب ڈاکٹر صابر آفاقی نے اچھی بات کہی ہے:

''حق بات یہ ہے کہ اقبال فصل کا نہیں وصل کا، آویزش کا نہیں آمیزش کا، انقطاع کا نہیں اتصال کا، ستیزہ کاری کا نہیں بردباری کا، تشدد کا نہیں تلطف کا، افتراق کا نہیں اتفاق کا شاعر ہے۔ اگر آزادی سے پہلے لہو گرم رکھنے کے لئے جھپٹنا ضروری تھا تو آج عالمی دوڑ میں لہو ٹھنڈا کرنے کی اہمیت بڑھ گئی ہے۔''

لہو ٹھنڈا رکھنے سے مراد آج تصادم سے زیادہ تناظر اور جدل سے زیادہ عقل کی ضرورت ہے۔ ایک خیال ہے کہ اقبال نے مغربیت کی سخت نکتہ چینی کی ہے، یہ خیال بڑی حد تک دُرست تو ہے لیکن اِس کی علیت و عقلیت کی نہیں اور نہ ہی تسخیرِ فطرت کی بلکہ اس سے آگے بڑھ کر اُس عقلیت کی ہے جو تیزی سے مادیت کا شکار ہو کر روحانیت کی منکر ہو جاتی ہے اور انسانی اقدار کو پامال کر کے مشینی اقتدار میں گرفتار ہو جاتی ہے اور ہوسِ زر میں ڈوب کر وہ عالمِ انسانیت کے جملہ انسانی واخلاقی قدروں کو مخدوش ومعدوم کر دینا چاہتی ہے۔ شاید یہی اس کی فطرت ہے، اقبال اسی لئے اس کی مذمت کرتے ہیں۔ اقبال کے اس نازک لیکن انسان دوست نظریہ کو آج بطورِ خاص سمجھنے کی ضرورت ہے کہ اُن کا ذہن انفرادی طور پر کم اجتماعی زاویہ سے زیادہ سوچتا ہے اور یہ بھی کہ ہر تہذیب اپنا ایک جغرافیہ رکھتی ہے نیز جغرافیائی ثقافت بھی۔ اِس لئے ایک لکڑی سے سب کو ہانکا نہیں جا سکتا۔ آج عالم کاریت (Globalization) کا دور ہے، مغرب چاہتا ہے کہ ساری دنیا ایک ہی طرزِ لباس میں نظر آئے، ایک جیسا کھائے اور پئے۔ مشروب پیپسی کلچر ہو، چاؤ من اور پزا لقمۂ تر ہو۔ ایسے میں اقبال کے جملے یاد آتے ہیں ___ ''ہر تہذیب اپنے مخصوص جغرافیائی اور تاریخی حالات میں وجود میں آتی ہے اور اس کا کوئی ماڈل دوسری تہذیبوں اور سماجوں پر لادا نہیں جا سکتا۔ ہر تہذیب اور سماج کو اپنا وجود دریافت کرنا ہوتا ہے۔ اپنے باطن میں جھانکنا ہوتا ہے، اپنی انفرادیت کو سمجھنا ہوتا ہے کیوں کہ اسی بنیاد پر عالمی میلانات کے مطابق تعمیرِ نو ہوتی ہے۔ اقبال جانتے تھے کہ آفاقیت مقامیت کے بطن سے جنم لیتی ہے اور ہر عالمیت مقامی نظامِ معاشرت سے ہی اپنے تار و پود تیار کرتی ہے۔

عالمی تہذیب کا یہ مطلب ہرگز نہیں ہوتا کہ وہ مقامی تہذیب سے منقطع ہو جائے۔ پریم چند کی عظمت کا راز اس میں بھی پوشیدہ ہے کہ انھوں نے مقامیت، ارضیت اور ارضی ثقافت کو غیر معمولی اہمیت دی اور اس مخصوص ثقافتی لباس میں انسانی اور عالمی مسائل پیش کئے۔ اسی طرح فکرِ اقبال کا سر چشمہ اسلام ضرور ہے لیکن وہ اسے عرب کی شہنشاہیت سے مختلف سمجھتے تھے اور کہا بھی کہ عرب کے شہنشاہوں نے اسلام کے حقیقی تصور کو پورے طور پر آشکار نہیں کیا۔ یوں بھی اسلام عالمِ انسانیت کا مذہب ہے صرف ایک قوم یا فرقہ کا نہیں۔ اسی طرح وہ قومیت کے جدید سیاسی تصور کو اسلام کی قومیت کے تصور سے ہم آہنگ پاتے تھے کیوں کہ اُن کے ذہن میں انسانی اشتراک کا ایک وسیع تصور تھا جس کی آج سب سے زیادہ ضرورت ہے۔

جدید دور میں وہی انسانیت اور آدمیت تلاشِ زر یا ہوسِ زر میں دیوانہ وار غلامانہ ذہنیت کا شکار ہو گئی ہے۔ قدریں بکھر گئی ہیں، رشتے ٹوٹ رہے ہیں۔ ادب، تہذیب، قانون یہاں تک کہ مذہب کی سوداگری نے جلال اور جمال کے سارے انسان دوست اور سکون پرور ماحول کو منقلب کر کے رکھ دیا ہے۔ نظر اور نظریہ کا خاتمہ ہے جبکہ اقبال نے کہا تھا ___ ''ترا علاج نظر کے سوا کچھ اور نہیں'' دولتِ بے بہا کا دور دورہ، ایک اندھا سفر ہے جس کی آہٹ اقبال نے بہت پہلے محسوس کر لی تھی:

غبارِ راہ کو بخشا گیا ہے ذوقِ جمال
خرد بتا نہیں سکتی کہ مدعا کیا ہے
قصاص خونِ تمنا کی مانگیے کس سے
گناہ گار ہے کون اور خوں بہا کیا ہے

چند اشعار اور ملاحظہ کیجیے:

ابھی تک آدمی صیدِ زبونِ شہر یاری ہے
قیامت ہے کہ انساں نوعِ انساں کا شکاری ہے
نظر کو خیرہ کرتی ہے چمک تہذیبِ حاضر کی
یہ صناعی مگر جھوٹے نگوں کی ریزہ کاری ہے

تدبر کی فسوں کاری سے محکم ہو نہیں سکتی
جہاں میں جس تمدن کی بنا سرمایہ داری ہے

سچے دل اور پختہ نظر سے دیکھیے تو احساس ہوتا ہے کہ آج کی صارفی دنیا کے تمام آثار اقبال کے شعروادب میں جذب و پیوست ہیں۔ ہدایتیں ہی نہیں بشارتیں بھی ہیں جو آج سے کئی دہائی قبل پیش کی گئی تھیں کہ اقبال کی چشمِ بینا نے ایام آئندہ کو اپنے وجدان میں محسوس کرلیا تھا جو سوال بن کر اقبال کی شاعری میں فکرو فلسفہ کا روپ اختیار کیے ہوئے ہے:

زندگی کا راز کیا ہے، سلطنت کیا چیز ہے ؟
اور یہ سرمایہ و محنت میں ہے کیسا خروش؟

ہر بڑے شاعر کے یہاں حیات وکائنات سے متعلق سوالات ہوتے ہیں جو اس کے باطنی اضطراب کا تخلیقی اظہار ہوتے ہیں۔ یہی اضطراب کبھی سوال تو کبھی جواب، کہیں للکار، تو کہیں آہ وفغان، کہیں نالۂ نیم شبی، تو کہیں ادراک وآگہی اور کہیں رمز کائنات اور اسرارِ حیات کی شکل اختیار کر لیتے ہیں جن کی تعبیری اور تفہیمی گونج دور تک سنائی دیتی ہے۔ اقبال کی انفرادیت یا اُن کی پیغمبرانہ فطرت اُنھیں اشاریت ورمزیت سے زیادہ واشگاف تخاطب کے لئے مجبور کرتی ہے کہ یہی اُن کا درد ہے، آہنگ ہے اور مقصد شاعری اور شاید مقصدِ حیات بھی۔ اسی لئے وہ مخاطبانہ انداز میں بار بار کہتے ہیں:

کھول آنکھ، زمیں دیکھ، فلک دیکھ، فضا دیکھ
مشرق سے اُبھرتے ہوئے سورج کو ذرا دیکھ
اس جلوۂ بے پردہ کو پردوں میں چھپا دیکھ
ایاّم جدائی کے ستم دیکھ، جفا دیکھ
بے تاب نہ ہو معرکۂ بیم ورجا دیکھ!
ہیں تیرے تصرف میں یہ بادل، یہ گھٹائیں
یہ گنبدِ افلاک، یہ خاموش فضائیں
یہ کوہ، یہ صحرا، یہ سمندر، یہ ہوائیں

تھیں پیش نظر کل تو فرشتوں کی ادائیں
آئینۂ ایام میں آج اپنی ادا دیکھ!

یہ آج اقبال کا موجودہ پل نہیں ہے بلکہ اُن کا آنے والا کل بھی ہے اور مسائل کا حل بھی۔عزم وحوصلہ سے پُر اقبال کا یہ انسان دوست کلام آج ایک بار پھر انسان کو اپنی ادا، اپنا عمل، اپنے بانکپن (جس میں خودی اور وقار بھی پوشیدہ ہے) پر غور وفکر کی دعوت دے رہا ہے۔محاسبہ کے لئے آمادہ کر رہا ہے کہ اس کی ترقیاں، تبدیلیاں اُسے کہاں سے کہاں لے گئیں۔جس اقتدار اور مشین کی اقبال نے معنی خیز مخالفت کی تھی کہ جس کی وجہ سے اقبال کی مخالفت کی گئی اور انھیں تنگ نظر اور دقیانوسی شاعر کہا گیا، آج وہی انسان غلام بن کر رہ گیا ہے۔اپنے ہی بنائے جال میں پھنس گیا ہے۔اگر اقبال ایک طرف یہ کہتے ہیں:

ترے علم و محبت کی نہیں ہے انتہا کوئی
نہیں ہے تجھ سے بڑھ کر سازِ فطرت میں نوا کوئی

تو دوسری طرف یہ بھی کہتے ہیں:

بندگی میں گھٹ کے رہ جاتی ہے اِک جوئے کم آب
اور آزادی میں بحرِ بیکراں ہے زندگی

اور یہ بھی:

مقامِ بندگی دے کر نہ لوں شانِ خداوندی

اِسی لئے اقبال سرکشی، انکار اور نفی کو بھی پسند کرتے ہیں۔اُنھیں انسان کا جنت سے نکالا جانا پسند آتا ہے لیکن دنیاوی جنت میں گم ہو جائے یعنی آفاق میں گم ہو جائے یہ اُنھیں پسند نہیں کہ وہ چاہتے ہیں کہ آفاق اُس میں گم رہے، اِسی لئے وہ قدم قدم پر خودی مردِ کامل وغیرہ کا تصور پیش کرتے ہیں۔

آج کی کاروباری سوچ سود وزیاں میں ڈوبی ہوئی نفسیات اور عالم کاری کی گرفت میں پھنسے انسانوں کے درمیان اقبال کے اِن تصورات کو ازسرِنو سمجھنے اور پیش کرنے کی ضرورت ہے۔اقبال خود ہی اشارہ کر گئے تھے:

مری صراحی سے قطرہ قطرہ نئے حوادث ٹپک رہے ہیں
میں اپنی تسبیح روز و شب کا شمار کرتا ہوں دانہ دانہ

تمھاری تہذیب اپنے خنجر سے آپ ہی خودکشی کرے گی
جو شاخِ نازک پہ آشیانہ بنے گا ناپائیدار ہو گا

اقبال محض بیسویں صدی کے شاعر نہ تھے۔ انسانیت سے متعلق اُن کی فکرمندی اور کائنات کے حوالے سے اُن کی خردمندی اکیسویں صدی میں بھی اُن کی مثبت و مستحکم شناخت قائم کررہی ہے کہ اقبال کی ضرورت کل کے مقابلے میں آج زیادہ ہے، اس لئے کہ اقبال کی شاعری میں حیات کی سچائیاں بول رہی ہیں اور اقبال کی فکر میں کائنات کی صدیاں بولتی نظر آتی ہیں۔ وہ فکر اور وہ شاعری جو انسانی سماج کے رگ و پے میں سمائی ہوئی ہے اور جو ہماری عالمی اور انسانی تہذیب کا حصہ ہے۔ اس لئے یہ کہنا نہ کل غلط تھا اور نہ آج غلط ہے کہ اقبال عالمِ انسانیت کے شاعر ہیں۔ عالمی انسانی برادری کی بیداری کے شاعر ہیں اور اُن کے اِس مرتبہ سے اُن کے دوسرے مرتبوں کو نقصان نہیں پہنچتا بلکہ اُس کو طاقت اور تقویت ملتی ہے، بس ذرا پھیل کر لامحدود طریقہ سے دیکھنے اور سمجھنے کی ضرورت ہے۔

# علامہ اقبال اوراحترام آدم

پروفیسر محمد شاہد حسین

شاعری کے سلسلے میں اکثر دانشوراس بات پر متفق نظر آتے ہیں کہ بہترین الفاظ کی بہترین ترتیب ،آہنگ ، اسلوب تحریر کی خوبی اور موضوع ومعنی کی رفعت وبلندی کے متوازن امتزاج سے عظیم شاعری وجود میں آتی ہے،موضوع ومعنی کی رفعت وبلندی سے مراد ایسے موضوعات ہیں جوانسانی زندگی سے قریب ہوں، جوانسانی زندگی کے لئے اہم ہوں۔جن کے پڑھنے یاسننے سے قاری یا سامع کے اندر شعوری یا غیر شعوری طور پر فرحت وانبساط یاغم والم کی کوئی نہ کوئی کیفیت پیدا ہوتی ہواور جس سے ہمارے علم میں،شعورذات اور پروازفکر میں کسی قسم کا اضافہ ہوتا ہو، یہ کیفیات جتنی زیادہ ہوں گی اسی اعتبار سے شاعری میں رفعت اور بلندی پیدا ہوگی۔

اس نقطۂ نظر سے علامہ اقبال کی شاعری کا جائزہ لیں توان کے یہاں بہترین الفاظ کی بہترین ترتیب کے ساتھ ساتھ زیادہ تر موضوعات بھی انسانی زندگی سے ہی سروکار رکھتے ہیں۔خواہ اسرارخودی ہو، رموز بےخودی ہو، مردمومن ہو، عشق ہو، عقل ہو، مذہب ہو، ملوکیت ہو، اشتراکیت ہو یا احترام آدمیت و انسان دوستی، سب انسانی زندگی کے مسائل کا احاطہ کرتے اوراس کے بارے میں ایک نظریہ ولائحہ عمل پیش کرتے ہیں۔ایسا اس لئے ہے کہ بقول مجنوں گورکھپوری:۔

> ”اقبال اردو کا پہلا شاعر ہے جو مفکر بھی ہے اور صاحب پیغام بھی ۔۔۔۔۔اور اردو شاعری میں اقبال پہلی ہستی ہیں جن کو صحیح معنی میں مفکر کہا جاسکتا ہے کیونکہ ان کی شاعری کی بنیاد ایک خاص نظام فکر یعنی Ideology پر ہے۔ان خیالات میں ترتیب وتسلسل اوراستدلال ونتیجہ نظر آتا ہے۔“[1]

خصوصاً علامہ اقبال نے انسان دوستی اوراحترام آدم کا نظریہ جس خلوص، گہرائی اور صداقت

[1] مجنوں گورکھپوری، اقبال کا اجمالی تبصرہ، مشمولہ۔اقبال مذاکرے کے چند مقالات۔جوہرلال نہرو یونیورسٹی ۱۹۷۷،صفحہ ۵۹

سے پیش کیا شاید ہی کسی شاعر نے پیش کیا ہو۔شاید ہی کوئی شاعر ہو جسے جوانوں کی تن آسانی نے خون کے آنسو رلایا ہو اور شاید ہی کوئی شاعر ہو جس نے یہ کہا ہو کہ۔۔

برتر از گردوں مقام آدم است　　اصل تہذیب احترام آدم است

دراصل دوسرے انسانوں کے تئیں بھلائی کرنے، بھلائی سوچنے اور شفیق و ہمدرد ہونے کا نام انسانیت، انسان دوستی یا احترام آدم ہے۔انگریزی میں اس کا مفہوم ہیومنزم (Humanism) سے ادا کیا جاتا ہے ۔آکسفورڈ انگلش ڈکشنری میں اس کی
تعریف اس طرح کی گئی ہے۔

HUMANISM: A system of thought concerned with human affair ethics (not theology) promotion of human welfare.

آکسفورڈ ایڈوانس لرنرز ڈکشنری میں اسے یوں بیان کیا گیا ہے۔

HUMANISM: A system of thought that considers the solving human problems with the help of reason it is more important than religious belief. It imphasizes the fact that the basic nature of human being is good.

انسائیکلوپیڈیا برٹینکا کی رُو سے وہ روش جس میں انسان اور انسانی اقدار کو ہی اولین ترجیح دی جاتی ہو انسان دوستی کہلاتی ہے۔کہا جاتا ہے کہ مغرب میں ہومر نے سب سے پہلے یونانیوں کو انسانی عظمت سے روشناس کرایا۔اس نے آزاد انسان کا جو تصور پیش کیا ہے اس میں جذبۂ بندگی بھی پُراز سپردگی نہیں بلکہ خدا کا تصور رفیقانہ اور مساویانہ ہے۔[1] لیکن اس سے پہلے یونان کی تاریخ میں ایک شخص یوریپڈیز بھی گذرا ہے (۴۸۵ سے ۴۰۶ ق م)۔اس کا شمار یونانی ڈرامے کے ارکان ثلاثہ میں ہوتا ہے۔اس نے احترام آدم کا

۱۔حاتم رام پوری۔تصور بشر اور اقبال کا مرد مومن۔مکتبہ جامعہ نئی دہلی۔۱۹۷۹ء ص ۸

اپنے عہد کے لحاظ سے منفرد نظریہ پیش کیا۔

یوریپڈیز کے زمانے میں یونانیوں کا خیال تھا کہ انسانوں پر تمام آفات و بلایات دیوتاؤں کی ناراضگی کی وجہ سے آتی ہیں۔ چنانچہ ان کی پرستش کرتے رہنا چاہئے۔ یوریپڈیز نے اس خیال سے بغاوت کی، اس کا کہنا تھا کہ ہمیں ایسے دیوتاؤں کی پرستش نہیں کرنی چاہیے جو انسانوں کو اپنے ظلم وستم کا شکار بنائیں اور لوگ جن کی مصیبتیں جھیلیں۔ اس نے اپنے ڈراموں میں انسانی عظمت کو بہت اہمیت دی ہے۔ وہ اپنے ڈراموں میں دیوتاؤں کی تعریف کے بجائے انسانی جذبات کی عکاسی کرتا ہے۔

سب سے پہلے چودھویں صدی کے وسط میں اٹلی کے ایک شخص PETRARCH نے اپنی تحریروں سے باقاعدہ انسان دوستی کی تحریک کی ترویج کی جو بعد میں تمام یوروپ میں پھیل گئی۔ اس تحریک نے انسان کی دریافت کی۔ اس کے تحت عام افکار وخیالات کا مظہر انسان ٹھہرا۔ دنیاوی زندگی سے لگاؤ اور اس کو زیادہ سے زیادہ پر آسائش بنانے پر زور دیا گیا۔

اقبال ان مغربی تصورات سے بھی واقف تھے۔ مگر انہیں جس تصور نے متاثر کیا وہ عظمت بشر کا اسلامی تصور تھا۔ اسلام نے انسان کو تمام مخلوقاتِ ناری وخاکی پر فضیلت دی اور رب العالمین نے اس کے لئے ساری کائنات مسخر کردی اور اس سے بڑی بات کیا ہوگی کہ اسے خدا کا پرتو اور زمین پر اس کا نائب قرار دیا۔ اسلام میں انسانوں پر انسانوں کے حقوق ادا کرنے کی سخت تاکید کی گئی ہے۔ یہاں تک کہ بعض صورتوں میں حقوق اللہ سے زیادہ حقوق العباد ادا کرنے پر زور دیا گیا۔ اس کے علاوہ اسلام میں سماجی مساوات، رنگ ونسل کی بنا پر تفریق نہ کرنا، عمل وانصاف کا طریقہ، رزق حلال کی تلقین، منصفانہ معاشی نظام، سرمایہ داری کی مخالفت، ذخیرہ اندوزی سے نفرت، انسانی فلاح وبہبود کی یہ تمام چیزیں عظمت آدم کے اعتراف میں ہیں۔ چنانچہ علامہ اقبال نے اپنے احترام آدم کے تصور کو انہیں اسلامی انوار سے منور کیا ہے۔

خودی کے نگہباں کو ہے زیر ناب
وہ ناں جس سے جاتی رہے اس کی آب

وہی ناں ہے اس کے لئے ارجمند
رہے جس سے دنیا میں گردن بلند

اے طائر لاہوتی اس رزق سے موت اچھی
جس رزق سے آتی ہو پرواز میں کوتاہی

تمیز بندہ و آقا فساد آدمیت است
حذر اے چیرہ دستاں سخت ہیں فطرت کی تعزیریں

اس سے بڑھ کر اور کیا فکر و نظر کا انقلاب
بادشاہوں کی نہیں اللہ کی ہے یہ زمیں

اقبال کا امتیاز ہے کہ انہوں نے عظمت بشر کو روحانی بنیاد فراہم کی۔ انہوں نے انسانی عظمت کا وہ تصور پیش کیا جس پر فرشتے بھی رشک کرنے لگے اور اس کی ذات میں انہیں بھی کوکبی اور مہتابی نظر آنے لگی۔

عطا ہوئی ہے تجھے روز و شب کی بیتابی
خبر نہیں کہ تو خاکی ہے یا کہ سیمابی

سنا ہے خاک سے تیری نمود ہے لیکن
تری سرشت میں ہے کوکبی و مہتابی

جمال اپنا اگر خواب میں بھی تو دیکھے
ہزار ہوش سے خوشتر تری شکر خوابی

اور روح ارضی آدم کا استقبال کرتے ہوئے کہتی ہے۔

ہیں تیرے تصرف میں یہ بادل یہ گھٹائیں
یہ گنبدِ افلاک، یہ خاموش فضائیں

یہ کوہ، یہ صحرا، یہ سمندر، یہ ہوائیں
تھیں پیش نظر کل تو فرشتوں کی ادائیں
آئینۂ ایام میں آج اپنی ادا دیکھ
سمجھے گا زمانہ تری آنکھوں کے اشارے
دیکھیں گے تجھے دور سے گردوں کے ستارے

ناپید ترے بحر تخیل کے کنارے
پہنچیں گے فلک تک تری آہوں کے شرارے
تعمیر خودی کر اثرِ آہِ رسا دیکھ
خورشید جہاں تاب کی ضو ترے شرر میں
آباد ہے اک تازہ جہاں تیرے ہنر میں

جچتے نہیں بخشے ہوئے فردوس نظر میں
جنت تری پنہاں ہے ترے خون جگر میں
اے پیکر گل کوشش پیہم کی جزا دیکھ

اقبال کی انسان دوستی کے مختلف رنگوں میں سے ایک یہ بھی ہے کہ وہ انسانوں کو اس عروج پر دکھانا چاہتے ہیں جس سے انجم بھی سہمے جاتے ہیں۔

عروج آدمِ خاکی سے انجم سہمے جاتے ہیں
کہ یہ ٹوٹا ہوا تارا مہہ کامل نہ بن جائے
حضور حق میں اسرافیل نے میری شکایت کی
یہ بندہ وقت سے پہلے قیامت کر نہ دے برپا

اقبال کے یہاں کہیں کہیں تصوریت Idealism پیدا ہو جاتی ہے۔ خصوصاً جب وہ مرد مومن اور انسان کامل کی بات کرتے ہیں لیکن یہ تصوریت نہیں بلکہ انسان دوستی کے جذبے کی شدت ہے جو اسے مثالی بنا کر پیش کرتی ہے۔

اقبال کا فلسفۂ خودی بھی شعور ذات کے ذریعہ عظمت انسان کو بلند کرنے کا ہی نظریہ ہے۔ وہ انسانی عظمت کے ارتقاع کے لئے خودی کی حفاظت لازمی قرار دیتے ہیں۔ وہ چاہتے تھے کہ اس کے ذریعہ انسان کو عرفان انسان حاصل ہو اور اسے حقیقی سلامتی اور حقیقی بہتری کا راستہ مل جائے۔

یہ کارگہہ حیات اپنے تمام تر حسن کے باوجود ہنگامۂ محشر سے کم نہیں۔ انسان خودی کے ذریعہ اس کی تسخیر کر سکتا ہے۔ خودی کا کمال یہی ہے اور اقبال کے نزدیک انسان اور انسانیت کی معراج یہی ہے۔

آزادی انسان کا پیدائشی حق ہے، غلامی انسانی زندگی اور معاشرے کے لئے سب سے بڑی لعنت ہے، غلامی جسم وجان کے ساتھ فکر وضمیر کو بھی بے جان اور بے روح بنا دیتی ہے، انسان دوستی کا تقاضا ہے کہ انسان دوست اس کے خلاف احتجاج کرے، اس کے بارے میں بیداری لائے۔ علامہ اقبال نے غلامی کی مخالفت کرتے ہوئے اس پر شدید ضرب لگائی۔ وہ آزادئ وطن کے ساتھ ساتھ انسان کی شخصی آزادی کی بھی بات کرتے ہیں۔ ان کا یقین ہے کہ ایک بندۂ آزاد ہی انسانی صلاحیتوں کو بروئے کار لاتے ہوئے تسخیر کائنات کر سکتا ہے۔ چنانچہ کہتے ہیں

ہے بندۂ آزاد خود اک زندہ کرامات

بندگی میں گھٹ کے رہ جاتی ہے اک جوئے کم آب
اور آزادی میں بحر بے کراں ہے زندگی

صنوبر باغ میں آزاد بھی ہے پا بہ گل بھی ہے
انہیں پابندیوں میں حاصل آزادی کو تو کر لے

اقبال کے تصورات نہایت بلند اور عالم انسانیت پر محیط ہیں۔ انہوں نے مسلک انسانی کو آفاقی بنایا۔ بقول مجنوں گورکھپوری اقبال پہلا شاعر ہی نہیں بلکہ ہندوستان کا پہلا شخص ہے جس نے یہ نظریہ پیش کیا کہ خدا و قضا و قدر کے مقابلے میں انسان بھی اپنا ایک مقام رکھتا ہے اور دنیا کی تہذیب و آرائش میں انسانی ارادے اور کوشش کا بھی دخل ہے۔ ہمارے کان پہلی بار ایسی آواز سنتے ہیں جس میں ولولۂ حیات اور پندارِ انسانیت ہے۔ ''محاورہ مابین خدا و انسان'' میں جب خدائے تعالیٰ کی طرف سے ارشاد ہوتا ہے۔

جہاں را ز یک آب و گل آفریدم
تو ایران و تاتار و زنگ آفریدی

من از خاک پولاد ناب آفریدم
تو شمشیر و تیر و تفنگ آفریدی

تبر آفریدی نہال چمن را
قفس ساختی طائر نغمہ زن را

حضرت انسان کی طرف سے اس کا جواب جس لہجے اور اسلوب میں دیا جاتا ہے، اس سے پہلے شاید ہی کسی نے یہ لہجہ یا یہ اسلوب اختیار کرنے کی جرأت کی ہو۔ جواب یوں ہے۔

تو شب آفریدی چراغ آفریدم
سفال آفریدی ایاغ آفریدم

بیاباں و کہسار و راغ آفریدی
خیابان و گلزار و باغ آفریدم

من آنم کہ از سنگ آئینہ سازم
من آنم کہ از زہر نوشینہ سازم

ایک شعر میں انسانیت کا مقام و مرتبہ ملاحظہ کیجیے۔

متاع بے بہا ہے درد و سوز آرزو مندی
مقام بندگی دے کر نہ لوں شان خداوندی

ا۔اشفاق حسین، اقبال اور انسان، آندھرا پردیش ساہتیہ اکیڈمی، حیدر آباد ۱۹۷۸ء

فرشتوں پر انسانی برتری کا مضمون تو دوسرے شعرا بھی باندھتے رہے ہیں۔ یعنی جبرئیل زبوں صیدے تو دوسرے شعراء کے یہاں بھی ہیں مگر انسانی کمند کو یزداں تک صرف اقبال پہنچا سکے۔

در دست جنون من جبریل زبوں صیدے
یزداں بکمند آور اے ہمت مردانہ

اقبال نے سرمایہ داری کے خلاف جس جوش و خروش اور صداقت کے ساتھ آواز اٹھائی وہ بھی ان کی انسان دوستی کی ایک نادر مثال ہے۔

مکر کی چالوں سے بازی لے گیا سرمایہ دار
انتہائے سادگی سے کھا گیا مزدور مات

کب ڈوبے گا سرمایہ پرستی کا سفینہ
دنیا ہے تری منتظرِ روزِ مکافات

اے کہ تجھ کو کھا گیا سرمایہ دارِ حیلہ گر
شاخ آہو پر رہی صدیوں تلک تیری برات

دست دولت آفریں کو مزدیوں ملتی رہی
اہل ثروت جیسے دیتے ہیں غریبوں کو زکات

جس کھیت سے دہقان کو میسر نہ ہو روزی
اس کھیت کے ہر خوشۂ گندم کو جلا دو

یہ اردو شاعری کی بالکل نئی آواز تھی۔علامہ اقبال نے انسان کے شعورذات کو جس طرح بیدار کیا کوئی اور نہ کرسکا اور اسی کے ساتھ اُنہوں نے ذوق سعی وعمل بھی پیدا کیا، اور اس کے ذہنی میلانات کو ایک نئی سمت کی طرف رواں کردیا۔

تصوف کا ایک نظریہ یہ بھی ہے کہ خدا بندوں کے دلوں میں رہتا ہے اگر خدا تک پہنچنا ہے تو پہلے بندوں کے دلوں تک پہنچو۔اس سلسلے میں علامہ اقبال کہتے ہیں کہ۔

خدا کے عاشق تو ہیں ہزاروں بنوں میں پھرتے ہیں مارے مارے
میں اس کا بندہ بنوں گا جس کو خدا کے بندوں سے پیار ہو گا

اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ اقبال کا عقیدہ بھی معرفت حق کا وہی راستہ ہے جو انسان دوستی سے گذرتا ہے اور انسان دوستی کے زوال کو زوال آدمیت سے تعبیر کرتے ہوئے ''ضرب کلیم'' میں کہتے ہیں۔

اسی کوکب کی تابانی سے ہے تیرا جہاں روشن
زوال آدم خاکی زیاں تیرا ہے یا میرا

اقبال کے نزدیک انسان سے ہمدردی ہی انسان دوستی کی بنیاد ہے چنانچہ وہ ہر انسان کے دل کو ہمدردئ انسان سے لبریز دیکھنا چاہتے ہیں اور کہتے ہیں۔

شاہد قدرت کا آئینہ ہو دل میرا نہ ہو
سر میں جز ہمدردیٔ انسان کوئی سودا نہ ہو

مجنوں گورکھپوری کے اس قول سے ہماری بات کو تقویت پہنچتی ہے کہ

''ان کی شاعری کا اصل جوہر نہ حجازیت ہے نہ عقابیت بلکہ وہ انسانیت ہے جو ہر زمانے میں قابل تسلیم چیز سمجھی جائے گی۔ آئندہ نسلیں اقبال کی جس چیز کو اپنے لئے باعث خیرو برکت تصور کریں گی وہ ان کا نہ ہندی نغمہ ہو گا نہ حجازی لے بلکہ انسانیت اور آفاقیت کی دھن کے وہ ارتعاشات ہوں گے جن سے ان کی ساری شاعری گونج رہی ہے اور جن کی انسانی تہذیب کو اپنی بقا اور ترقی کے لئے ہمیشہ ضرورت ہو گی۔''[۱]

---

مجنون گورکھپوری، اقبال کا اجمالی تبصرہ، مشمولہ، اقبال مذاکرے کے چند مقالات، جواہر لال نہرو یونیورسٹی، نئی دہلی ۱۹۷۷ء، صفحہ ۷۶

# ساقی نامہ

پروفیسر مجید مضمر

اقبال نے دو ساقی نامے لکھے ہیں۔ایک اردو میں جس کا شمار بال جبریل کی نمائندہ نظموں میں ہوتا ہے اور دوسرا فارسی میں جو"پیام مشرق" میں شامل ہے۔اساتذہ نے مختلف ہیئتوں اور اصناف میں ساقی نامے لکھے ہیں۔اقبال کا فارسی ساقی نامہ غزل کی ہیئت میں ہے۔یہ وادیٔ کشمیر کی رعنائی وزیبائی کے حسین تذکرے سے شروع ہوتا ہے۔بیس اشعار پر مشتمل اس ساقی نامے کے پہلے دس اشعار فردوس بروئے زمین کی تعریف وتوصیف میں ہیں۔

تو گوئی کہ یزداں بہشت بریں را          نہاد است در دامنِ کوہسارے
کہ تا رحمتش آدمی زادگاں را          رہا سازد از محنت انتظارے
چہ خواہم دریں گلستاں گر نہ خواہم          شرابے، کبابے، ربابے، نگارے

باقی ماندہ اشعار میں کشمیریوں کی زبوں حالی کو پیش کیا گیا ہے اور ان ہی میں وہ مقبول اشعار بھی شامل ہیں جن کا حوالہ اقبالیاتی تحریروں میں عام طور پر دیا جاتا ہے۔

کشیری کہ بابندگی خو گرفتہ          بتے می تراشد ز سنگِ مزارے
ضمیرش تہی از خیالِ بلندے          خودی ناشناسے ز خود شرمسارے
بریشم قبا خواجہ از محنتِ او          نصیب تنش جامۂ تار تارے
نہ در دیدۂ او فروغ نگاہے          نہ در سینۂ او دلِ بے قرار

فارسی ساقی نامہ ایک مخصوص مکانی سیاق رکھتا ہے لیکن محولہ بالا اشعار میں خودی اور محنت وسرمایہ کے تعلق سے جو اشارے ملتے ہیں کم از کم ان کی بنا پر اس کا ایک تعلق اردو ساقی نامے سے ہے ورنہ اردو ساقی نامے کے ساتھ اس کا موازنہ کرنا دور کی کوڑیاں لانے کے مترادف ہے۔

اردو ساقی نامہ کا شمار اقبال کی نمائندہ اور اہم ترین تخلیقات میں ہوتا ہے۔اقبال کی طویل نظموں

میں یہ روانی ونغمگی، خیالات کے وفور، تخلیقی برتاؤ اور فکر کے شعری پیکر میں ڈھل جانے کی رو سے منفرد اور ممتاز ہے۔ ہیئتی اعتبار سے یہ ایک مثنوی ہے اور اس میں مثنوی کی ایک مقبول اور رواں بحر یعنی بحر متقارب مقصور یا محذوف (فعولن فعولن فعولن فعل/فعول) کو استعمال کیا گیا ہے۔ فردوسی کے شاہنامہ اور نظامی کے سکندر نامہ جیسی رزمیہ مثنویوں، سعدی کی بوستان خیال جیسی اخلاقی مثنوی اور میر حسن کی سحر البیان ایسی بزمیہ مثنوی کے لیے یہی بحر استعمال ہوئی ہے۔ اقبال نے اگرچہ مثنوی مولانا روم کی بحر کو زیادہ پسند کیا ہے لیکن فارسی میں اس بحر کا بھی استعمال کیا ہے۔ البتہ اردو میں ساقی نامہ ہی اس بحر کی نمائندہ مثال ہے کیونکہ اردو میں چند ہی اشعار اس وزن میں ہیں یا پھر بانگِ درا میں شامل بچوں کی نظم ''ماں کا خواب''۔ اردو میں سحر البیان کے علاوہ میر کی مثنوی خواب وخیال، شعلہ عشق (شعلہ شوق) اور شکار نامہ، صفی لکھنوی کا ساقی نامہ موسوم بہ قذاب اور واجد علی شاہ کی مثنوی ثبات القلوب اس بحر کی خاص مثالیں ہیں۔ ثبات القلوب کو اردو کی طویل ترین مثنوی بھی کہا جاتا ہے۔

فلک عشق ہے کہکشاں عشق ہے　　　زمیں عشق ہے آسماں عشق ہے
لبوں پہ رہا تو ہنسی آگئی　　　نگہ میں رہا آنکھ شرما گئی

نظیر اکبر آبادی کی تین میں سے دو مثنویاں اسی بحر میں ہیں جن کے دو اشعار یہاں درج کیے جاتے ہیں۔

عجب دلکشا عالمِ حسن ہے　　　عجب دل فزا عالم حسن ہے

..........

عجب عشق کا رتبہ و جاہ ہے　　　عجب عشق کی رسم اور راہ ہے

غرض اقبال نے ساقی نامہ کے لیے اس مقبول اور سحر البیان میں استعمال ہونے والی بحر کو بلا وجہ استعمال نہیں کیا ہے۔ اقبال کے یہاں مثنوی یا مثنوی نما نظموں کی تعداد قابل لحاظ ہے کیونکہ خیال کے وفور اور افکار کے بیان کے لیے اقبال نے اسے زیادہ موزون پایا ہے لیکن بحر متقارب کا انتخاب ساقی نامہ کے مزاج کو مدنظر رکھ کر اقبال کے حسن انتخاب اور انتخاب حسن پر دلالت کرتا ہے۔ چنانچہ ساقی نامہ سے متاثر ہو کر ہی سردار جعفری نے اپنی مثنوی جمہور نامہ (۱۹۴۶) کے لیے یہی بحر استعمال کی ہے۔

اٹھو ہند کے باغبانو اٹھو　　　اٹھو انقلابی جوانو اٹھو

یا پھر جاں نثار اختر نے امن نامہ نام کی مثنوی نما نظم اسی بحر میں لکھی۔ اس نظم کی ابتداء ساقی نامہ سے خطاب کرکے کی گئی ہے۔ گریز یوں ہے۔

اڑا تیرے چہرے کا کیوں رنگ ہے
ارے تجھ کو بھی خطرۂ جنگ ہے

ساقی نامہ اقبال کی طویل نظموں میں شامل ہے۔ ۱۹۹ اشعار کی یہ نظم بھی اقبال کی دوسری طویل نظموں کی طرح الگ الگ حصوں ربندوں پر مشتمل ہے۔ ایڈگر ایلن پو نے اپنے ایک مضمون The Poetic Principle میں طویل نظم کے وجود سے انکار کرتے ہوئے اس اصطلاح کو A Flat Contradiction in Terms کہا ہے۔ پو کے بقول طویل نظم وحدت تاثر کی حامل نہیں ہوسکتی اور اس میں تحیر کو قائم رکھنا محال ہے کیونکہ تحیر لحاتی اور مختصر ہوتا ہے۔ پو نے غیر ضروری اختصار کو بھی عیب گردانا ہے کیونکہ اس سے نظم مقولہ سازی یا معمہ میں بدل جاتی ہے۔ اقبال کی طویل نظمیں اتنی طویل تو نہیں ہیں پھر بھی ان میں جُز بندی کا عمل ملتا ہے۔ مسجد قرطبہ آٹھ بند پر مشتمل ہے اور ہر بند نظم کا حصہ ہونے کے باوجود خود مکتفی اور آزاد بھی ہے۔ یہی حال ذوق وشوق کا ہے۔ ساقی نامہ میں سات بند ہیں اور ہر بند جزوِ نظم بھی ہے اور اپنے آپ میں آزاد بھی۔ آل احمد سرور نے شاید اسی لیے اقبال کی طویل نظموں کو چھوٹی نظموں کا مجموعہ قرار دیا ہے۔ تاہم نظم کی تعمیر اور اس کے تعلق سے ارتقائے خیال کی رو سے دیکھیں تو معلوم ہوگا کہ مسجد قرطبہ، ذوق وشوق اور ساقی نامہ تینوں میں الگ الگ اکائیوں کے درمیان وہ ربط ہے جس سے ایک برتر اکائی صورت پذیر ہوتی ہے اور تحیر واستعجاب کو قائم رکھتے ہوئے وحدت تاثر کو پیش کرتی ہے۔

ساقی نامہ کا آغاز بہار کے منظر سے ہوتا ہے۔

ہوا خیمہ زن کاروانِ بہار　　　ارم بن گیا دامنِ کوہسار
گل و نرگس و سوسن و نسترن　　　شہید ازل لالہ خونیں کفن
جہاں چھپ گیا پردۂ رنگ میں　　　لہو کی ہے گردش رگِ سنگ میں
فضا نیلی نیلی ہوا میں سرور　　　ٹھہرتے نہیں آشیاں میں طیور
وہ جوئے کہستان اُچکتی ہوئی　　　اٹکتی لچکتی سرکتی ہوئی

رُکے جب تو سِل چیر دیتی ہے یہ
پہاڑوں کے دل چیر دیتی ہے یہ
ذرا دیکھ اے ساقیِ لالہ فام
سناتی ہے یہ زندگی کا پیام
پلا دے مجھے وہ مئے پردہ سوز
کہ آتی نہیں فصلِ گل روز روز
وہ مے جس سے روشن ضمیرِ حیات
وہ مے جس سے ہے مستیِ کائنات
وہ مے جس میں ہے سوز و سازِ ازل
وہ مے جس سے کھلتا ہے رازِ ازل
اٹھا ساقیا پردہ اس راز سے
لڑا دے ممولے کو شہباز سے

بہار کا یہ منظر جتنا خارجی ہے اس سے کہیں زیادہ داخلی بھی ہے۔ بہار کا کارواں دامنِ کوہسار خیمہ زن ہوتا ہے تو شاعر کے ذہن میں بھی رنگ برنگ پھول کھل اٹھتے ہیں۔ سارا جہاں گویا پردۂ رنگ میں چھپ جاتا ہے۔ پھولوں میں گل ونرگس اور سوسن ونسترن تو ہیں ہی ساتھ ہی لالہ بھی ہے جو بہار کے اس منظر میں نمایاں ہے اور جسے شہیدِ ازل اور خونین کفن کہا گیا ہے۔ کلامِ اقبال میں لالہ کی استعاراتی حیثیت کو مدنظر رکھا جائے تو معلوم ہوگا کہ یہاں گویا اسی کے وجود سے ہر شے قوت وحرکت سے متصف ہے۔ ہر شے رواں دواں ہے۔ رنگ پھیل کر پردہ بن گیا ہے اور رگِ سنگ میں بھی لہو کی گردش ہے، پرندے آشیانوں میں ٹھہرتے ہی نہیں کہ مسلسل پرواز کی طرف مائل ہیں۔ اسی اثنا میں شاعر کی نظر جوئے کہستاں پر پڑتی ہے جو اچکتی، اٹکتی، لچکتی، سرکتی ہوئی بڑی تندی اور تیزی سے رواں ہے اور اس کے بہاو میں وہ شدت ہے کہ اگر پہاڑ بھی رکاوٹ بنے تو اس کا دل چیر کے رکھ دے۔ جوئے کوہستان رواں دواں زندگی کا استعارہ ہے۔ جوئے کوہستاں کے لیے پہلے ضمیر ''وہ'' کا استعمال ہوا ہے جو دوری کو ظاہر کرتا ہے پھر یہ دوری داخلی سطح پر نزدیکی میں بدل جاتی ہے گویا خارجی منظر ایک داخلی کیفیت یا تجربے میں بدل جاتا ہے اور اب ''وہ'' کی بجائے ضمیر ''یہ'' کا استعمال ہوتا ہے۔ گریز کے شعر میں بھی ''یہ'' اور ''ذرا دیکھ'' دراصل پاس کے منظر کو ہی ظاہر کرتے ہیں جو اب داخلی لینڈ اسکیپ بن گیا ہے۔ چنانچہ ساقی کے جمال کو ظاہر کرنے کے لیے بھی لالہ کا سہارا لیا گیا ہے۔

ساقی نامہ کے پہلے شعر میں کاروانِ بہار (یا پھر کارواں اور بہار دونوں) حرکت وتوانائی کا پیکر

ہے۔کارواں مسلسل سفر کا استعارہ ہے۔اس کا ٹھہرنا عارضی ہے۔فصل بہار بھی تو روز روز نہیں آتی۔اس تگ ودو میں بہار کو بھی فرصت کہاں! فصل گل کی مناسبت سے مئے پردہ سوز کی طلب خوب ہے۔ایسی مے کہ جو عرفان وآگہی عطا کرے، جس سے ضمیر حیات روشن ہو اور زندگی اور کائنات کے اسرار ورموز منکشف ہو جائیں اور جس سے مولے کو شہباز سے لڑنے کی ترغیب مل سکے۔

پہلے بند میں کاروانِ بہار، لالہ، لہو کی گردش اور جوئے کوہستاں کے استعاروں سے جو فضا تیار ہوتی ہے وہ رواں دواں زندگی کی فضا ہے جس میں شاعر کے سامنے تغیر وتبدل یا انقلابات کی ایک نئی دنیا نمودار ہوتی ہے۔

زمانے کے انداز بدلے گئے　　نیا راگ ہے ساز بدلے گئے
ہوا اس طرح فاش رازِ فرنگ　　کہ حیرت میں ہے شیشہ باز فرنگ
پرانی سیاست گری خوار ہے　　زمیں میر و سلطاں سے بیزار ہے
گیا دور سرمایہ داری گیا　　تماشا دکھا کر مداری گیا
گراں خواب چینی سنبھلنے لگے　　ہمالہ کے چشمے اُبلنے لگے
دل طورِ سینا و فاراں دو نیم　　تجلی کا پھر منتظر ہے کلیم
مسلماں ہے توحید میں گرم جوش　　مگر دل ابھی تک ہے زنار پوش
تمدن تصوف شریعت کلام　　بتانِ عجم کے پجاری تمام
حقیقت خرافات میں کھو گئی　　یہ اُمت روایات میں کھو گئی
لبھاتا ہے دل کو کلام خطیب　　مگر لذت شوق سے بے نصیب
بیاں اس کا منطق سے سلجھا ہوا　　لغت کے بکھیڑوں میں الجھا ہوا
وہ صوفی کہ تھا خدمت حق میں مرد　　محبت میں یکتا حمیت میں فرد
عجم کے خیالات میں کھو گیا　　یہ سالک مقامات میں کھو گیا
بجھی عشق کی آگ اندھیر ہے
مسلماں نہیں راکھ کا ڈھیر ہے

شاعر کو بدلے ہوئے سازوں پر گونجتے ہوئے نئے راگوں کی آواز سنائی دیتی ہے۔ فرنگی چالبازوں کا راز فاش ہوگیا ہے، میر وسلطان سے زمیں بیزار ہے اور سرمایہ داری کا دور مداری کے تماشے کی طرح ختم ہوگیا ہے۔ ایشیا میں بیداری کی لہر اٹھ رہی ہے۔ نئے دور کے طلوع ہونے کے آثار شاعر کے یہاں امید جگاتے ہیں اور وہ طور سینا اور فاراں کی طرف متوجہ ہوتا ہے لیکن امت مسلمہ کی زبوں حالی پر کڑھتا ہے۔ نظم کا یہ دوسرا بند یہاں سے آخر تک اسی زبوں حالی کے تجزیے سے متعلق ہے شاعر کے خیال میں مسلمانوں کے زوال کا بنیادی سبب عجمی اثرات کا غلبہ ہے یہ غلبہ مسلمانوں کی اجتماعی زندگی کے جملہ شعبوں (تمدن، تصوف، شریعت، کلام) پر ہے۔ محبت وحمیت میں یکتا صوفی وسالک بھی اسی غلبہ کی زد میں بھٹک گیا ہے۔ آتش عشق کے بجھ جانے پر شاعر اظہار تاسف کرتا ہے اور لذت شوق سے تہی مسلمان کو راکھ کے ڈھیر سے تشبیہ دیتا ہے۔

بجھی عشق کی آگ اندھیر ہے
مسلماں نہیں راکھ کا ڈھیر ہے

آتش عشق کو پھر سے فروزاں کرنے کے لیے اور عظمت رفتہ کو بحال کرنے کے لیے شاعر ساقی سے شراب کہن طلب کرتا ہے۔ محولہ بالا شعر میں لفظ اندھیر تاسف اور حیرت کو ظاہر کرتا ہے لیکن اسی لفظ کی رعایت سے تیسرے بند میں جگنو کا استعارہ استعمال ہوا ہے۔

شراب کہن پھر پلا ساقیا　　　وہی جام گردش میں لا ساقیا
مجھے عشق کے پر لگا کر اڑا　　　مری خاک جگنو بنا کر اڑا
خرد کو غلامی سے آزاد کر　　　جوانوں کو پیروں کا استاد کر
ہری شاخ ملت ترے نم سے ہے　　　نفس اس بدن میں ترے دم سے ہے
تڑپنے پھڑکنے کی توفیق دے　　　دلِ مرتضیٰؓ سوزِ صدیقؓ دے
جگر سے وہی تیر پھر پار کر　　　تمنا کو سینوں میں بیدار کر
ترے آسمانوں کے تاروں کی خیر　　　زمینوں کے شب زندہ داروں کی خیر
جوانوں کو سوزِ جگر بخش دے　　　مرا عشق میری نظر بخش دے

مری ناؤ گرداب سے پار کر　　یہ ثابت ہے تو اس کو سیّار کر
بتا مجھ سے اسرار مرگِ حیات　　کہ تیری نگاہوں میں ہے کائنات
مری دیدۂ تر کی بے خوابیاں　　مرے دل کی پوشیدہ بے تابیاں
مرے نالۂ نیم شب کا نیاز　　مری خلوت و انجمن کا گداز
امنگیں مری آرزوئیں مری　　امیدیں مری جستجوئیں مری
مری فطرت آئینۂ روزگار　　غزالانِ افکار کا مرغزار
مرا دل مری رزم گاہِ حیات　　گمانوں کے لشکر یقیں کا ثبات
یہی کچھ ہے ساقی متاعِ فقیر　　اسی سے فقیری میں ہوں میں امیر
مرے قافلے میں لٹا دے اسے　　لٹا دے ٹھکانے لگا دے اسے

شاعر خرد کو غلامی سے آزاد کرنے اور جوانوں کو پیروں کا استاد کرنے کی دعا مانگتا ہے اور ان کے کردار کے جمال و جلال یا صلابت اور جذبۂ عشق کی شدت کے لیے دل مرتضیٰؓ اور سوزِ صدیقؓ کی طلب کرتا ہے۔ وہ اپنا سوزِ جگر، اپنے دیدۂ تر کی بے خوابیاں، اپنی بے تابیاں، اپنا نیاز، اپنا گداز، اپنی امنگیں اور آرزوئیں، امیدیں اور جستجوئیں گمانوں کے لشکر کے مقابلے میں اپنے یقین کا ثبات ______ غرض اپنی ساری متاع اپنے قافلے پر لٹانا چاہتا ہے۔

اس دعائیہ بند کے آخری شعر میں قافلے کا استعارہ پھر سے رواں دواں زندگی کی جانب لے جاتا ہے جس کے بیان پر ساقی نامہ کے اگلے دو بند مشتمل ہیں۔

دما دم رواں ہے یمِ زندگی　　ہر اک شے سے پیدا رمِ زندگی
اسی سے ہوئی ہے بدن کی نمود　　کہ شعلے میں پوشیدہ ہے موجِ دود
گراں گرچہ ہے صحبتِ آب و گل　　خوش آئی اسے محنتِ آب و گل
یہ ثابت بھی ہے اور سیّار بھی　　عناصر کے پھندوں سے بیزار بھی
یہ وحدت ہے کثرت میں ہر دم اسیر　　مگر ہر کہیں بے چگوں بے نظیر
یہ عالم یہ بت خانۂ شش جہات　　اسی نے تراشا ہے یہ سومنات

پسند اس کو تکرار کی خو نہیں		کہ تو میں نہیں اور میں تو نہیں
من و تو سے ہے انجمن آفریں		مگر عین محفل میں خلوت نشیں
چمک اس کی بجلی میں تارے میں ہے		یہ چاندی میں سونے میں پارے میں ہے
اسی کے بیاباں اسی کے ببول		اسی کے ہیں کانٹے اسی کے ہیں پھول
کہیں اس کی طاقت سے کہسار چور		کہیں اس کے پھندے میں جبریل و حور
کہیں جرہ شاہین سیماب رنگ		لہو سے چکوروں کے آلودہ چنگ

کبوتر کہیں آشیانے سے دور
پھڑکتا ہوا جال میں نا صبور

فریب نظر ہے سکون و ثبات		تڑپتا ہے ہر ذرۂ کائنات
ٹھہرتا نہیں کاروانِ وجود		کہ ہر لحظہ ہے تازہ شانِ وجود
سمجھتا ہے تو راز ہے زندگی		فقط ذوق پرواز ہے زندگی
بہت اس نے دیکھے ہیں پست و بلند		سفر اس کو منزل سے بڑھ کر پسند
سفر زندگی کے لیے برگ و ساز		سفر ہے حقیقت حضر ہے مجاز
الجھ کر سلجھنے میں لذت اسے		تڑپنے پھڑکنے میں راحت اسے
ہوا جب اسے سامنا موت کا		کٹھن تھا بڑا تھامنا موت کا
اتر کر جہانِ مکافات میں		رہی زندگی موت کی گھات میں
مذاق دوئی سے بنی زوج زوج		اٹھی دشت و کہسار سے فوج فوج
گل اس شاخ سے ٹوٹتے بھی رہے		اسی شاخ سے پھوٹتے بھی رہے
سمجھتے ہیں ناداں اسے بے ثبات		ابھرتا ہے مٹ مٹ کے نقش حیات
بڑی تیز جولاں بڑی زود رس		ازل سے ابد تک رم یک نفس

زمانہ کہ زنجیر ایام ہے
دموں کے الٹ پھیر کا نام ہے

آغاز میں جوئے کوہستان کا جو پیکر تھا وہ اب وسعت پا کر یم زندگی کے پیکر میں بدل گیا ہے جس کی مدد سے شاعر نے زندگی کی توانائی اور حرکت کا ایک دلآویز نغمہ چھیڑا ہے۔ حیات و کائنات کے مظاہر کا مشاہدہ شعری پیکروں میں ڈھل گیا ہے۔ جن سے قوت حیات کے متنوع پہلوؤں کا انکشاف ہوتا ہے۔ فطرت کا ہر مشاہدہ فکر سے ہم آمیز ہوا ہے۔ معروضیت کی انتہا یہ ہے کہ یم زندگی کے استعارے سے جو فضا پیدا ہوتی ہے اس میں اگرچہ بنیادی حوالہ انسان ہی ہے لیکن اس کی مرکزیت کی ترفع کو نمایاں کرنے کے لیے حیات و کائنات کے دوسرے مظاہر کو بھی اہمیت دی گئی ہے۔ یعنی کائنات کی وسعتوں اور اس کی رنگارنگی کا ذکر جن مناسبتوں سے کیا گیا ہے ان میں دشت و کہسار بھی ہیں، پھول اور ببول بھی، آسماں اور بیاباں بھی، پرندے بھی، آب و گل اور شعلہ و دُود، بھی ____ یعنی بُت خانہ شش جہات کی وحدت میں کثرت اور نت نئی صورتوں کی جلوہ نمائی ہے جہاں تکرار نہیں بلکہ تنوع ہے اور تکوینی قوت تخلیق کے مسلسل عمل میں مصروف ہے۔ زندگی کا نقش مٹ مٹ کے ابھرتا ہے۔ یہ نئی نئی صوتوں میں جلوہ گر ہو کر اپنی تجدید کرتی ہے۔ شاخ حیات سے گل اگر ٹوٹتے ہیں تو اسی سے نئے گل پھوٹتے بھی ہیں۔ اس لیے یہ محض وہم ہے کہ موت زندگی کا پیچھا کرتی ہے جب کہ حقیقت میں زندگی موت کا تعاقب کرتی اور اس پر غالب آنے کے لیے تیز جولاں ہے۔ اس کا ٹھہراؤ فریب نظر ہے کہ اسے تڑپنا پھڑکنا راس آتا ہے اسی لیے اسے منزل سے بڑھ کر سفر پسند ہے۔

پانچویں بند کے آخر پر ازل سے ابد تک پھیلی ہوئی بے پایاں زندگی کے لیے ''دم یک نفس'' کا استعارہ لایا گیا ہے اور چھٹا اور ساتواں بند اسی موج نفس سے شروع ہوتا ہے جسے تلوار سے تعبیر کر کے خودی کا فلسفہ چھیڑا گیا ہے۔

یہ موج نفس کیا ہے؟ تلوار ہے　　　خودی کیا ہے؟ تلوار کی دھار ہے
خودی کیا ہے؟ رازِ درونِ حیات　　　خودی کیا ہے؟ بیداریٔ کائنات
خودی جلوہ بدمست و خلوت پسند　　　سمندر ہے اک بوند پانی میں بند
اندھیرے اجالے میں ہے تابناک　　　من و تو میں پیدا من و تو سے پاک
ازل اس کے پیچھے ابد سامنے　　　نہ حد اس کے پیچھے نہ حد سامنے

زمانے کے دریا میں بہتی ہوئی
ستم اس کی موجوں کی سہتی ہوئی

تجسس کی راہیں بدلتی ہوئی
دما دم نگاہیں بدلتی ہوئی

سبک اس کے ہاتھوں میں سنگِ گراں
پہاڑ اس کی ضربوں سے ریگِ رواں

سفر اس کا انجام و آغاز ہے
یہی اس کی تقویم کا راز ہے

کرن چاند میں ہے شرر سنگ میں
یہ بے رنگ ہے ڈوب کر رنگ میں

اسے واسطہ کیا کم و بیش سے
نشیب و فراز و پس و پیش سے

ازل سے ہے یہ کشمکش میں اسیر
ہوئی خاک آدم میں صورت پذیر

خودی کا نشیمن ترے دل میں ہے
فلک جس طرح آنکھ کے تل میں ہے

خودی کے نگہباں کو ہے زہر ناب
وہ ناں جس سے جاتی رہے اس کی آب

وہی ناں ہے اس کے لیے ارجمند
رہے جس سے دنیا میں گردن بلند

فرو فالِ محمود سے درگذر
خودی کو نگہ رکھ ایازی نہ کر

وہی سجدہ ہے لائق احترام
کہ ہو جس سے ہر سجدہ تجھ پر حرام

یہ عالم یہ ہنگامۂ رنگ و صوت
یہ عالم کہ ہے زیر فرمان موت

یہ عالم یہ بت خانۂ چشم و گوش
جہاں زندگی ہے فقط خورد و نوش

خودی کی یہ ہے منزل اولیں
مسافر! یہ تیرا نشیمن نہیں

تیری آگ اس خاکداں سے نہیں
جہاں تجھ سے ہے تو جہاں سے نہیں

بڑھے جا یہ کوہِ گراں توڑ کر
طلسم زمان و مکاں توڑ کر

خودی شیر مولا جہاں اس کا صید
زمیں اس کی صید آسماں اس کا صید

جہاں اور بھی ہیں ابھی بے نمود
کہ خالی نہیں ہے ضمیر وجود

ہر اک منتظر تیری یلغار کا
تری شوخی فکر و کردار کا

یہ ہے مقصدِ گردش روزگار
کہ تیری خودی تجھ پہ ہو آشکار

تجھے کیا بتاؤں تری سر نوشت تو ہے فاتحِ عالمِ خوب و زشت
حقیقت ہے آئینہ گفتار زنگ حقیقت پہ ہے جامۂ حرف تنگ
مگر تابِ گفتار کہتی ہے بس فروزاں ہے سینے میں شمع نفس
اگر یک سر موئے برتر پرم
فروغِ تجلی بسوزد پرم

خودی کے بارے میں اقبال کے یہ خیالات نئے نہیں ہیں۔ کلام اقبال میں یہ جا بجا بکھرے پڑے ہیں لیکن ساقی نامہ میں خودی کا یہ فلسفہ جس انداز میں پیش ہوا ہے اس کی نظیر اقبال کے اردو کلام میں نہیں ملتی۔ فارسی میں خودی کے تصور سے متعلق بڑے خوبصورت اشعار ملتے ہیں لیکن اردو میں ساقی نامہ کے آخری دو بند خودی کے بیان کے تعلق سے ایجاز واختصار کے بھی حامل ہیں اور سادگی اور دلکشی کے بھی۔ نیز خودی کا حرکی تصور ساقی نامہ کے تھرکتے دھڑکتے اسلوب میں بڑی خوبصورتی کے ساتھ ڈھل گیا ہے۔ خودی بیدارئ کائنات ہے، یہ تجسس کا لامتناہی عمل ہے۔ یہ ازل سے ابد تک پھیلی ہوئی وہ قوت ہے کہ جس کی ضربوں سے پہاڑ گویا ریگ رواں بن جاتا ہے۔ چھٹے بند کا اختتام گریز کے شعر سے ہوتا ہے جو خطابیہ ہے۔ خودی کی ماہیت کے بیان کے بعد اسے آدم خاکی کے دل میں بسا ہوا دکھایا گیا ہے۔ یہاں سے خودی کی نگہبانی کرنے کی تلقین کی گئی ہے۔ رنگ وصوت کا وہ عالم جو موت کے تابع ہو، جہاں زندگی فقط خورد ونوش ہو، جہاں غلامی کی حالت میں غیر کے سامنے سجدہ ریز ہونا پڑے وہ خودی کے نگہبان کی منزل نہیں ہے کیونکہ جہاں اس سے ہے نہ کہ وہ جہاں سے ہے۔ اسے نئے جہانوں کی بھی تسخیر کرنی ہے کہ جو ابھی ظاہر نہیں ہیں اور اپنی رونمائی کے لیے اس کے فکر وعمل اور جذبۂ تسخیر کا انتظار کر رہے ہیں۔

ساقی نامہ کا جو سفر کاروان بہار سے شروع ہوا تھا وہ حیات کے رجز سے ہوتا ہوا خودی کی تلقین پر ختم ہوتا ہے۔ شاعر اسے ختم نہیں کرنا چاہتا کہ اس کے سینے میں شمع نفس فروزاں ہے لیکن وہ حقیقت پہ جامہ حرف کو تنگ پاتا ہے اور تاب گفتار اسے مقصد گردش روزگار کی مزید وضاحت سے روکتی ہے۔ ایسا لگتا ہے کہ ساقی نامہ میں مضمون عالی دراصل خودی ہے جس کے بالیدہ ہونے کا پورا عمل نظم کی تعمیر وتشکیل کرتا ہے۔ اسی صورت میں اس کے سات بند نظم کے سفر کے پڑاؤ ہیں۔ ان سات بند میں معنوی ربط تو ہے ہی

ساتھ ہی ہر دوسرے بند کا آغاز پہلے بند کے اختتام کے ساتھ الفاظ وتراکیب کی رعایت سے بھی جڑا ہوا ہے۔ ممولے کو شہباز سے لڑانے اور زمین کے میر و سلطان سے بیزار ہونے کا تعلق عیاں ہے۔ دوسرے بند کے آخر میں اندھیرا اور اگلے بند میں جگنو، تیسرے بند کے آخر میں قافلہ اور پھر اگلے بند میں 'دمادم رواں'، چوتھے بند کے آخر میں پھڑکتا ہوا کبوتر اور اگلے بند میں تڑپتا ہوا ذرہ، اور پانچویں بند کے آخر میں 'دموں کا الٹ پھیر' اور پھر اگلے بند میں موج نفس ـــــــ ایسی مثالیں ہیں جو نظم میں تلازمہ خیال کا احساس دلاتی ہیں۔ ایک منظر دوسرے منظر کی طرف متوجہ کرتا ہے اور ایک خیال دوسرے خیال کو جنم دیتا ہے اور یوں خیالات کا یہ سلسلہ ایسا بہاؤ ہے جو ساقی نامہ میں جوئے کوہستاں سے یم زندگی تک کے متحرک پیکروں سے ظاہر ہے اور جو نظم کو "چھوٹی نظموں کا مجموعہ" ہونے کے بجائے ایک مکمل شعری اکائی میں صورت پذیر کرتا ہے۔

ساقی نامہ ایک طلسم آفریں نغمہ ہے جس میں حیات اور خودی سے متعلق اقبال کے تصورات بہترین اشعار کے قالب میں ڈھل گئے ہیں۔ زور بیاں کا عالم یہ ہے کہ پوری مثنوی جوئے کوہستاں کی طرح رقص کرتی ہوئی معلوم ہوتی ہے۔ اشعار اچکتے، اٹکتے، لچکتے، سرکتے، تڑپتے، پھڑکتے ہوئے وفور و سرور کا سماں پیدا کرتے ہیں۔ زمانے اور زندگی کی روانی اور جوانی اور جمال فطرت کے سحر انگیز جلوے جس خوبی اور سہولت اظہار کے ساتھ شعری پیکروں میں متشکل ہوئے ہیں وہ قابل دید ہے۔ خیمہ زن، بن دامن، سوسن و نسترن، خونین کفن میں 'ن' کی تکرار یا اچکتی، اٹکتی، لچکتی، سرکتی، میں 'تی' کی تکرار، یا ذرا، زندگی، پردۂ سوز، روز روز، سوز و ساز، راز ازل، شہباز، انداز، راز فرنگ، شیشہ باز اور بیزار میں 'ز' کی تکرار یا پھر بجلی میں، چاندی میں، سونے میں، پارے میں میں 'میں' کی تکرار جس خاص صوتی آہنگ کو پیدا کرتی ہے وہ مثنوی کے معنوی آہنگ کے ساتھ مل گیا ہے۔ پوری مثنوی میں 'ز' کی مسلسل تکرار حرکت کے موتف کو شدید بنا دیتی ہے۔ مصرعوں میں داخلی ترنم کسی میکانکی عمل کا نتیجہ نہیں بلکہ تخلیقی وفور اور اعلیٰ فنی سلیقے کا اعجاز ہے۔ اسی طرح الفاظ وتراکیب کے سلسلے میں اجتماع ضدین یا تضادی اتصال قابل دید ہے۔ رگ سنگ میں لہو کی گردش، پہاڑوں کا دل، جوان اور پیر، ثابت اور سیار، خلوت اور انجمن، گمان اور یقین، فقیر اور امیر، شعلہ اور دُود، وحدت اور کثرت، من اور تو، کانٹے اور پھول، شاہین اور چکور، پست اور بلند، سفر اور حضر، زندگی اور موت، ازل اور ابد، جلوہ بدمست اور خلوت پسند، سمندر اور بوند، اندھیرے اور اجالے، پہاڑ اور

ریگ رواں، انجام اور آغاز، نشیب اور فراز، محمود اور ایاز ____ یہ اور اس طرح کے الفاظ وتراکیب اسی تضادی اتصال کی مثال ہیں جو اشعار کے معنوی ابعاد کو روشن کرتا ہے۔ ساقی نامہ میں زیادہ تر پیکر حرکی ہیں جو بنیادی تجربے سے ہم آہنگ ہیں۔ معنوی اعتبار سے یہ بھی پیکر استعاراتی اظہار کے قریب ہیں جو بیان کی بظاہر سادگی اور روانی کے ساتھ مل کر نظم کو ایک شاہکار بنادیتا ہے۔

# اقبال کی نظر میں نئی نسل کو درپیش مسائل

## ("سید کی لوحِ تربت" کے حوالے سے)

ڈاکٹر دردانہ قاسمی

اے کہ تیرا مرغِ جاں تارِ نفس میں ہے اسیر    اے کہ تیری روح کا طائرِ قفس میں ہے اسیر
اس چمن کے نغمہ پیراؤں کی آزادی تو دیکھ    شہر جو اُجڑا ہوا تھا اس کی آبادی تو دیکھ
فکر رہتی تھی مجھے جس کی وہ محفل ہے یہی    صبر و استقلال کی کھیتی کا حاصل ہے یہی
سنگ تربت ہے مرا گرویدۂ تقریر دیکھ
چشمِ باطن سے ذرا اس لوح کی تحریر دیکھ
مدعا تیرا اگر دنیا میں ہے تعلیمِ دیں!    ترکِ دنیا قوم کو اپنی نہ سکھلانا کہیں
وانہ کرنا فرقہ بندی کے لیے اپنی زبان    چھپ کے ہے بیٹھا ہوا ہنگامۂ محشر یہاں
وصل کے اسباب پیدا ہوں تری تحریر سے    دیکھ! کوئی دل نہ دُکھ جائے تری تقریر سے
محفلِ نو میں پرانی داستانوں کو نہ چھیڑ!
رنگ پر جواب نہ آئیں ان فسانوں کو نہ چھیڑ
تو اگر کوئی مدبّر ہے تو سُن میری صدا    ہے دلیری دست اربابِ سیاست کا عصا
عرض مطلب سے جھجک جانا نہیں زیبا تجھے    نیک ہے نیت اگر تیری تو کیا پروا تجھے
بندۂ مومن کا دل بیم و رجا سے پاک ہے
قوتِ فرماں روا کے سامنے بے باک ہے
ہو اگر ہاتھوں میں تیرے خامۂ مُعجز رقم    شیشۂ دل ہو اگر تیرا مثالِ جامِ جم
پاک رکھ اپنی زبان، تلمیذِ رحمانی ہے تو    ہو نہ جائے دیکھنا تیری صدا بے آبرو
فکر رہتی تھی مجھے جس کی وہ محفل ہے یہی    صبر و استقلال کی کھیتی کا حاصل ہے یہی

("سید کی لوحِ تربت" کے حوالے سے)

سونے والے کو جگا دے شعر کے اعجاز سے
خرمنِ باطل جلا دے شعلۂ آواز سے

(سید کی لوحِ تربت)

علامہ اقبال نے ایک ممتاز شاعر کی حیثیت سے جس طرح جگہ جگہ اپنے فلسفیانہ تصورات کو شاعری بنا کر پیش کرنے کی کوشش کی ہے، اس کی اہمیت اور قدر و قیمت کا اندازہ ان کی شاعرانہ ہنر مندی کے تجزیے سے زیادہ بہتر طور پر لگایا جا سکتا ہے۔ لیکن اس کے ساتھ ہی انھوں نے اپنی شاعری کے ایک بڑے حصے میں اپنی فکر اور تصورات کو پیش کرنے پر اتنی توجہ دی ہے کہ شاعرانہ ہنر مندی بڑی حد تک نظر انداز ہوتی نظر آتی ہے۔ ایسے موقعوں کے لیے انھوں نے گفتار کے اسلوب پر قابو نہ رہنے کا اعتراف خود بھی کیا ہے۔

گفتار کے اُسلوب پہ قابو نہیں رہتا جب روح کے اندر متلاطم ہوں خیالات

ایسے موقعوں پر علامہ کی شاعری پر ان کا فلسفیانہ اور دانش ورانہ وقار غالب رہتا ہے۔ اقبال نے اپنی بہت ساری نظموں میں اپنے زمانے میں درپیش سماجی اور سیاسی مسائل کو بڑی شدت سے محسوس کیا اور ان مسائل پر بڑی وضاحت کے ساتھ اپنی رائے کا اظہار کیا ہے۔ بعض مقامات پر ان مسائل کے اسباب و عوامل کا بھی پتہ لگانے کی کوشش بھی کی ہے۔ مثال کے طور پر جن مسائل سے ان کی ملت، خود ان کے زمانے میں دو چار تھی یا مستقبل میں دو چار ہونے کا اندیشہ تھا، ان سے کبھی انھوں نے آنکھیں چُرانے کی کوشش نہیں کی۔ اس طرح کے مسائل میں سائنسی اور تہذیبی مسائل بھی تھے اور سیاسی یا سماجی مسائل بھی۔ اس لیے جمہوری نظامِ حکومت کی بات ہو یا مادّیت کے فروغ کا مسئلہ ہو یا پھر اپنے زمانے کے مشہور فلسفیانہ تصورات پر رائے دینے کا معاملہ ہو، اقبال کسی بھی معاملے میں خاموشی اختیار کرتے نظر نہیں آتے۔ ہر صورت حال اور ہر طرح کی سماجی اور تہذیبی مشکلات کے حل کی طرف ان کی نظموں اور غزلوں میں بعض اشارے ضرور مل جاتے ہیں۔

علامہ اقبال ۱۸۷۷ء میں پیدا ہوئے تھے، جب سر سید احمد خان کی قومی اور ملّی خدمات کا سلسلہ شروع ہو چکا تھا۔ علی گڈھ میں مدرستہ العلوم اور اس کے بعد محمڈن اینگلو اورینٹل کالج کا وجود عمل میں آچکا تھا،

اور سرسید کی 'علی گڑھ تحریک' اقبال کے لڑکپن کی سب سے طاقت ور قومی تحریک بن چکی تھی۔ ظاہر ہے کہ اقبال کے ذہن پر سرسید کی کوششوں کا گہرا اثر پڑا تھا۔ پھر یہ کہ اقبال کی ذہنی پختگی کے زمانے، یعنی ۱۹۲۰ء میں سرسید کے کالج کو ایک یونیورسٹی کی حیثیت بھی حاصل ہو گئی تھی۔ ان تمام ملی سرگرمیوں سے اقبال کا غیر معمولی طور پر متاثر ہونا اس لیے بھی فطری تھا کہ وہ خود بھی ملتِ اسلامیہ کے زوال کے بنیادی اسباب کی تلاش میں مصروف تھے۔ ان کا تحقیقی مقالہ اسی تلاش و جستجو کا نمونہ تھا۔ اس پورے پس منظر کے نتیجے کے طور پر، علامہ اقبال کی دو نظموں 'سید کی لوحِ تربت' اور 'طلبائے علی گڑھ کالج کے نام' میں سرسید کی کوششوں کا بھرپور اعتراف دیکھا جا سکتا ہے۔ چوں کہ یہاں اقبال کی نظم 'سید کی لوحِ تربت' زیرِ بحث ہے اس لیے سب سے پہلے 'لوحِ تربت' کی معنویت کی طرف یہ اشارہ کرنا ضروری ہے کہ کس طرح سرسید کے خیالات اور تصوّرات کو علامہ اقبال نے اس طرح اپنا لیا ہے کہ اقبال کی زبان سے ان ہی مقاصد کا اظہار ہوا ہے جو مقاصد دراصل سرسید احمد خان کی زندگی کا حاصل تھے۔ اس طرح گویا یہ نظم سرسید کی قبر کی تختی پر لکھی جانے اور زبانِ حال سے سرسید کے مدعا کو سامنے لانے کے مترادف بن جاتی ہے۔ اس نظم میں شاعر اور متکلم کی حیثیت اس طرح تبدیل ہو کر دو ہو جاتی ہے کہ نظم گو تو بہر حال علامہ اقبال رہتے ہیں اور متکلم کے طور پر سرسید احمد خان کے تصوّرات اس نظم میں گونجتے ہوئے نظر آتے ہیں۔

یہ نظم چار بند پر مشتمل ہے، جس کا پہلا بند، یوں تو مُرغِ جاں کے تارِ نفس میں اسیر، اور روح کے طائر کے قفس میں اسیر ہونے کے بعد کے شعر میں "اس چمن کے نغمہ پیراؤں کی آزادی"، کا ذکر کر کے انسانی وجود کے لیے مرغِ جان اسیری اور قفس کے استعاروں کے فوراً بعد آزادی کا متضاد پیکر تخلیق کیا گیا ہے اور تضاد کی اس صنعت سے شعری ہنر مندی کا بھی ثبوت دینے کی کوشش کی گئی ہے۔ پھر یہ کہ "فکر رہتی تھی مجھے جسکی وہ محفل ہے یہی" اور "صبر و استقلال کی کھیتی کا حاصل ہے یہی" کہہ کر اقبال نے سرسید کے بنیادی مقاصد کو نمایاں کر دیا ہے۔ پہلے بند میں ٹیپ کے مصرعے مزید اس بات کو مستحکم کرتے ہیں کہ یہ شاعر کا بیان ہونے کے بجائے سرسید کا مافی الضمیر بن جاتا ہے، جو گویا کہ لوحِ تربت پر کندہ تحریر کے علاوہ اور کچھ نہیں معلوم ہوتا۔

سنگِ تُربت ہے مرا گرویدۂ تقریر دیکھ چشمِ باطن سے ذرا اس لوح کی تحریر دیکھ

پہلے بند کی پیش بندی اور ماحول سازی کے بعد دوسرے، تیسرے اور چوتھے بند میں علامہ اقبال نے براہ راست طریق اظہار اختیار کیا ہے، جس میں فنی صنعتوں سے کم کام لیا گیا ہے اور دانش ورانہ بصیرت سے زیادہ۔ دوسرے بند میں دینی تعلیم کو خاص اہمیت دی گئی ہے اور تعلیم کے معاملے میں مذہبی تعلیم کے ساتھ جدید مادّی اور دنیاوی علوم سے نئی نسل کو باخبر رکھنے کی کوشش کی گئی ہے۔ تاہم یہاں بھی شاعر کا شاعرانہ کردار اس لیے انفرادیت کا حامل بن جاتا ہے کہ دین اور دنیا کے بظاہر متضاد تصور میں یہاں ہم آہنگی بھی پیدا کی گئی ہے۔ یہاں تعلیمِ دین کے ساتھ ترکِ دنیا سے اجتناب دراصل موازنہ اور تقابل کی صورت حال کو بھی نمایاں کر دیتا ہے۔ اس لیے بعد کے اشعار میں خواہ مذہب ہو یا مسلک، فرقہ ہو یا گروہ اور علاقہ ہو یا نسل، ہر طرح کی تفریق سے پرہیز کرنے کی تلقین کی گئی ہے اور فرقہ پرستی کو ہنگامۂ محشر جیسے انتشار اور افراتفری کا پیش خیمہ بتایا گیا ہے۔ اسی طرح آگے کے شعر میں اتحاد و اتفاق اور رواداری کا سبق ''وصل کے اسباب پیدا ہوں تری تحریر سے'' اور ''دیکھ کوئی دل نہ دُکھ جائے تری تقریر سے'' جیسے مصرعوں کی مدد سے یاد دلانے کی کوشش کی گئی ہے۔ اقبال چوں کہ تیزی سے بدلنے والی سماجی اور سیاسی صورت حال میں یہ سمجھنے میں حق بہ جانب نظر آتے ہیں کہ فرقہ بندی میں درحقیقت شدت اور کٹر پن کے امکانات زیادہ ہوتے ہیں اور کسی مشترک کلچر میں اس نوع کی شدت کی گنجائش کم ہوتی ہے۔ علامہ اقبال ایک بیدار مغز اور دور اندیش دانش ور تھے، انھیں بخوبی اندازہ تھا کہ مستقبل میں ہمارے معاشرے کے لیے دین و دنیا کی تفریق کا معاملہ ہو یا کٹر پن کا معاملہ، دونوں ہی نئی نسل کے لیے مہلک ثابت ہو سکتے ہیں۔ چنانچہ اس معاملے میں انھیں زیادہ افادی نقطۂ نظر اپنانے کی ضرورت ہے۔ یہ رویہ اختیار کر کے وہ آگے پیش آنے والی صورت حال میں انتشار اور بے گانگی کا تدارک بھی کرتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ اس بند میں انہوں نے اپنے استاذ معنوی مولانا جلال الدین رومی کے شعر ''تو برائے وصل کردن آمدی + نے برائے فصل کردن آمدی'' کی تعبیر ان الفاظ میں پیش کر دی ہے کہ۔

وصل کے اسباب پیدا ہوں تری تحریر سے     دیکھ! کوئی دل نہ دُکھ جائے تری تقریر سے

اقبال بحیثیت شاعر دراصل اپنی تہذیب سے گہرے طور پر وابستہ رہنے کے ساتھ زمانے کے نئے تقاضوں سے ہم آہنگ رہنے کی تحریک بھی پیدا کرتے ہیں، اور یہ بات بھی واضح کر دیتے ہیں کہ

تہذیب وثقافت کا سفر اسی طرح جاری رہتا ہے کہ تغیر پذیر دنیا میں نا قابلِ عمل باتوں پر اصرار نہ کیا جائے۔ ایسا کرنا دراصل محفلِ نو میں پرانی داستانوں کے چھیڑنے کے مترادف ہے۔

محفلِ نو میں پرانی داستانوں کو نہ چھیڑ!     رنگ پر جو اب نہ آئیں، ان فسانوں کو نہ چھیڑ

اس نظم کے تیسرے بند میں اقبال کا سارا زور نوجوانوں میں اخلاقی جرأت اور حمیت پیدا کرنے پر صرف ہوا ہے۔ اس اخلاقی جرأت کی ضرورت انہوں نے خاص طور پر ان نوجوانوں کے لیے واضح کی ہے، جن کے لیے فکرو تدبّر اور سماجی یا سیاسی شعور بنیادی اہمیت رکھتے ہیں۔ اسی لیے اقبال کہتے ہیں کہ اگر تم نے تفکر اور تدبّر کو زندگی کے معاملات میں کلیدی اہمیت دی ہے اور اس تدبر کو اگر سیاسی شعور میں تبدیل کرنا چاہتے ہو تو اس کا بنیادی وسیلہ عزمِ محکم اور اخلاقی جرأت کو ہونا چاہیے۔ اس لیے سماجی فکر ہو یا عملی سیاست، دونوں مقامات پر اظہار مدعا پر تمہیں غیر معمولی قدرت ہی نہیں بلکہ اپنے خیالات اور انقلابی تصورات کو بے جھجک ظاہر کرنے اور سلیقے سے اپنی بات منوانے کی صلاحیت بھی ضرور ہونی چاہیے۔ مگر اقبال اسی بات پر اکتفا نہیں کرتے، وہ مدبّرانہ جرأت اور گہری بصیرت کی بنیاد، نیک نیتی پر قائم کرنا چاہتے ہیں۔ یعنی اگر ہمارے ذہنی محرکات پاکیزہ ہیں، مقاصد بلند ہیں، سیاسی اور سماجی نظام کو درست کرنے کا پختہ عزم ہے اور اگر ہم ذاتی مفادات اور انفرادی مقاصد سے بلند ہیں تو ان تمام رویّوں کی بنیاد نیک نیتی پر قائم ہونی چاہیے۔ اب اگر ہم اس پس منظر میں موجودہ سیاسی نظام پر ایک طائرانہ نگاہ بھی ڈالیں تو اندازہ لگا سکتے ہیں کہ اربابِ سیاست میں آج اگر کسی چیز کا سب سے زیادہ فقدان ہے تو وہ نیک نیتی اور فکرو تدبّر ہی ہے۔ اب تو یہ کہا جانے لگا ہے کہ موجودہ سیاست میں کوئی شخص روحانی اور اخلاقی زوال کے بغیر کوئی حیثیت اختیار کر ہی نہیں سکتا۔ جب کہ اقبال کی نگاہ میں تدبّر کا معاملہ ہو یا جرأتِ اظہار کا یا پھر نیک نیتی کا، سب کے ڈانڈے ایمان ویقین سے جا کر مل جاتے ہیں۔ اگر کوئی شخص حاکم اور فرماں روا کے سامنے بھی اپنی اخلاقی جرأت کا ثبوت دے سکتا ہے تو اس کے لیے بیم ورجا سے پاک اور چھوٹے چھوٹے فوائد اور نقصانات سے بلند ہونا ضروری ہے۔ اس لیے اقبال کی نظر میں محض ایسا شخص مردِ مومن ہو سکتا ہے جس کا دل اوّل وآخر بیم ورجا سے بھی پاک ہو اور وہ کسی دنیاوی جاہ وجلال سے کبھی مرعوب بھی نہیں ہو سکتا ہو۔

بندۂ مومن کا دل بیم ورجا سے پاک ہے     قوتِ فرماں روا کے سامنے بے باک ہے

ظاہر ہے کہ یہ بے باکی، دل کے غنی ہونے اور خوفِ خدا کے غالب ہونے کے نتیجے میں پیدا ہوتی ہے، اس لیے محض ایک خوفِ خدا یا ذاتِ حقیقی کی فرماں روائی اسے دوسرے تمام صاحبانِ اقتدار سے بے نیاز کردیتی ہے۔ اسی بات کو خود علامہ اقبال نے ایک اور جگہ زیادہ بلاغت سے اس طرح بیان کیا ہے۔

وہ ایک سجدہ جسے تو گراں سمجھتا ہے　　ہزار سجدے سے دیتا ہے آدمی کو نجات

سید کی لوحِ تربت، کے ابتدائی تین بند میں دینی کے ساتھ دنیاوی تعلیم، فرقہ وارانہ ہم آہنگی، بقائے باہمی، سیاسی شعور اور جرأتِ اظہار کی معنویت کو نشان زد کرنے کے بعد آخری بند میں اقبال نے ایسے نوجوانوں سے تخاطب اختیار کیا ہے، جو اہلِ قلم بننا چاہتے ہیں اور اپنے مافی الضمیر کے اظہار کے لیے شعروادب کو اپنا وسیلہ بنانا چاہتے ہیں۔ اس نکتہ کو بیان کرنے کے لیے شیشۂ دل کا مثال جامِ جم ہونا اور حساس دل ودماغ کے ساتھ شعری اظہار کو اُس پایے تک پہنچانے کی بات کہی ہے کہ یہ کہا جاسکے اس شاعر کا قلم اپنا مُعجزاتی تاثر رکھتا ہے۔ اس کے لیے اقبال نے "ہو اگر ہاتھوں میں تیرے خامۂ معجز رقم" کی امیجری استعمال کی ہے، جس میں اثر انگیزی کی صفت بھی شامل ہے، اظہار کی بلاغت کی بھی ضرورت ہے اور اپنی شاعری کے وسیلے سے سننے والوں کے دلوں میں گھر کر لینے کا امکان بھی پوشیدہ ہے۔ تاہم ہاتھ میں خامۂ معجز رقم ہونے اور دل کے مثال جامِ جم ہونے کے لیے بھی اقبال، اپنا ایک اخلاقی نقطۂ نظر رکھتے ہیں جو اس شعر سے بخوبی نمایاں ہوجاتا ہے کہ۔

پاک رکھ اپنی زبان، تلمیذِ رحمانی ہے تو　　ہو نہ جائے دیکھنا تیری صدا بے آبرو

چوں کہ شاعر کو خدا کا شاگرد بھی کہا گیا ہے اس لیے زبان کی پاکی اور اس کی صوت وصدا کا باآبرو رہنا بھی ناگزیر ہے۔ اسی باعث آخری بند کے ٹیپ کے شعر میں اقبال نے بامقصد اور بلند مرتبت شاعری کے لیے اثر انگیز اور حوصلہ مند ہونے کی شرط بھی عائد کی ہے۔ جس طرح وہ خود اپنے پیغام سے خوابیدہ قوم کو بیدار کردینا چاہتے ہیں اسی طرح کسی بھی نوخیز شاعر سے وہ اسی قسم کی خواب شکن شاعری کی توقع رکھتے ہیں اور یہ سمجھتے ہیں کہ شاعر کی آواز حق کی ایسی آواز ہوتی ہے جو خرمن باطل کو جلا کر خاکستر کرسکتی ہے۔

سونے والے کو جگادے شعر کے اعجاز سے　　خرمنِ باطل جلا دے شعلۂ آواز سے

علامہ اقبال نئی نسل کے شاعروں سے جس قسم کی نیک نیتی، اور اعلیٰ اقدار کی توقع رکھتے ہیں اس

کا اظہار وہ ان کی اخلاقیات میں سب سے پہلے دیکھنا چاہتے ہیں۔ اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ اقبال نے ملّتِ اسلامیہ کی نئی نسل کو درپیش مسائل کا ادراک کتنی گہرائی سے کیا تھا اور وہ ان کی شخصیت کی نشوونما اور کردار کی تربیت کی خاطر کن کن باتوں پر زیادہ توجہ مرکوز کرتے ہیں۔ اس لیے معاملہ چاہے دینی تعلیم کے ساتھ جدید علوم کی شمولیت کا ہو یا فرقہ پرستی کا یا پھر ایک مشترک کلچر میں رواداری کے ساتھ بقائے باہمی کا، اقبال ہر جگہ توازن اور اعتدال کا پیغام دیتے ہیں۔ ان کے نقطۂ نظر سے سیاست میں جس بصیرت اور جرأت کی ضرورت ہے اسی کی بنیاد پر کردار میں پختگی پیدا ہوسکتی ہے۔ تاہم ان تمام باتوں کے ساتھ وہ نیک نیتی اور اعلیٰ مقاصد پر غیر معمولی زور دیتے ہیں اور حد سے بڑھی ہوئی مادیت اور دنیاداری کے زمانے میں بھی آدرش اور اعلیٰ قدروں پر اپنا اصرار قائم رکھتے ہیں۔

اس پس منظر میں سید کی لوحِ تربت، علامہ اقبال کی ایک ایسی نظم بن جاتی ہے جس میں خود ان کے زمانے کا ہی پس منظر نہیں ہے بلکہ آج تک کی سیاسی اور سماجی صورت حال میں اُٹھنے والے مسائل پر ایک دانش ور اور دور اندیش فلسفی کی فکر کے مختلف پہلو چھپے ہوئے ہیں۔ نظم کے گہرے مطالعے سے ہم موجودہ عہد کے سیاسی اور سماجی منظر نامے میں اُبھرنے والے مسائل و مشکلات کا سامنا کرنے کا حوصلہ فراہم کرسکتے ہیں۔ یہی اس نظم کی اہمیت بھی ہے اور معاصر معنویت بھی۔

# عصری مسائل کا حل فکرِ اقبال کے تناظر میں

عصرِ حاضر کے مسائل کا حل فکرِ اقبال کے تناظر میں تلاش کرنے سے پہلے جس اہم نکتے کی طرف ہمارا ذہن منتقل ہوتا ہے وہ یہ ہے کہ اقبال کے فکر کا اطلاق عصرِ حاضر پر کس طرح ہوسکتا ہے؟ واقعہ یہ ہے کہ اکثر لوگ شاعری کو تفننِ طبع کا ذریعہ سمجھتے ہیں اور وہ اپنی محدود اور منفی سوچ کی بناء پر شاعری کو وقت کے تقاضوں کا ساتھ دینے کی قوت سے عاری سمجھ کر اسے فرسودہ اور از کار رفتہ قرار دیتے ہیں۔ لیکن بغور دیکھا جائے تو اس طرح کے اندازِ فکر و نظر میں ایک حد تک حقیقت کا پہلو بھی کار فرما ہے کیونکہ ہماری شاعری کا ایک حصہ یقیناً ایسا ہے جو عصرِ حاضر کے انسان کی زندگی کیلئے اپنی معنویت بڑی حد تک کھو چکا ہے، کیونکہ جیسے جیسے زمانہ آگے بڑھتا رہتا ہے، انسان کی زندگی نت نئے مسائل سے دوچار ہوتی جا رہی ہے۔ عصرِ حاضر کے انسان کی زندگی پہلے کی نسبت ان گنت پیچیدہ مسائل سے دوچار ہے۔ عصرِ حاضر تک آتے آتے انسان نے بتدریج علم کے مختلف شعبوں میں حیرت انگیز ترقی کی ہے۔ علم کا منظر نامہ بڑی سرعت کے ساتھ تبدیل ہو کر وسیع ہوتا جا رہا ہے۔ آئے دن نئے نئے نظریات سامنے آ رہے ہیں۔ اس تغیر پذیر اور توسیع پذیر صورت حال کے پیشِ نظر سوال پیدا ہوتا ہے کہ اس پورے علمی منظرنامے میں پیدا ہو رہی تبدیلی کے باوجود فکرِ اقبال کا اطلاق عصرِ حاضر اور اس کے مختلف مسائل پر کس طرح ہوسکتا ہے؟ واضح رہے کہ اقبال زندگی میں ارتقاء پذیری کے پیشِ نظر خود بھی علم میں جمود کے خلاف تھے کیونکہ زندگی ہمیشہ ارتقاء کے عمل سے گزرتی رہتی ہے۔ چنانچہ پرانے نظریات نئی توضیحات اور تشریحات کیلئے راہ ہموار کر دیتے ہیں۔ "Reconstruction of Religious Thought in Islam" کے پیش لفظ ہی میں علامہ اقبال نے یہ بات صاف کر دی ہے۔ لکھتے ہیں:

> "As knowledge advances and fresh avenues of thought are opened, other views and probably sounder views than those set forth in these lectures are possible."

علم کی خواہ کتنی ہی ترقی ہو، ماضی کا قابلِ قدر سرمایہ ہر دور میں اپنی اہمیت اور افادیت برقرار رکھتا ہے بلکہ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ اس کی اہمیت اور افادیت میں اضافہ ہوتا رہتا ہے۔ تاہم انسان اور اس کی معاشرتی زندگی کے اکثر پہلو ایسے ہیں جن پر مرورِ ایام کا کوئی خاص اثر نہیں ہوتا۔ انسان کی فطرت میں کس حد

تک تبدیلی آسکتی ہے، اس کا تجربہ انسان سے بہتر کس کو ہوسکتا ہے۔ اسی طرح سماجی رویوں کے انداز بھی کچھ زیادہ نہیں بدلتے۔ حیاتِ انسان کی بنیادی ضروریات، اس کے جذبات اور احساسات آج بھی کم وبیش ویسے ہی ہیں جیسے پرانے زمانے کے انسان کے تھے۔ صرف ان کی تسکین واطمینان کے انداز تبدیل ہوچکے ہیں یا بہتر ہوچکے ہیں۔ اس لئے کوئی بھی فن پارہ، جو انسان کی زندگی کے مختلف پہلوؤں کا احاطہ کرلے، اور اسے خیر کے ذریعے ارتقاء کی طرف لے جائے، وہ زمان ومکان کی حدود وقیود کو توڑ کر اور تمام طرح کے امتیازات سے بالاتر ہوکر دوامی حیثیت حاصل کرلیتا ہے۔

فکرِ اقبال کا بنیادی مقصد یہ ہے کہ انسان اشرف المخلوقات ہونے کے ناتے اپنی ذات میں الوہی صفات کو تحلیل کرکے اپنی غیر معمولی استعداد کو نوعِ انسانی کی خیر اور فلاح کیلئے بروئے کار لائے، اور اس زمین پر نیابت الٰہی کا فریضہ انجام دے۔ ظاہر ہے ایسے آفاقی پیغام کی اہمیت اور قدر وقیمت زمانے کی رفتار کے ساتھ بڑھتی ہی چلی جائے گی۔ کیونکہ اقبال کی فکر کے سوتے قرآن کے سرچشمے سے سیراب ہوتے رہے ہیں۔ یہ ایک بنیادی سبب ہے کہ اقبال کا فکر نہ صرف عصر جدید سے ہم آہنگ ہے بلکہ آنے والے وقتوں کیلئے بھی گہری معنویت کا حامل ہے۔

عصرِ حاضر میں انسان کی زندگی اَن گنت مسائل میں اس حد تک گھری ہوئی ہے کہ کس کس مسئلے کا ذکر کیجئے۔ کسی شاعر نے کیا خوب کہا ہے

زندگی کسی مفلس کی قبا ہو جیسے　　　جا بجا درد کے پیوند لگے جاتے ہیں

دین سے برگشتگی، قرآن سے دوری اور مقصد حیات سے بیگانگی کے نتیجے میں انسان کے افعال واعمال غیر انسانی ہوکر رہ جاتے ہیں۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ عصرِ حاضر میں اس نے اپنی خداداد صلاحیتوں کو کام میں لاکر سائنس اور ٹیکنالوجی کے میدان میں حیرت انگیز ترقی کی ہے۔ لیکن یک رُخی ترقی انسان کی زندگی کے اصل مقصد یا غایت کی تکمیل نہیں کرسکتی۔ اقبال اسلام کے حوالے سے خدا، کائنات، مادہ اور روح کو ایک ہی کُل کے مختلف اجزاء قرار دیتے ہیں۔ اُن کے نزدیک انسان کسی ناپاک دنیا کا باشندہ نہیں، جس کو اسے ایک روحانی دنیا کی خاطر، جو کسی دوسری جگہ واقع ہے، ترک کردینا چاہیے۔ بلکہ مادہ اسلام کی رُو سے اس شکل کا نام ہے جس کا اظہار قید زمانی ومکانی میں ہوتا ہے۔ عصرِ حاضر کا انسان مادیت کی پرستش میں زندگی کے روحانی پہلو کو نظر انداز کرکے مقصد حیات کو فراموش کرچکا ہے۔ مادیت انسان کی زندگی کو بہتر سے بہتر وسائل فراہم کرسکتی ہے لیکن اسے سکون قلب کی دولتِ بے بہا عطا کرنے سے قاصر ہے۔ یہ دولت بے بہا خدا کی خوشنودی سے حاصل ہوسکتی ہے اور خدا کی خوشنودی جب ہی حاصل کی جاسکتی ہے جب انسان نیکی کے راستے پر گامزن ہوکر اوروں کو

بھی اس کی ترغیب دلائے۔ برے افعال سے خود کو محفوظ رکھے اور دوسروں کو بھی ان سے باز رہنے کی تلقین کرے۔ قرآن انسان کو افلا تعقلون، افلا تدبرون اور افلا تتفکرون کے ذریعے تفکر اور تدبر سے کام لینے کی تلقین کرتا ہے تا کہ وہ خدا، کائنات اور اپنی ماہیت اور ان کے باہمی رشتے کی حقیقت کو سمجھ سکے۔ قرآنی تعلیمات کو پس پشت ڈالنے کے نتیجے میں وہ باطنی طور پر خود سے متصادم ہے اور خارجی طور پر زندگی کے مختلف شعبوں میں بندگانِ خدا سے برسر پیکار ہے۔ اس طرح اس کی بے رحم انانیت اور نہ ختم ہونے والی ہوسِ زر اس کی زندگی کے اعلیٰ مقاصد کا قلع قمع کر رہی ہے۔

پاکستان کے نامور ادیب، محقق اور اقبال شناس ڈاکٹر تحسین فراقی کے نزدیک اقبال نے اپنے فکر کی اساس دو عناصر پر رکھی ہے۔ (۱) وقتی اور ہنگامی عنصر (۲) دائمی اور ابدی عنصر۔ اقبال اپنے عصری حالات کی گہری آگہی رکھتے تھے۔ ایک دیدہ ور شاعرِ فردا کی حیثیت سے وہ ماورائے عصر کے زندہ اور توانا شعور و احساس سے بھی غیر معمولی طور پر بہرہ مند تھے۔ انہوں نے اپنے نظام فکر کی اساس اسلام کے جن ابدی حقائق پر رکھ کر اس کی ترتیب و تشکیل کا کام انجام دیا ہے، وہ رنگ و نسل، زبان اور زماں و مکاں کی حدود و قیود اور امتیازات سے بالاتر ہو کر آفاق گیر اور ابدی ہو چکے ہیں۔ کیونکہ:

A hundred world
which are unseen as yet its verses hold.
And Aeons in its moments are concealed
encompasses this modern age, believe
if thou dost own a comprehending mind.

اقبال کا دور برعظیم کے باشندگان کیلئے بالعموم اور ملت اسلامیہ کیلئے بالخصوص بحران کا دور تھا۔ ہندوستان نوآبادکاری کے آہنی شکنجے میں بری طرح جکڑتا جا رہا تھا۔ اُن جیسا مسلمان دانشور، انسانیت کی صالح اقدار کا پاسدار اور پاسبان، قرآن و سنت کا پابند کیونکر برطانوی طرزِ حیات سے سمجھوتہ کر سکتا تھا۔ نام نہاد دانشوری سے کب وہ مرعوب ہو سکتے تھے۔ اس کے دام میں آنے کا تو سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ ان کا نظام فکر صحیفۂ کائنات قرآن مقدس کے علاوہ احادیث نبوی اور حکمت بالغہ سے ترتیب و تشکیل پا چکا ہے۔ وجود باری پر اُن کا نہایت راسخ عقیدہ و ایمان ہے۔ وہ حیات انسانی کی اخلاقی اور روحانی اقدار کی برتری پر یقین محکم رکھتے ہیں۔ وہ عالم انسانیت کے امن و آشتی اور اخوت و مساوات کے نہ صرف متمنی اور پیغامبر ہیں بلکہ اس خواب کو شرمندۂ تعبیر کرنے کی راہ بھی وہ دکھلا چکے ہیں۔ وہ انسان کو مقصودِ کل سمجھتے ہیں۔ چنانچہ انسانیت کے علمبردار اور ترجمان کی حیثیت سے انہوں نے ان نوآبادکار قوتوں کے ہاتھوں امنِ عالم کو درپیش خطرۂ عظیم سے دنیا کو آگاہ کیا۔ یہ نوآباد

کار طاقتیں جہاں بھی گئیں، اپنے مادی اغراض کے تحفظ کی خاطر اپنی سائنسی، اقتصادی اور فوجی طاقتوں کے ساتھ ساتھ قومی تعصب اور عالمگیر سطح پر روا رکھے جا رہے جبر و استبداد اور بربریت پر مبنی انسانیت سوز فکر و عمل بھی لے گئیں۔ ان کے متضاد اور متصادم مفادات ان مادہ پرست گروہوں کو پہلی جنگ عظیم تک لے آئے اور اس کے نتیجے میں ایک ایسی آفت آپڑی جس نے پوری دنیا کے نظام کو اپنی لپیٹ میں لیکر درہم برہم کر دیا۔ اس تمام ترقی کے باوجود، جو انسان نے سائنس اور ٹیکنالوجی کے میدان میں اور فطرت کے رازہائے سربستہ کو بے نقاب کرنے اور اس کی قوتوں کو اپنے تصرف میں کرنے میں کی ہے، اقبال یہ محسوس کرتے تھے کہ جبر و استبداد اور قتل و غارت کے تمام تر ہتھکنڈے روا رکھنے والی ملوکیت اپنے مہیب چہرے پر جمہوریت، قومیت، اشتراکیت اور فسطائیت کے نقاب ڈالے ہوئے ہے جن کی آڑ میں کرۂ ارض پر بسنے والے بندگانِ خدا کے شرفِ انسانیت اور حریتِ آدم کی دھجیاں اُڑا کر اسے کمال بے دردی کے ساتھ پیروں تلے روندا جا رہا ہے۔ چنانچہ یکم جنوری ۱۹۳۸ء کو علامہ نے سالِ نو کے موقعے پر آل انڈیا ریڈیو لاہور اسٹیشن کو دیئے گئے اپنے پیغام میں نوعِ انسانی پر جاری اس دردناک اور افسوسناک صورت حال کے حوالے سے خونِ دل میں اپنی انگلیاں ڈبو کر نہایت دلسوزی اور دردمندی کے ساتھ ان قوتوں کے غیر انسانی افعال و اعمال کو بے نقاب کیا۔ لطیف احمد شیروانی "Speeches Writings and Statements of Iqbal" میں لکھتے ہیں:

> "The so-called statesmen to whom Govt. and leadership of men was entrusted, have proved demons of bloodshed, tyranny and oppression. The rulers whose duty it was to protect and cherish these ideals which go to form a higher humanity to prevent man's oppression of man and to elevate the moral and intellectual level of mankind, have in their hunger for dominion and imperial possession, shed the blood of millions and reduced to servitude simply in order to pander to the greed and avarice of their own particular groups. After subjugating and establishing their dominion ever weaker people, they have robbed them of their religions, their morals, of their cultural traditions and their literature."

اقبال اس زمانے میں ابی سینیا، فلسطین، اسپین اور چین میں رونما ہوئے واقعات سے خاصے

مضطرب تھے۔الجیریا، بوسنیا، ہرزی گووینا، افغانستان اور کشمیر کے باشندگان کو بھی انہی قوتوں کے ہاتھوں بربریت کا شکار بنادیا گیا جنہیں تہذیب یافتہ، ترقی یافتہ، دوراندیشی اور وسعت ذہنی رکھنے کا دعویٰ رہا ہے۔

حکمت اقبال اس وحشیانہ پن اور بربریت کا سدِّ باب احترام آدمیت میں تلاش کرتی ہے۔یہ دنیا اس وقت تک جنگلی جانوروں کا اکھاڑہ ہی بن کر رہے گی جب تک نہ نوعِ انسان کی تعظیم وحرمت کیلئے دنیا بھر کی علمی قوتیں سرگرمِ عمل ہوں۔اسپین کے لوگ ایک نسل، ایک قومیت، ایک زبان اور ایک مذہب رکھنے کے باوجود Economic Creed میں تفریق یا امتیاز کی بناء پر ایک دوسرے کا گلا کاٹ کر اپنی تہذیب وثقافت کو اپنے ہی ہاتھوں تباہ کررہے ہیں۔یعنی قومی وحدت کو بھی اقبال کسی پائیدار قوت سے تعبیر نہیں کرتے۔ہاں البتہ اگر کسی قوت پر اعتماد یا بھروسہ کیا جاسکتا ہے تو وہ قوت، اخوتِ انسان کی قوت ہے جو نسل، قومیت، رنگ اور زبان کی تمیز سے بالاتر ہے۔جب تک اس حقیقت کا عملی مظاہرہ نہ کیا جائے کہ یہ دنیا خدا کا عیال ہے، جب تک نسل، رنگ اور جغرافیائی قومیتوں کے امتیاز وافتراق کا مکمل طور سے خاتمہ نہ کیا جائے، انسان خوشحال اور آسودہ حال زندگی بسر کرنے کے اہل ہو ہی نہیں ہوسکتا اور حریت، مساوات اور اخوت عملی طور پر وقوع میں نہیں آسکتی۔پوری دنیا میں انسان اور نوعِ انسان کی ابتر صورتحال کے پیشِ نظر فضیلت انسان کے علمبردار علامہ اقبال بغیر کسی رنگ ونسل، ذات پات اور جغرافیہ کے انسان کو انسان کی تعظیم وحرمت کا پیغام دیتے ہوئے کہتے ہیں۔

آدمیت احترام آدمی　　　باخبر شو از مقام آدمی

برتر از گردوں مقامِ آدم است　　　اصل تہذیب احترامِ آدم است

اقبال کے انتقال کے بعد گزشتہ طویل عرصے سے عالمی سطح پر انسان نوعِ انسان کا شکاری ہو کر اس پر مسلسل قہر برپا کررہا ہے۔ترقی پذیر اور ترقی یافتہ دونوں ممالک میں انسانی اقدار اور اصولوں کی پامالی اور بے حرمتی کا سلسلہ پہلے سے زیادہ شدومد کے ساتھ برابر جاری ہے۔سرمایہ دارانہ نظام کی نہ ختم ہونے والی زیادتیاں دنیا میں زندگی کی مرکزی حیثیت اور اس کے اصل مقصد کو نظرانداز کرنے کا نتیجہ ہیں۔مغرب جیسی ترقی یافتہ سوسائٹی میں ہوس کاری، دولت کی ریل پیل، نفسانفسی اور سردمہری کے روزافزوں رجحان نے انسان کی زندگی کو اجیرن بنادیا ہے۔خاندانوں کا شیرازہ بکھر کر زمین بوس ہوچکا ہے۔طلاق کی شرح میں آئے دن اضافہ ہورہا ہے۔ والدین اور اولاد کے درمیان رشتے میں ضعف پڑچکا ہے۔انسان اور انسان کے درمیان اجنبیت یا غیریت کی لمبی دیواریں حائل ہوکر رہ گئی ہیں۔ہر شخص دنیا کی بھیڑ میں بھی خود کو تنہا محسوس کررہا ہے۔سرمایہ دارانہ نظام کی رُو سے امیر امیر تر اور غریب غریب تر ہوتا جارہا ہے۔ایک سروے کے مطابق دنیا کی دولت کا ساٹھ فیصد حصہ صرف پانچ فیصد لوگوں کے پاس ہے۔یہی وجہ ہے کہ دنیا کی آبادی کا ایک بڑا حصہ غریبی کی نچلی سطح پر زندگی بسر کرنے پر مجبور

ہے۔ جبکہ کائنات کی تمام چیزیں ہر انسان کے مصرف کیلئے مساوی ہیں لیکن انسان نے اپنے حقیقی مقام و مرتبے سے گر کر دنیاوی اشیاء کو معبود بنا رکھا ہے اور معاشیات کو dehumanise کر دیا ہے۔ معاشیات کے تئیں انسان کے اس مادہ پرستانہ رویے کے تحت دولت اکٹھا کرنے کے غیر انسانی عمل کی اقبال سخت مخالفت کرتے ہیں۔ خواہ اسے جائز وسائل ہی سے کیوں نہ حاصل کیا جائے۔ سرمایہ داری کی مخالفت سے زیادہ وہ اشتراکیت کو ہدف تنقید بناتے ہیں۔ کیونکہ مساواتِ شکم کے ساتھ ساتھ روح کی غذا کے نتیجے میں ہی ایک بہتر معاشرہ معرضِ وجود میں آسکتا ہے۔ اقبال کے معاشی تصورات کے پس پشت اسلام کا متحرک اور زندگی کے تئیں انتہائی ذمہ دارانہ تصور کارفرما ہے۔ وہ ایک ایسے معاشی نظام کی وکالت کرتے ہیں، جو مساوات پر مبنی ہونے کے علاوہ منصفانہ ہو، جس میں کوئی کسی کا محتاج نہ رہے۔

No one should be a destitude in this world.

This is, indeed, the focus of the divine law.

اقبال عصرِ حاضر کے انسان کی اخلاقی ترقی میں مغرب کو سب سے بڑی رکاوٹ سمجھتے ہیں، اس لئے حیاتِ انسانی میں تین چیزوں کی اہمیت پر خاص زور دیتے ہیں:

1. A spiritual interpretation of the universe.
2. Spiritual emancipation of the individual.
3. Basic principles of a universal import directing the evolution of human society on a spiritual basis....

اقبال عالمی سطح پر رونما ہو رہے فسادِ فکر و عمل کے علل و اسباب پر نہایت عمیق غور و فکر کرتے ہوئے عصرِ حاضر کے انسان سے تمام مسائل کا سدباب کرنے کیلئے دین اسلام کی سرمدی تعلیمات کو وسیلہ بنا چکے ہیں کیونکہ اسلام سلامتی کا دین ہے جو نوع انسان کو بغیر کسی امتیاز کے تحفظ فراہم کرتا ہے اور خیر الامم ہونے کے ناتے ساقی گری کی خدمت کی انجام دہی مسلمان کے سپرد کی گئی ہے۔ اسلام احترام آدمیت پر خاصا زور دیتا ہے۔ اقبال اسلامی یا آفاقی شاعر ہونے کے ناتے احترام آدمیت کو تہذیب کی نہاد قرار دیتے ہیں۔

قرآن کی رُو سے نوعِ انسان قوم واحد ہے۔ مختلف کنبوں اور قبائل میں انسانوں کی تقسیم اور گروہ بندی، زبانوں اور رنگ و نسل کی بوقلمونی سے ان کے برتر یا فروتر ہونے کا کوئی تعلق نہیں۔ یہ فقط معرفت یا شناخت کے لئے ہے جبکہ برتری کا معیار صرف تقویٰ ہے۔ خدا رب العالمین اور اس کا نبیؐ رحمت للعالمین ہے۔ خدا مردم کشی اور زمین پر فتنہ و فساد برپا کرنے سے انسان کو سختی سے منع کرتا ہے۔ ایک انسان کا قتل نوع انسان کا قتل ہے اور ایک انسان کی زندگی کو تحفظ فراہم کرنے والا تمام انسانیت کی محافظت کرنے والا ہے۔ پیغمبر اسلامؐ نے اس نکتے

کی وضاحت کرتے ہوئے نوع انسان کو خدا کا عیال قرار دیا ہے۔ چنانچہ اپنے عیال کے ساتھ حسن سلوک کرنے والا خدا کے نزدیک پسندیدہ ہے۔ آنحضور کیلئے روئے زمین مسجد کا درجہ رکھتی ہے۔ آپؐ نے انسان کو تمام مخلوقات پر رحم کرنے کی تلقین فرمائی ہے۔

فکر اقبال کا بالاستیعاب اور غائر مطالعہ کرنے کے بعد ایک اہم سوال پیدا ہوتا ہے کہ اقبال آخر چاہتے کیا تھے؟ اس سوال کا سیدھا سا جواب میرے نزدیک یہ ہو سکتا ہے کہ نوع انسان کو پارہ پارہ ہوتے دیکھ کر اقبال جیسے حساس اور دردمند انسان خدا کی اس زمین پر ایک صالح اور برتر معاشرے کی تشکیل نو کے آرزومند تھے اور اس کی اساس انہوں نے اسلام کے ابدی اصولوں پر رکھی ہے۔ دراصل dehumanization ہی دنیا میں پیدا ہونے والے تمام مسائل کی جڑ ہے، انسان مقصود کل ہے اور جب اسی مقصود کل کو نظر انداز کیا جائے تو اقبال قرآن کے زیر اثر اپنے تخلیقی سفر کی ابتداء سے لیکر کے اختتام تک اسی انسان کو تدریجی ارتقاء کے ذریعے اپنے اصل مقام و مقصد تک پہنچانے کیلئے سرگرم عمل رہتے ہیں۔ انسان اور حیات انسانی گہری معنویت کی حامل ہے۔ چونکہ انسان کو اشرف المخلوقات کے عظیم مقام سے نوازا گیا ہے، اس لئے علامہ فرد کو خدا کی طرف سے ودیعت کی گئی بے پناہ استعداد کو پہچاننے اور اسے قانونِ الٰہی کے تابع کر کے نوع انسان کی فلاح کیلئے بروئے کار لانے کا پیغام دیتے ہیں۔ فرد اپنی خودی کو جماعت یا ملت کی خودی کے ساتھ مربوط کر کے اُسے آبرو اور بقا عطا کرے۔ اقبال فرد کو محض ایک پرزہ اور جماعت کا بے شعور کارندہ نہ سمجھ کو اجتماع یا ملت کا وہ سنگِ بنیاد قرار دیتے ہیں، جس کی صحیح تربیت سے ایک صالح معاشرہ کا قیام عمل میں آسکتا ہے۔ فرد اگر شعور ذات سے بہرہ مند ہے تو شعور ذات کے نتیجے میں وہ جان لیتا ہے کہ جماعت یا ملت کیلئے قربانی ہی میں اس کی آبرو اور بقا ہے ۔

فرد قائم ربط ملت سے ہے تنہا کچھ نہیں
موج ہے دریا میں بیرونِ دریا کچھ نہیں

فرد می گیرد ز ملت احترام　　ملت از افراد می یا بد نظام
فرد تا اندر جماعت گم شود　　قطرهٔ وسعت طلب، قلزم شود

اجتماعی خودی سے فرد کی خودی اس طرح محکم ہو کر سنورتی ہے کہ تمام افراد اپنے اپنے وجود کو با معنی سمجھ کر خود کو اس زمین پر خلافت الٰہی کا امین سمجھتے ہیں اور تمام طرح کے امتیازات سے بالاتر ہو کر نوعِ انسان کی خیر اور دین کی سرفرازی کو اپنا مقصد حیات گردانتے ہیں۔ اقبال اسلام کے مقصود و منتہا کے پیش نظر دنیا میں روحانی جمہوریت کا قیام عمل میں لانے کے متمنی ہیں۔ روحانی جمہوریت سے ان کی یہ مراد ہے کہ کرہ ارض پر ایسے کم و بیش مثالی افراد کے ذریعے روئے زمین کے سب سے بڑے نادر الوجود مثالی فرد کے تابع ہو کر خلافتِ الٰہی کا قیام عمل

میں آئے۔ چنانچہ Reconstruction of Religious Thought in Islam میں مسلمانوں سے ساقی گری کی خدمت کا فریضہ انجام دینے کیلئے اسلام کے ابدی اصولوں کی روشنی میں اپنی عمرانی زندگی کو ازسرِ نو تشکیل دینے کی ہدایت ذیل کے الفاظ میں یوں کرتے ہیں:

> "Let the Muslim of today appreciate his position, reconstruct his social life in the light of ultimate principles, and evolve out of the hitherto partially revealed purpose of Islam that spiritual democracy... is the ultimate aim of Islam."

عصر حاضر کے مسائل کا حل اقبال کے فلسفۂ خودی کے تناظر میں تلاش کیا جا سکتا ہے، انسان اپنی خودی کو مرتبۂ کمال تک پہنچا کر ایک صالح معاشرے کی تشکیل میں اپنا بھرپور کردار ادا کر سکتا ہے۔ معترضین اقبال اس مثالی معاشرے کے عصرِ حاضر میں قیام میں آنے کے سلسلے میں تشکیک کا شکار ہو کر اسے یوٹوپیائی یا خیالی جنت قرار دے چکے ہیں، جو سراسر قنوطیت اور خیر کی طرف عود کرنہ آنے کا منفی، تخریبی اور مایوس کن رجحان ہے۔ زندگی یا دنیا امید اور خیر پر اپنا انحصار رکھتی ہے اور اقبال امید کے شاعر ہیں۔ اُن کے نزدیک شجر سے پیوستہ رہ کر ہی امیدِ بہار کی جا سکتی ہے۔ اقبال کا پیش کیا ہوا مثالی معاشرہ خلفائے راشدین کے دور میں وقوع میں آچکا ہے۔ ایک ایسے ہی مثالی معاشرہ کو ازسرنو وقوع میں لانے کیلئے ان کے عالمِ خیال میں مختلف اوصاف سے متصف افراد ضرور رہے ہیں جنھیں انہوں نے مردانِ خود آگاہ، مردانِ حق، مردانِ حُر، عاشقانِ زندہ دل اور قلندرانِ حق آگاہ جیسے کئی القاب سے ملقب کیا ہے۔ انہوں نے ان افراد کے جیتے جاگتے نمونے بھی ہمارے سامنے رکھے ہیں جیسے صحابہ کرام، حضرت صدیق اکبرؓ، حضرت عمرؓ، حضرت عثمانؓ، حضرت علیؓ، حضرت ابوذرؓ، حضرت بلالؓ، وغیرہ وغیرہ۔

ظلمت کا مارا عصرِ حاضر کا انسان اگر اپنی موجودہ حالت پر غور کرے کہ اشرف المخلوقات کے عظیم مقام سے سرفراز ہونے کے باوجود اس کے سیہ روز، سیہ بخت اور سیہ کار ہونے کے اسباب کیا ہیں؟ کیوں اس کی تقدیر کا ستارا جل چکا ہے؟ تو غیب سے یہی صدا آئے گی

تو اگر اپنی حقیقت سے خبردار رہے
نہ سیہ روز رہے، پھر نہ سیہ کار رہے

# اسلامی تہذیب کا نظام اخلاق اور فکر اقبال

## ایک مطالعہ

ڈاکٹر مشتاق احمد گنائی

تہذیب سے مراد انسانی دل و دماغ کی آرائش ہے۔ اسلامی تہذیب سے مراد کسی ایک خاص قوم کی تہذیب نہیں بلکہ تمام بنی نوع انسان کی شائستگی ہے کیونکہ اسلام کا اصل مقصد سلامتی اور امن عالم کا قیام عمل میں لانا ہے۔ اس لحاظ سے اس تہذیب میں کوئی اختصاص Speciality نہیں ہے۔ اسلام ایسے نظام تہذیب کا متمنی ہے جو انسان کی شخصیت کو نکھارنے کے لئے انفرادی اور اجتماعی سطح پر مخصوص اصول وضوابط وضع کرتا ہے تا کہ انسان تخلقوا باخلاق اللہ کا عملی نمونہ بن کر اللہ کی نیابت کا فریضہ انجام دے سکے۔ رسول اکرم ﷺ کی بعثت بھی مکارم اخلاق کی حیثیت سے ہوئی اسی لئے آپ ﷺ نے فرمایا ''بعثت لاتمم حسن مکارم الاخلاق'' یعنی مجھے مکارم اخلاق بنا کر مبعوث کیا گیا۔

صحابہ کرامؓ نے جب حضرت عائشہ صدیقہؓ سے پوچھا کہ رسول اللہ ﷺ کے اخلاق کیسے تھے تو انہوں نے برجستہ فرمایا کہ ''کان خلقہٗ قرآن''۔ فرمایا کیا آپ قرآن نہیں پڑھتے حضور ﷺ مجسم قرآن ہیں یعنی قرآن مقدس کی اخلاقی تعلیمات کے حقیقی آئینہ دار حضور پرنور ہی کی ذات بابرکت ہے۔ اس لئے اسلام کے تمام علمی، ادبی اور فنی ذخیرے اعلیٰ اخلاقی قیود وضوابط کے پابند دکھائی دیتے ہیں۔ تاریخ کے ہر دور میں اسلام کے ان منابع (Sources) سے ہر انسان نے بغیر کسی نسلی، تہذیبی، مذہبی، یا لسانی حد بندیوں کے فیوض و برکات حاصل کی ہیں۔

بہترین اخلاق نہ صرف زندگی کا آلۂ کار ہی بلکہ جزو لاینفک ہیں اور اسلام چونکہ دین فطرت ہے لہٰذا اخلاق اس کے بطن سے پھوٹتا ہے اور غیر مسلم اقوام و ملل نے ماضی میں اس سلسلے میں اسلام ہی سے اخذ و استفادہ کر کے کامیابی حاصل کی ہے۔ دراصل اپنے اعلیٰ اخلاقی اصول وضوابط ہی کی وجہ سے اسلامی تہذیب و تمدن نصف سے زائد دنیا پر ایک محدود وقت ہی میں حاوی ہو گیا۔

علامہ اقبال چونکہ فکر اسلامی ہی کے نقیب اعلیٰ رہے ہیں لہٰذا آپ کے بیشتر اُردو اور فارسی کلام کے علاوہ

خطبات اور مکاتیب کا نچوڑ اخلاق سازی ہی قرار دی جا سکتی ہے۔ آپ کے نزدیک اسلامی تہذیب وتمدن کی اساس اخلاقِ عالیہ پر منحصر ہے اور یورپی تہذیب وتمدن اس دولت سے یکسر محروم ہے۔ اسی لئے اس تہذیب میں اعلیٰ انسانی اقدار ناپید ہیں۔ اس کی روح مردہ ہو چکی ہے۔ مادیت نے اس کے احساس مروّت کو کچل کر رکھ دیا ہے اور اب وہ اغراض اور مفادات کے بندے بن کر رہ گئی ہے۔ اس نے وطن پرستی، نسل پرستی، لسانی برتری اور مفاد پرستی کو پروان چڑھا کر اپنی ترقی اور تحفظ کی خاطر دوسری قوموں کے وسائل لوٹنے کے لئے انہیں تاراج کرنے کی پالیسی اپنا رکھی ہے۔ دراصل علامہ نے قیامِ یورپ کے زمانے میں مغربی تہذیب کی بنیادی کمزوریوں اور اس کی لادینی فکر اور اخلاقی قباحتوں کا بچشمِ خود مشاہدہ کیا تھا۔ اس لئے اُن کے خیال میں مغربی تہذیب کا شعار انسانیت کی تباہی اور اس کا پیشہ تجارت ہے۔ اُن کے خیال کے مطابق مغربی تہذیب کے سبب دنیا میں امن وامان خلوص اور پاکیزگی ناممکن ہے۔ اس لئے وہ کہتے ہیں کہ ؎

آہ یورپ زیں مقام آگاہ نیست　　چشمِ او ینظر بنور اللہ نیست
او نداند از حلال و از حرام　　حکمتش خام است کارش ناتمام [1]

علامہ اقبال کہتے ہیں کہ یورپ میں علم وفن تو بہت زیادہ عروج پر ہے لیکن فی الحقیقت وہاں انسانیت کے اعلیٰ اقدار موجود نہیں۔ اس کی مادہ پرستی تمام چیزوں سے بڑھ کر خطرناک ہے۔ وہاں زندگی محض تاجرانہ اہمیت رکھتی ہے۔ علم وحکمت اور سیاست جس پر یورپ کو فخر ہے، محض دکھاوے کی چیزیں ہیں۔ انسانیت کے ہمدرد انسانوں کا خون بہاتے ہیں لیکن بظاہر انسانی مساوات اور اجتماعی عدل وانصاف کی تعلیم دیتے ہیں۔ بے کاری، عریانی، شراب نوشی اور بے غیرتی وبے مروّتی مغربی تہذیب ہی کی دین ہے۔ علامہ اس بارے میں شکوہ سنج ہو کر کہتے ہیں ؎

یورپ میں بہت روشنی علم و ہنر ہے　　حق یہ ہے کہ بے چشمۂ حیواں ہے یہ ظلمات
رعنائی تعمیر میں رونق میں صفا میں　　گرجوں سے کہیں بڑھ کے ہیں بنکوں کی عمارات
ظاہر میں تجارت ہے حقیقت میں جوا ہے　　سود ایک کا لاکھوں کے لئے مرگِ مفاجات
یہ علم، یہ حکمت، یہ تدبر، یہ حکومت　　پیتے ہیں لہو، دیتے ہیں تعلیمِ مساوات

بیکاری و عریانی و میخواری و افلاس　　کیا کم ہیں فرنگی مدنیت کے فتوحات
وہ قوم کہ فیضان سماوی سے ہو محروم　　حد اس کے کمالات کی ہے برق و بخارات ۲

مغرب کی مادّی تہذیب اور اس کے پیدا کردہ مسائل کا تجزیہ کرتے ہوئے اقبال ''خطبات'' میں کہتے ہیں:۔

''عصر حاضر کی ذہنی سرگرمیوں سے جو نتائج نکلتے ہیں ان کے زیر اثر انسان کی روح مردہ ہو چکی ہے۔اس کا وجود خود اپنی ذات سے متصادم ہے اور سیاسی اعتبار سے افراد باہم دست و گریباں ہیں'' ۳

علامہ کے نزدیک اخوت انسانی کی تعمیر مادّی و معاشی مساوات پر ممکن نہیں بلکہ اسکے لئے قلبی محبت، انسانی احترام اور معنوی و روحانی بنیادوں کی اشد ضرورت ہے۔اسی لئے آپ کارل مارکس کے نظریہ کو بھی باطل قرار دیتے ہیں کیونکہ اُس کا تمام فلسفۂ حیات نفس کے اردگرد گھومتا ہے۔اس سلسلے میں آپ فرماتے ہیں:۔

غربیاں گم کردہ اند افلاک را　　در شکم جویند جان پاک را
رنگ و بو از تن نگیرد جان پاک　　جز بہ تن کارے ندارد اشتراک
دینِ آں پیغمبرِ حق نا شناس　　بر مساواتِ شکم دارد اساس
تا اخوت را مقام اندر دل است　　بیخ او در دل، نہ در آب و گل است ۴

علامہ اقبال کے خیال کے مطابق یورپی تہذیب وتمدن کے برعکس اسلام کا فلسفۂ اخلاق پوری نوع انسانی کو اللہ کا کنبہ تصور کرتا ہے۔دین اسلام پورے نوع انسان کے اتحاد و اتفاق کا داعی ہے۔ اس بے نظیر تصورِ اخلاق کے بموجب تمام انسان بلالحاظ مذہب وملت، رنگ ونسل، نفس، تحفظ ذات اور روحانی استخلاص کی اعلیٰ قدروں کے برابر حقدار ہیں۔علامہ اقبال نے اپنے منفرد تصور خودی کی جو صفات بیان کی ہیں اُن کو اپنانے سے انسان دراصل اعلیٰ اخلاقی مراتب پر پہنچ سکتا ہے۔اسی لئے آپ ارمغانِ حجاز میں کہتے ہیں کہ:۔

مسلمان از خودی مردِ تمام است　　بخاکش تا خودی میرد غلام است
اگر خود را متاع خویش دانی　　نگہ را جز بخود بستن حرام است ۵

یعنی خودی ہی سے مسلمان ایک کامل مرد یعنی مومن ہے۔ جب اس کے جسم میں خودی مر جاتی ہے یعنی وہ خودی سے عاری ہو جاتا ہے تو وہ غلامی کا شکار ہو جاتا ہے۔ اگر تو خود کو اپنی متاع یا دولت و سرمایہ سمجھتا ہے تو اپنے کسی دوسرے پر نظر جمانا یعنی دوسروں سے توقعات رکھنا تیرے لئے حرام ہے۔ اپنا مقام خود پیدا کر اور کسی کا دست نگر نہ بن۔

اس ضمن میں علامہ اقبال نے محض نظریہ ہی پیش نہیں کیا بلکہ اس کے حصول کے لئے قواعد و ضوابط بھی بتائے ہیں۔ مثلاً خودی کے استحکام کے لئے وہ اطاعت، ضبط نفس اور فریضۂ نیابت الٰہی کو لازم و ملزوم قرار دیتے ہیں۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ ان ضوابط پر عمل پیرا ہونے سے اخلاق کی بنیادیں استوار ہونا شروع ہوتی ہیں۔

اخلاقی تربیت کیلئے علامہ نے انفرادی اور اجتماعی دونوں اقسام بیان کی ہیں۔ انفرادی تربیت کے لئے انہوں نے سب سے پہلے عشق کو ترجیح دی ہے۔ انسان کو ترقی کی راہ پر گامزن ہونے کے لئے سب سے پہلے اپنے ماحول سے آمادۂ پیکار ہونا پڑتا ہے۔ اس پر فتح یاب ہو کر اعلیٰ مقاصد متعین ہو سکتے ہیں۔ عشق ان مقاصد کو نہ صرف تخلیق کرتا ہے بلکہ ان کے حصول میں ایک فرد کا رہنما بن جاتا ہے۔

دراصل خودی کے استحکام کے لئے عشق ایک لازمی شئے ہے۔ بال جبریل میں علامہ اسی حقیقت کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہتے ہیں ۔

مردِ خدا کا عمل عشق سے صاحب فروغ　　　عشق ہے اصل حیات، موت ہے اس پر حرام

دوسری انفرادی تربیت کے لئے علامہ عقل کو لازمی شرط قرار دیتے ہیں کیونکہ عشق و محبت کے ساتھ عقل، نظر اور علم و ہنر کا ہونا بھی لازمی ہے۔ اگرچہ علامہ نے عقل کی کوتاہیوں اور خامیوں پر اپنے کلام میں بہت کچھ کہا ہے۔ لیکن وہ عقل و خرد کی اہمیت سے قطعاً انکار نہیں کرتے بلکہ اپنے شہرۂ آفاق انگریزی خطبات کا آغاز انہوں نے "Knowledge and Religious Experience" ہی کے عنوان سے کیا ہے۔

اور بال جبریل میں آپ نے کھل کر کہا ہے کہ ۔

خرد نے مجھ کو عطا کی نظر حکیمانہ　　　سکھائی عشق نے مجھ کو حدیث رندانہ

مرد کامل کے لئے علامہ دونوں صفات کو لازم و ملزوم قرار دیتے ہوئے کہتے ہیں۔

عقل کی منزل ہے وہ عشق کا حاصل ہے وہ حلقۂ آفاق میں گرمیِ محفل ہے وہ

اخلاق سازی اور کردار سازی کی تیسری اہم شرط علامہ اقبال فقر کو قرار دیتے ہیں۔فقر سے مراد غریبی و مسکینی کے نہیں بلکہ فقر و استغنا اور بے نیازی ہے۔اگر مادی وسائل نہ ہوں تو گلہ نہ کیا جائے اور اگر ہوں تو زیادہ کی ہوس نہ کی جائے۔علامہ اقبال فقر کی تعریف میں یوں رطب اللسان ہیں۔

فقر ذوق و شوق و تسلیم و رضاست ما امینیم ایں متاع مصطفیٰ است

فقر مومن چیست؟ تسخیر جہات بندہ از تاثیر او مولا صفات

مرا فقر بہتر ہے اسکندری سے یہ آدم گری ہے وہ آئینہ سازی

اخلاق کو محکم و مستحکم بنانے کے لئے ایمانیات پر یقین لازمی ہے۔شک و تخمین وظن سے مبرا ہونا ضروری ہے۔وہ اپنی شخصیت اور خلیفۃ الارض ہونے پر یقین و قوت حاصل کرتا ہے۔اس لئے اقبال یقین محکم پیدا کرنے کیلئے ایک مسلمان کو یوں تلقین کرتے ہیں۔

خدائے لم یزل کا دست قدرت تو زباں تو ہے یقین پیدا کر اے غافل کہ مغلوب گماں تو ہے

یقین محکم کے نتائج سے وہ ہمیں یوں آگہی دلاتے ہیں۔

غلامی میں نہ کام آتی ہیں شمشیریں نہ تدبیریں جو ہو ذوق یقین پیدا تو کٹ جاتی ہیں زنجیریں

اس طرح جب ایک فرد مذکورہ بالا خوبیوں سے آراستہ و پیراستہ ہو جاتا ہے تو اسکا یہ فرض بن جاتا ہے کہ جب ملت اور قوم سے اُس کا تعلق پیدا ہو جائے تو اسے بھی ایسے اجتماعی اخلاق سے آراستہ کرے کہ وہ امن وسکون اور آرام و راحت کی زندگی بسر کرے۔علامہ نے جہاں ایک فرد کو اس کام کی ترغیب دی ہے وہیں وہ رہنما اصول بھی بتائے ہیں جن سے ملت کی تشکیل نو ہوتی ہے اور یوں ایک بہترین امن پسند معاشرہ وجود میں لایا جاسکتا ہے۔اسی لئے وہ ایک فرد کو اپنا یہ فریضہ یاد دلاتے ہیں کہ

فرد قائم ربط ملت سے ہے تنہا کچھ نہیں موج ہے دریا میں بیرونِ دریا کچھ نہیں

ملت کی باہم پیوستگی کیلئے دو بنیادی دینی اصول اقبال کے یہاں وضع کئے گئے ہیں۔ایک توحید دوسرا رسالت۔توحید سے یک جہتی اور ہم آہنگی پیدا ہوتی ہے۔عقیدۂ رسالت سے حریت، مساوات اور اخوت وجود میں آسکتی ہے۔ملت کے لئے ایک مکمل آئین ہونا چاہئے اور ملت اسلامیہ کا آئین

(Constitution) قرآن حکیم ہے جس سے سیرت میں پختگی آتی ہے جس کا بہترین نمونہ رسول کریم ﷺ کا اسوۂ حسنہ ہے اور اسی لئے ہمیں قرآن حکیم کے ذریعے تلقین کی گئی ہے کہ" لقد کان لکم فی رسول اللہ اسوہ حسنہ لمن کان یرجو اللّٰہ والیوم الاٰخِر و ذکَرَ اللّٰہَ کثیرا "٦ (الاحزاب آیت ٢١) اس ملت کا مرکز کعبہ ہے۔ ملت کا کمال یہ ہے کہ وہ بھی فرد کی طرح شعورِ خودی پیدا کرے۔ ملت کی تنظیم کے لئے حریت، مساوات اور اخوت ضروری ہے جس سے مقاصد میں اتحاد پیدا ہوتا ہے۔

گویا اسلامی نظام معاشرت اخلاقی طور پر تین بنیادی وسیع اصولوں پر استوار ہے۔ پہلا اصول اتحادِ انسانیت "Human Solidarity" ہے۔ دوسرا اصول مساوات ہے یعنی Equality۔ تیسرا اصول حریتِ فکروعمل یعنی Freedom of Thought and Action ہے۔ علامہ اقبال کے نزدیک اسلام میں روحانی و مادی دنیا الگ الگ خانوں میں تقسیم نہیں ہیں۔ یہ درست نہیں ہے کہ دین و سیاست دو مختلف چیزیں ہیں۔ اسلام ایک ایسی واحد حقیقت ہے جس کا تجزیہ ہی نہیں کیا جاسکتا۔ اسلام روح اور مادے کی ثنویت کو نہیں مانتا ہے نہ ہی عیسائیت کی طرح چرچ کی حکومت میں یقین رکھتا ہے بلکہ غائر مطالعہ سے یہی حقیقت مترشح ہوتی ہے کہ ریاست یا مملکت اسلام کے مخصوص تصورات کی ترجمان ہوتی ہے۔

علامہ اقبال اسی پس منظر میں توحید اور ریاست کے باہمی تعلق کے بارے میں اظہارِ خیال کرتے ہوئے خطبات میں کہتے ہیں:

"The essence of "Tawhid" as a working idea is equality, solidarity and freedom. The State, from the Islamic stand point, is an endeavour to transform these ideal principles into space-time forces, and aspiration to realize them in a definite human organisation." 7

درج بالا اقتباس سے یہی حقیقت مترشح ہوتی ہے کہ علامہ واضح کرتے ہیں کہ توحید کی اساس یہی تین اصول ہیں یعنی اتحادِ انسانیت، مساوات اور حریت۔

علامہ اقبال یہاں مسلمانوں کے اتحاد کے بجائے اتحادِ انسانی پر زور دیتے ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ اُن کے یہاں مذہبی رواداری کا وسیع تصور ہے کیونکہ اُن کے نزدیک "اسلامی نظام حکومت نہ

جمہوریت ہے، نہ ملوکیت ہے، نہ ارسٹوکریسی ہے اور نہ ہی تھیوکریسی بلکہ ایک ایسا مرکب ہے جو ان تمام محاسن سے متصف اور قبائح سے منزہ ہے''۔ آپ کے نزدیک قرآن مسلمانوں پر یہ فرض عائد کرتا ہے کہ وہ دوسرے مذاہب کی عبادت گاہوں کا تحفظ کریں، یعنی قرآنی تعلیمات کے مطابق ضرورت پڑنے پر غیر مسلموں کی عبادت گاہوں کی حفاظت کرنا مسلمانوں کا فرض ہے۔ غور طلب معاملہ یہ ہے کہ جس وقت اقبال مذہبی رواداری کے پس منظر میں اتحادِ انسانیت کا ذکر کرتے ہیں تو اس کا مطلب یہ ہے کہ ایک ایسی ریاست جہاں مسلمانوں میں تو اشتراکِ ایمانی ہو اور غیر مسلم اقلیتوں کے ساتھ اشتراکِ وطنی کی بنیاد پر رشتہ استوار ہونا چاہئے۔ لہٰذا اُن کے نزدیک اشتراکِ ایمانی اور اشتراکِ وطنی کی بنیاد پر ہی تو اتحاد انسانیت قائم ہو سکتی ہے۔ علامہ تو یہاں تک کہتے ہیں کہ ''اسلام تو مجھ پر یہ فرض عائد کرتا ہے کہ میں غیر مسلموں کی عبادت گاہوں کی بھی حفاظت کروں''۔ اس بارے میں ان کے اپنے الفاظ یوں ہیں:

"I entertain the highest respect for the customs, laws religious and social institutions of other comunities, Nay, it is my duty, according to teachings of the Quran, even, to defend of their places of worship, if need be."[8] دراصل یہاں علامہ اقبال نے قرآن شریف کے سورہ الحج آیت نمبر ۴۰ سے استدلال کیا ہے جس میں اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے کہ

ولولا دفع اللہ الناس بعضھم ببعض لھدمت صوامع و بیع وصلوات و مسجد یذکر فیھا اسمہ اللہ کثیراً ''اگر اللہ لوگوں کو ایک دوسرے کے ذریعہ دفع نہ کرتا رہے تو خانقاہیں اور گرجا گھر اور معبد اور مسجدیں، جن میں اللہ کا کثرت سے نام لیا جاتا ہے، سب مسمار کر ڈالی جائیں''[9]

آیت مذکورہ میں مساجد کی اصطلاح سب سے آخر میں آئی ہے۔ پہلے عیسائیوں کے کلیسا کا ذکر ہے۔ پھر یہود کے عبادت خانے کا ہے، خانقاہ کا ہے اور مسجد سب سے آخر میں آئی ہے۔ جسٹس ڈاکٹر جاوید کے مطابق عام طور پر ابتدائی ایام کے فقہا اس آیت کی تعبیر اس طرح کرتے ہیں کہ اس میں صرف اہل کتاب ہی شامل ہیں جن کی حفاظت کرنا مسلم ریاست کا فرض ہے لیکن جب ایران فتح ہوا تو فقہا نے پارسیوں یا زرتشتی مذاہب کے ماننے والوں کو بھی اس تحفظ میں شامل کیا اور ان کے عبادت خانوں کی حفاظت کی۔ ان کے لئے اصطلاح وضع کی گئی ''کمثل اہل کتاب''۔ یہی صورت ہندوستان میں ہوئی۔ جس وقت ہندوستان

پر مغل بادشاہوں کی حکومت تھی تو یہاں بھی بعض فقہاء نے ہندوؤں کو کمثل اہل کتاب کے زمرے میں شامل کر کے مسلم ریاست پر یہ فرض عائد کردیا کہ وہ غیر مسلموں کا تحفظ کرے۔

علامہ کے نزدیک اسلامی نظام حیات ایک مکمل عمرانی نظام ہے جو حریّت اور مساوات کے اعلیٰ ستونوں پر کھڑا ہے لہذا اس میں تمام بنی نوع انسان کے لئے یکساں حقوق حاصل ہیں۔اسی لئے اس میں ہر مذہب وملل کے لوگ امن وسکون کے ساتھ زندگی بسر کر سکتے ہیں۔ چنانچہ ۱۴ نومبر ۱۹۲۳ء کو ایک طویل خط سید محمد سعید الدین جعفری کو رقم کرتے ہوئے علامہ ایک متشکک نوجوان (منظر علی) کے بعض سوالات کا جواب دیتے ہوئے اسلام کی تفسیر نو کے مسئلہ اور متحدہ قومیت، وطنیت اور اسلامی عالمگیریت کے بارے میں مدلل طور پر اپنا نقطہ نظر واضح کرتے ہیں کہ:

''میرے نزدیک اسلام نوع انسان کی اقوام کی جغرافیائی حدود سے بالاتر کرنے اور نسل وقومیت کی مصنوعی مگر ارتقاء انسانی کے ابتدائی مراحل میں مفید امتیازات کو مٹانے کا ایک عملی ذریعہ ہے۔اسی وجہ سے اور مذاہب (یعنی مسیحیت، بدھ ازم وغیرہ) سے زیادہ کامیاب رہا ہے۔آپ Pan Islam کو ایک پولیٹکل یا قومی تحریک تصور کرتے ہیں۔میرے نزدیک یہ ایک طریق چند اقوام انسانی کو جمع کرنے اور ان کو ایک مرکز پر لانے کا ہے۔۔۔۔۔۔۔۔بس اسلام ایک قدم ہے نوع انسانی کے اتحاد کی طرف، یہ ایک سوشل نظام ہے جو حریت ومساوات کے ستونوں پر کھڑا ہے۔پس جو کچھ میں اسلام کے متعلق لکھتا ہوں اس سے میری غرض خدمتِ بنی نوع ہے اور کچھ نہیں۔اور میرے نزدیک عملی نقطۂ خیال سے صرف اسلام ہی Humanitarian Ideal کو Achieve کرنے کا ایک کارگر ذریعہ ہے۔باقی ذرائع محض فلسفہ ہیں۔خوشنما ضرور ہیں مگر نا قابلِ عمل، مجھے یہ معلوم کر کے تعجب ہوا کہ وہ (متشکک نوجوان منظر علی) یہ سمجھتے ہیں کہ خالص اسلامی حقائق پر لکھنے اور ان کو نمایاں کرنے سے ہندوستان کی اقوام میں باہمی عناد بڑھتا ہے۔اس بات میں میں آپ سے متفق ہوں کہ مسلمان دنیا کے لئے سراپا شفقت ہے مگر اس اخلاقی انقلاب کو حاصل کرنے کے لئے بھی ضروری ہے کہ اسلام اپنی اصلی روشنی میں پیش کیا جائے۔میرا ذاتی طریق یہی ہے کہ میں دنیا کی تمام مذہبی تحریکوں کو ادب واحترام کی نگاہ سے دیکھتا ہوں گو یہ احترام مجھے ایسی تنقید سے باز نہیں رکھ سکتا جس کی بنا دیانت پر ہو اور جس میں سوائے خلوص کے اور کچھ نہ ہو۔غرض کہ

میرا عقیدہ یہ ہے اور یہ عقیدہ محض خاندانی تربیت اور ماحول کے اثرات کا نتیجہ نہیں بلکہ بیس سال کے نہایت آزادانہ غور وفکر کا نتیجہ ہے کہ اس وقت اقوام انسانی کیلئے سب سے بڑی نعمت اسلام ہے اور جو شخص مسلمان کہلاتا ہے اس کا فرض ہے کہ قومی تعصب کی وجہ سے نہیں بلکہ خالصتاً لِلّٰہ اپنی زندگی میں ایک عملی انقلاب پیدا کرے اور اگر دماغی قوت رکھتا ہے تو اپنی بساط کے مطابق اسلام کو سمجھنے اور سمجھانے کی کوشش کرے تا کہ نوع انسانی قدیم توہمات سے نجات پائے''۔ ۱۰

اس طرح سے اسلامی نظام رحمت میں ہر حیثیت سے اخلاق وآداب اور تہذیب وشائستگی کی اعلیٰ مثالیں موجود ہیں جو اس بہترین نظریۂ حیات کی برتری ثابت کرنے کے لئے کافی وشافی ہیں۔ لہٰذا علامہ کے نزدیک اسلام میں مملکت وحدت آفرینی کی کوشش اور روحانیت کو عملی جامہ پہنانے کا ایک نہایت ہی کارگر وسیلہ ہے۔ انہیں اس حقیقت پر ایمان کامل ہے کہ اسلام نے ہی رسول رحمت ﷺ کے ذریعے توحید کامل کا نہایت ہی واضح تصور پیش کیا تا کہ اقوام عالم کے امراض کا علاج ہو سکے۔

## حوالے وحواشی

۱۔کلیاتِ اقبال (فارسی) (پس چہ باید کرد اے اقوام شرق) شیخ غلام علی اینڈ سنز لاہور ۱۹۷۳ء ص ۸۲۶

۲۔ کلیات اقبال (اردو) (بال جبریل) مرکزی مکتبہ اسلامی پبلشرز نئی دہلی ۱۹۹۶ء ص ۳۱۲

۳۔خطباتِ اقبال (انگریزی) کتاب باؤن نئی دہلی ۱۹۷۴ء ص ۱۲۰

۴۔کلیات اقبال (فارسی) (جاوید نامہ) ص ۶۵۲

۵۔کلیات اقبال (فارسی) (ارمغان حجاز) ص ۹۶۹

۶۔سورۃ (الاحزاب، آیت نمبر ۲۱) (ترجمہ) درحقیقت تم لوگوں کے لئے رسول ﷺ میں ایک بہترین نمونہ تھا ہر اُس شخص کے لئے جو اللہ اور یوم آخر کا اُمیدوار ہو اور جو کثرت سے اللہ کو یاد کرے۔ (ترجمہ ماخوذ از سید ابو اعلیٰ مودودی فی ترجمان القرآن) آیت بہ آیت ترجمہ، شان پبلی کیشنز، م حیدر آباد، اپریل ۲۰۱۱ء ص ۵۲۰

۷۔خطبات اقبال (انگریزی)، ص ۱۵۴۔ کتاب باؤن نئی دہلی ۱۹۷۴ء

۸۔علامہ اقبال کی تقاریر، تحریرات اور بیانات (انگریزی) (مرتبہ) لطیف احمد شیروانی، اقبال اکادمی پاکستان ۲۰۰۵ء، ص۔۹۔

۹۔ترجمہ ماخوذ از مولانا سید ابوالاعلیٰ مودودی فی ترجمان القرآن الکریم آیت بی آیت ترجمہ شان پبلی کیشنز، حیدر آباد، اپریل ۲۰۱۱ء ص ۳۳۹۔

۱۰۔خطوط اقبال، ص ۱۶۳ (مشمولہ) اقبال کا ذہنی ارتقاء ڈاکٹر غلام حسین ذوالفقار، اسلامک بک فاؤنڈیشن، نئی دہلی۔ ص۔۹۹۔۹۸۔

- Iqbal javed.2008.*Zinda Rood: Aallama Iqbal Ki Mukammal Sawaneh Hayat* .Sang-e-Meel Publications.
- Ibrahim Sameer Abdul Hameed. (2004).*Iqbal O Dewan Armighan Hijaz: Hadiyat Ul hijaz.* Iqbal Academy Pakistan.
- Iqbal, Dr. Sir Muhammad (1924 .*Bang-i-Dara.* Sheikh Mubarak Ali, Lahore.Pakistan.
- *Iqbal Afzal .(2005.)Maulana Rumi:Hayat wa Afkar.*Farid Book Depot. Delhi
- Imam Ibn Katheer, Stories of the Prophets, (Eng. Trans. by **Muhammad Gemeiah**).Islamic book service
- Irfani Khawaja Adul Hamid .(1976).*The sayings of Rumi and Iqbal.*.Bazme Rumi.Lahore,P akistan
- Iqbal Muhammad.2007*Javid Nama*. Lahore. Iqbal academy Pakistan.
  Khan Mohamad Abdul Salam.(2011). *Afqa'ar-e-Iqbal.* Maktaba Jamia.New Delhi
- Munawwar Muhammad. (2003.).*Iqbal Poet Philosopher of Islam* .Lahore.Iqbal academy Pakistan
- Naqvi Noorul Hassan.2010..*Iqbal:Fun aur Falsafah*.Educational Publishing House. New Delhi
- Qaiser Nazir. (1986). *Rumi's Impact on Iqbal's Religious Thought.* Iqbal Academy Pakistan.
- Rumi Jalalud-din Mohamad. (2012).*Malfoozati Rumi*. Areeb publications. New Delhi.
- Syed Mohamad Hasnain .(2009).(ed)*Jawhar-e-Iqbal.* Milli Publications. New Delhi.


*(Adfar Rashid Shah is a Ph.D Candidate Of Sociology at faculty of Social Sciences, Jamia Millia Islamia, New Delhi. Amir Suhail Wani is a free lance columnist Pursuing B.Tech at National Institute of Technology,Hazratbal,Srinagar .Mail at adfer.syed@gmail.com or asw.nit11@ovi.com ).*

## References


- Aewan, Muhammad Asif. (2008).*Iqbal Ka Pehla Khutba Ilm aur Mazhabi Tajurba*. Iqbal academy Pakistan
- **Alphonse,** de La Martaine. (1854). **'Historie de la Turquie**.Paris,France.
- Azad,Jagan Nath.(2011). *Iqbal aur Magribi Mufaqreen.* Maktaba Jamia.New Delhi.
- Dermenghem, Emilie. *(1930).The life of Mahomet*.G. Routledge.London.
- Fritjof, C. (1975). *The Tao of Physics: An Exploration of the Parallels Between Modern Physics and Eastern Mysticism.* Shambhala Publications. Berkeley, California
- Khalifa, A. H. (2002). *Fikre Iqbal*. Educational Publishing House. New Delhi
- **Khalifa, A. H. (2010).** *Hikmate rumi.* Areeb publications.New Delhi.
- Wazeer, A. (2008). *Tasawuraat E Ishq-O-Khird: Iqbal Ki Nazar Main*. Lahore, Iqbal Academy Pakistan.
- Munawwar Muhammad.(2003).*Dimensions of Iqbal* .Iqbal academy Pakistan,
- Eator Evelyn.2012. *I Send A Voice*. London.U.K
- Fateh Puri farman .*(2010). Iqbal Sab k Liye*. Educational Publishing House. New Delhi.
- Farooqi, Muhammed Tahir.(2008).*Iqbal aur Mohabbat e Rasool (s.a.w.)*. Iqbal academy Pakistan.
- Ganai Mushtaq Dr. *(2008). Nalay-e-Naalmshab.*.Meezan Publications. Srinagar
- Iqbal Javed. (2001).*Ifkar E Iqbal Tashreehat E Javed*. Iqbal Academy Pakistan.

[viii] Fritjof Capra ,an American physicist, is the author of several books, including The Tao of Physics (1975), The Turning Point (1982), Uncommon Wisdom (1988), The Web of Life(1996), and The Hidden Connections (2002).

[ix] Dante (1265–1321), was an Italian poet, prose writer, literary theorist, moral philosopher, and political thinker. It is believed that Allama iqbal was influenced with his works.

[x] Dante's summary of his vision, in the last three of the paradise sings;

The will rolled onward, Like a wheel
In even motion, by the love impelled
That moves the sun in heaven and all the stars(P.35,I Send A Voice,Evelyn Eator,2012,London.U.K)

[xi] Shah Waliullah Muhaddith Dehlawi (1703 –1762) was an Islamic scholar and reformer. He was born during the reign of Aurangzeb. He worked for the revival of Muslim rule and intellectual learning in South Asia, during a time of waning Muslim power. Hujatallahi Balagah",Tafheematul illahayah.are his famous intellectual discourses..

[xii] Arnold J. Toynbee, A Study of History (abridged edition 1947) 1:578

[xiii] Usswa-e-Hasana (the life style) of the beloved Prophet Muhammad (PBUH).it means prophet's life style and sayings is a model for all Muslims to live life. The beloved Prophet (p.b.u.h) endowed with the most exalted character, and that God had placed him as the " model" for Muslims to follow. The Qur'ān is, in fact, the richest source for the understanding of Muhammad's nature and mission.

[xiv] P. de Lacy Johnstone, Oliphant Smeaton.(2003).Mohamad and His Power. Kessinger Publishing.

[xv] Allama writes in Zarb-e-Kalim about Karl Marx:

Teri Kitabon Mein Ae Hakeem-e-Maash Rakha Hi Kya Hai Akhir-
Khatoot-e-Khamdar Ki Namaesh, Maraiz- o- Kajdar Ki Namaesh
(What after all, sapient economists,Is to be found in your biblification?
A comedy of your nicely-flowing cur ves, A
sort of Barmecidal invitation).However, pays him a rich tribute by a beautiful Couplet:t u Kalime be tajjali,tu massiha besaleeb,neast pygambar wa lakin,dar bagal darad kitab. (The author of Das Kapital is the descendant of Khalil"-That Prophet not blessed with divine revelation brought by Jibreel).

## End Notes

---

[i] The word literally translated as love (lust less love) or attachment of one's heart to something. The word has been represented in Holy Quran as *"Hubb"* or *Muhhabah*.(2:165).For iqbal Ishq is everything,patience,love,sincerety,war with *Naffs* (belly),etc,.

[ii]Logical positivism, also called logical empiricism is a philosophical movement that arose in Europe in early decades of 20th century and was characterized by the view that scientific knowledge is the only kind of factual knowledge and all traditional metaphysical doctrines are to be rejected as meaningless.

[iii] In 1962, Thomas Kuhn(Sociologist) argued in his book, "The Structure of Scientific Revolution" ,the concept of "paradigm shift" meaning a change in the basic assumptions. Kuhn argues that scientific advancement is not evolutionary, but rather is a "series of peaceful interludes punctuated by intellectually violent revolutions", and in those revolutions "one conceptual world view is replaced by another"

[iv] Love is an emotion of a strong affection and personal attachment. Love is also a virtue representing all of human kindness, compassion, and affection-"the unselfish loyal and benevolent concern for the good of another"

[v] A small, representative system having analogies to a larger system in constitution, configuration, or development.

[vi] Quantum mechanics (QM – also known as quantum physics, or quantum theory) is a branch of physics dealing with physical phenomena where the action is on the order of the Planck constant. Quantum mechanics departs from classical mechanics primarily at the quantum realm of atomic and subatomic length scales. QM provides a mathematical description of much of the dual particle-like and wave-like behavior and interactions of energy and matter. Relativistic mechanics refers to any form of mechanics compatible with either theories of Special Relativity and General Relativity. It is a non-quantum mechanics of a system of particles or of a fluid in cases where some of the velocities are comparable to the speed of light.

[vii] Particle physics is the study of the basic elements of matter and the forces acting among them. It aims to determine the fundamental laws that control themake-up of matter and the physical universe.

*waz miyani qalmish gouhar barra".*

**TAIL PIECE:**

The immediate consequence that follows from all this is that a Muslim's similitude is that of fish living in the ocean of Love of the beloved Prophet (p.b.u.h) and deriving his life from this ocean of mercy. Once Muslim steps out of this ocean he will die and will simultaneously fell prey to various hunters hitherto thirsty for his blood. Thus Muslim *Ummah* must appreciate the role of this spirit as a wall that protects us from invaders of all sorts. Out of this wall our lives, our dignity and most crucially our faith all are at stake. The call of the hour is therefore not only to appreciate this *Ishq-i-Mustafa* (p.b.u.h) as a theological debate and philosophically intriguing subject but to implement this passion practically in our lives and to realize its pragmatic bounties. Only then will our quest for construction of self come to fruition, only then can we do something worth for Muslim *Ummah,* only then we can be the leaders of world, only then we will gain success in both the worlds, only then we can justify our *"Imaan",* only then are we Muslims and only then are we humans and only then can we be the Alexander of universe. To put it in Allama's tune in *Jawab-e-Shikwa*;

"Ki Muhammed (S.A.W.) Se Wafa Tu Ne Tau Hum Tere Hain
Yeh Jahan Cheez Hai Kya, Loh-o-Qalam Tere Hain"

(To my Muhammad be but true, and you have conquered me; The world is nothing you will command My Pen of Destiny).

*"The principles of the French revolution, the visions of Marx and Lenin, apply only to abstract men[55]".*

Though the aim of current discussion is not to affirm or negate Marxism but to prove *"Uswai Hassana"* as the only acceptable model of life. Allam Iqbal teaches a unique and beautiful lesson in this regard. He says that Muslim is like a blooming bud in the garden of Hazrat Mustafa (P.B.U.H) and evolves as a flower by the breezes of this garden. Only the breeze of this garden is such that it can revitalize us. Thus, Iqbal says we must cultivate in ourselves the prophet's (P.B.U.H) habits and apical character. A Muslim should be benevolent. His hands and tongue are merciful. It is because a Muslim is a follower of Prophet (P.B.U.H) whose directives sliced the moon into halves. The prophet (P.B.U.H) is an epitome of character and mercy for all. Iqbal says that if you will deviate from the path of prophet (P.B.U.H ) we will be extirpated from our realm. Iqbal further says that Muslim is like a pearl that derives shine from the ocean of Prophet's (s.a.w) mercy. Thus Iqbal advises us to confine ourselves in this ocean of mercy so that we may turn into a lustrous pearl. To quote Iqbal:

*"Guncha az shaksari Mustafa[s.a.w] :*
*Gul shaw az baadi bahari Mustafa[s.a.w]*
*Az baharish rang o bo bayyad girf :*
*bahr' az khalqi o bayyad girift*
*Fitrati muslim sarapa shafqat ast :*
*dar jaha dasto zaibaish rehmat ast*
*Aanki mehtaab az sari angushtash do neem :*
*rehmat o aalam wa ikhlaqish azeem*
*Az muqami o agar door aisti :*
*az ma'aini ma'sher ma niesti*
*Teenat paaki musalma gouhar ast :*
*aab o tabish azeemi paigambar ast*
*Aabi nisani b'a go shish darra :*

[55] P..37

lived in a miserable hut, slept upon straw and his pillow was made of palm leaves covered with leather[54]"

At last but not the least in this row of remarks from western scholars a heart touching statement about Prophet Muhammad (s.a.w) by Alphonse de la Martaine in his book *"Historie de la Turquie"* reads out:

"If greatness of purpose, smallness of means, and astonishing results are the criteria of a human genius, who could dare compare any great man in history with Muhammad"?

The purpose of these references is only to substantiate the divine decree that:

*"Inna ka la Alla Khulkin Azeem"* and its equivalent *"Lakkad Kaan Lakkumfi fi Rasool Allahi Uswatu Hassana".*

Known history of mankind can't cite out a person that has succeeded in attaining perfection in religious and secular affairs alike except the holy being of Hazrat Muhammad [s.a.w]. They symbolize perfection and excellence of every field of life. They not only laid down the theoretical foundations of Islam but practically established an empire based on Islamic principles of monotheism, equality, fraternity, justice, peace, human values, ethical standards and tolerance. There can be no ideal for humanity except Hazrat Muhammad (s.a.w) because only in their holy personality, we find tangible and pragmatic solutions to all affairs of life from cradle to grave. This pragmatism distinguishes prophet (s.a.w) from the rest of thinkers whose thoughts were confined within the domain of idealism with no practical productivity. Even the revolutionary like Karl Marx of whom Iqbal says;*"Niest Piagambar Wa Laikin Dar Bagal Darad Kitaab*[xv]*"*, failed to transform his theory into practicality. That is why Dr. Alexis Carrel writes:

---

[54] The encyclopedia Americana, 1947 edition vol.19, P.294

6. **Usswa-e-Hasana (the life style) of theProphet Muhammad (PBUH)[xiii]:**

Commenting on the character of Prophet Muhammad, Gustav weil in his book *"History of Islamic people" argues* that:

"Muhammad set a shining example to his people. His character was pure and stainless. His house, his dress, his food, these were characterized by a rare simplicity[52]".

Iqbal- as a seer says:

*"ta sha'ari Mustafa[s.aw] az dasti raft.*
*Qoum ra ramzi baqqa az dasti raft."*
(quliyati iqbal; asrar o ramooz)

William Muir in his book[53] writes,

"All authorities agree in ascribing to the youth of Mahomet a modesty of the department and purity of means rare among the people of Mecca (Vol.2. P.14).

Another scholar, named, P. De. Lacy John stone in his book *"Muhammad and his Power[xiv]"* says, "He enjoyed a high character among citizens and nothing stands against him". (P.51)

Emile Dermengham in his book "The life of Mahomet", writes: *"Mahomet's youth has been chaste". (Translated by Arabella, P.52).* Encyclopedia Americana writes about the life of Prophet (s.a.w) as:

"His personality was strong and dominant, but his domestic life was as simple as frugality at metals. He was kind and generous, a tender father and a loyal friend. Even at the height of his power he

---

[52] Translated by S.A Khuda Baksh p.27

[53] William Muir (sir.),,1858.The life of Mahomet.London ,Smith Elder & Co.Vol.ii.

